# فہرست مضامین

# حُسنِ صحت

اللہ سبحانہٗ وتعالیٰ کی بنائی ہوئی اس کائنات میں تمام واقعات وحادثات اسی کے ارادہ اور حکم سے وقوع پذیر ہوتے ہیں۔ صحت و بیماری بھی اللہ تعالیٰ ہی کی طرف سے ہے۔ اچھی صحت اللہ تعالیٰ کی طرف سے انسان کو عطا کی جانے والی نعمتوں میں سے ایک عظیم نعمت ہے، اسے امانت سمجھ کر اس کی حفاظت اور قدر کی جائے تو دینی اور دنیاوی فرائض کی بجا آوری با آسانی ہوسکتی ہے۔ اس کا خیال نہ رکھنا اس نعمت کی ناشکری ہے جس کا نتیجہ اکثر بیماری و بیکاری کی صورت میں سامنے آتا ہے۔ اس طرح انسان نہ دنیا کے لئے کچھ کرسکتا ہے اور نہ ہی اپنی آخرت سنوارنے کے لئے خیر اور بھلائی کے کاموں میں حصہ لے سکتا ہے۔

اللہ کے رسول اور نبی محمد ﷺ نے فرمایا:

''اللہ تعالیٰ کی دو نعمتیں ایسی ہیں جن کی اکثر لوگ قدر نہیں کرتے اور ان کو برباد کرتے ہیں۔ ایک تندرستی اور دوسری فراغت''۔ (بخاری)

تندرستی اور فراغت میں نیکی و ثواب کے کام اور اللہ تعالیٰ کی عبادت کرلی جائے تو آخرت کے لئے بہترین سامان ہوسکتا ہے۔ لغو کاموں میں مشغول ہوکر فراغت کو بے کاری بنا لینا یا اس میں سے بھی آخرت کا نفع تلاش کرنا اپنے بس کی بات ہے۔ فارغ اوقات میں سب سے آسان مگر نہایت فائدہ مند عمل زبان کو ذکر سے تر رکھنا ہے۔

# اندازِ زندگی

اسلام اعتدال پسند دین ہے۔ یہ انسان کو سادگی اور میانہ روی کی تعلیم دیتا ہے، جو اس کی بہت سی جسمانی قوتوں، مال اور وقت کو ضائع ہونے سے محفوظ رکھتی ہے لہٰذا اس عارضی دنیا میں عیش ونشاط اور تن آسانی والی زندگی گزارنا مومن کی نشانی نہیں۔

ابوامامہؓ کہتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا:

''سادہ زندگی گزارنا ایمان کی علامت ہے''۔ (ابوداؤد)

ایک موقع پر فرمایا:

''سیدھے سادھے رہو، میانہ روی اختیار کرو اور ہشاش بشاش رہو''۔ (مشکوٰۃ)

نعمتوں سے صرف عیش وآرام حاصل کرنا اور پھر ان کا اتنا عادی ہوجانا کہ چھن جائیں تو سنبھل نہ سکیں، بڑی نادانی کی بات ہے۔ سیّدنا عمرؓ کا قول ہے:

اِخْشَوْشِنُوْا فَاِنَّ النِّعَمَ لَا تَدُوْم

''سخت جان بنو پس نعمتیں ہمیشہ باقی نہیں رہتیں''

ضروریات زندگی کو بڑھاتے ہی چلے جانا یا وسائل کے ہوتے ہوئے بھی ان کو محدود رکھنا انسان کے اپنے اختیار کی بات ہے۔

عبداللہ بن عمرؓ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے میرا کندھا پکڑ کر فرمایا:

''دُنیا میں اس طرح رہو جس طرح کوئی مسافر یا راہ گزر رہتا ہے''۔ (بخاری)

اور عبداللہ بن عمرؓ یہ فرمایا کرتے تھے کہ ''جب شام کا وقت ہوجائے تو صبح کا انتظار نہ کرو اور جب صبح ہوجائے تو شام کا انتظار نہ کرو اور اپنی صحت کے اوقات میں اپنی بیماری کے لیے کچھ بنالو اور اپنی زندگی میں موت کے لیے سامان پکڑلو''۔ (بخاری)

# روحانی صحت

جسمانی صحت کا انحصار روحانی صحت پر ہے، روحانی صحت کی کنجی اطمینانِ قلب ہے۔ اطمینان اور سکون اسی دل میں ہوگا جس میں اللہ کا خوف اور اللہ کی محبت ایک ساتھ جمع ہوں گے۔ ایسا انسان اول تو گناہ کی طرف مائل ہی نہیں ہوگا اور اگر وہ غلطی کر بیٹھے تو فوراً استغفار اور توبہ سے اس کا ازالہ کرنے کی کوشش کرے گا۔ اسی سلسلے میں نبی کریم ﷺ نے فرمایا:

''جب بندہ کوئی گناہ کرتا ہے تو اس کے دل پر ایک سیاہ دھبہ پڑ جاتا ہے۔ اس کے بعد اگر وہ اسے چھوڑ دے اور معافی مانگ لے تو وہ دھبہ ختم کر دیا جاتا ہے اور اگر وہ گناہ کرتا رہے تو وہ دھبہ بڑھتا رہتا ہے۔ یہاں تک کہ اس کے پورے دل پر چھا جاتا ہے اسی حالت کا نام رَین ہے جس کا ذکر اللہ تعالیٰ نے اپنی کتاب میں کیا ہے:

كَلَّا بَلْ سکتہ رَانَ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ مَّا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ○ (المطففین: 14)

''ہرگز نہیں، بلکہ دراصل ان کے دلوں پر ان کے برے اعمال کا زنگ چڑھ گیا ہے''

(ترمذی، ابن ماجہ، نسائی)

## قرآن اور شفا

اللہ تعالیٰ کا پاکیزہ کلام قرآن مجید اپنے اندر اور بہت سے عجائباتِ قدرت رکھنے کے علاوہ پڑھنے والے کے لیے جسمانی وروحانی صحت اور بیمار کے لیے شفا کا ضامن ہے:

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ (بنی اسرائیل: 82)

''اور ہم نے قرآن نازل کیا ہے جو تمام مومنوں کے لیے شفا اور رحمت ہے''

ذہنی الجھنیں اور اخلاقی بیماریاں مثلاً غصہ، حسد، کینہ، بدخواہی، تنگ نظری، تکبر وغیرہ روحانی صحت کی دشمن ہیں جبکہ قرآنی تعلیمات مومن کی روح وقلب کو خیر وخوبی کی طرف مائل

کرتی ہیں۔قرآن مجید پڑھنے سے دل میں سکون اور اطمینان اترتا چلا جاتا ہے اور بیمار جسم میں برپا بے اعتدالیاں نارمل ہوتی چلی جاتی ہیں۔اسی لیے ہر روز باقاعدگی سے قرآن پاک کی تلاوت کرنے والوں کو بہت کم بیمار دیکھا جاتا ہے۔نیز اللہ کے نزدیک سب سے بہترین لوگ وہ ہیں جو خود قرآن سیکھتے اور دوسروں کو بھی سکھاتے ہیں۔

## نماز اور صحت

پانچ وقت کی نماز عبادات اور بے شمار دوسرے فوائد کے علاوہ بہترین ورزش بھی ہے۔یہ انسان کے تمام روحانی وجسمانی دکھوں کا مداوا کرتی ہے۔نیز نماز بے حیائی اور ناشائستہ کاموں سے روکتے ہوئے اللہ سبحانہ وتعالیٰ کے قرب کا بھی ذریعہ بنتی ہے۔نماز کی فضیلت دیکھئے کہ رنج وغم اور دکھ واذیت کی کیفیت سے نجات کے لئے اللہ سبحانہ وتعالیٰ رہنمائی فرماتے ہیں کہ:

وَاسْتَعِيْنُوْا بِالصَّبْرِ وَالصَّلٰوةِ (البقرہ:45)

"اللہ سے صبر اور نماز کے ساتھ مدد مانگو"

رسول اللہ ﷺ نے نماز کو اپنی آنکھوں کی ٹھنڈک قرار دیا۔نماز کا وقت قریب ہوتا تو آپ ﷺ سیدنا بلالؓ کو اذان کا حکم یوں فرماتے:

اَقِمِ الصَّلَاةَ يَا بِلَال ! اَرِحْنَا بِهَا (ابوداؤد)

"اے بلال ! ہمیں نماز سے راحت پہنچاؤ"

نماز کی اتنی عادت ہوجائے کہ کبھی مجبوراً قضا ہوجائے تو اذیت اور محرومی کا احساس ہو گویا کہ کوئی بہت قیمتی شے کھوگئی ہو' یہ بھی ایمان کی نشانی ہے' اور جس قلب میں ایمان ثبت ہو وہ صحت مند رہتا ہے۔

## روزہ اور تزکیہ

سال میں ایک ماہ یعنی رمضان المبارک کے روزے رکھنے کے علاوہ ہر ماہ میں کچھ نہ کچھ



روزے رکھنا بھی طبی اور روحانی لحاظ سے بہت فائدہ مند ہے۔روزہ سے انسان کے اندر تقویٰ اور پرہیزگاری جیسی صفات پیدا ہوتی ہیں جو اللہ سبحانہٗ وتعالیٰ کو بہت محبوب ہیں۔

اللہ تعالیٰ کا ارشادِ پاک ہے:

يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ كَمَا كُتِبَ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ (البقرہ:183)

"مومنو! تم پر روزے فرض کئے گئے ہیں جس طرح تم سے پہلے لوگوں پر فرض کیے گئے تھے تاکہ تم پرہیزگار بنو"۔

روزہ غلطیوں اور گناہوں کا کفارہ بھی ہے۔

حذیفہؓ کہتے ہیں کہ میں نے یہ بات نبی کریم ﷺ سے سنی ہے کہ؛

"آدمی کو اس کے بال بچوں اور مال اور پڑوسیوں کی وجہ سے جس فتنہ میں پڑنے کا امکان ہوسکتا ہے، نماز اور روزہ اور صدقہ اس کو دور کیے دیتا ہے"۔ (بخاری)

روزے سے جب انسان کو بہت سی برائیوں سے بچنے کی توفیق حاصل ہوجاتی ہے تو نہ صرف اس کا روحانی تزکیہ ہوتا ہے بلکہ جسمانی قوت بھی حاصل ہوتی ہے مثلاً روزہ معدہ کی اصلاح کر کے جسم کو بیکار اجزاء سے پاک وصاف کرتا ہے اور یوں موٹاپے میں کمی کا موجب بھی بنتا ہے۔

## صدقہ وزکوٰۃ سے تحفظ

روزانہ کچھ نہ کچھ صدقہ خیرات کرنا انسان کے اندر مال ودنیا کی محبت کم سے کم کر کے ایثار وقربانی، احسان وہمدردی، غم خواری وانکساری، اخوت اور نرم خوئی کی آبیاری کرتا ہے۔

اسی طرح زکوٰۃ کے بارے میں بھی اللہ رب العزت فرماتے ہیں:

خُذْ مِنْ اَمْوَالِهِمْ صَدَقَةً تُطَهِّرُهُمْ وَ تُزَكِّيْهِمْ بِهَا وَصَلِّ عَلَيْهِمْ ط

إِنَّ صَلٰوتَكَ سَكَنٌ لَّهُمْ ؕ وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ○ (التوبہ:103)

"(اے نبی!) تم ان کے اموال سے زکوٰۃ لو تا کہ ان کو (گناہ اور رنج وغم سے) پاک کرو اور ان کا تزکیہ کرو اور ان کے لیے دعائے رحمت کرو، بیشک آپ کی دعا سے ان کو سکون واطمینان حاصل ہوگا، اور اللہ تعالیٰ سننے والا، جاننے والا ہے"۔

صدقہ وخیرات کے بارے میں چند احادیث قابلِ ذکر ہیں:

"ایک شخص نبی ﷺ کے پاس آ کر کہنے لگا، 'یا رسول اللہ! کونسا صدقہ اجر وثواب میں افضل ہے؟'

آپ ﷺ نے فرمایا:

"وہ صدقہ جو تندرستی کی حالت میں ہو، جبکہ تجھ پر مال کی حرص غالب ہو اور ناداری کا بھی اندیشہ ہو اور تونگری کی خواہش بھی ہو۔ لہٰذا اس وقت کا انتظار نہ کرنا جب دم حلق میں آجائے اور اس وقت تم کہو کہ 'فلاں کو اتنا دو اور فلاں کو اتنا' حالانکہ اب تو وہ از خود ہی فلاں اور فلاں کا ہو چکا"۔ (بخاری)

سیدنا عبداللہ بن مسعودؓ کہتے ہیں کہ میں نے نبی کریم ﷺ کو یہ فرماتے سنا:

"دو ہی آدمیوں پر رشک کیا جا سکتا ہے۔ ایک تو اُس شخص پر جسے اللہ نے مال ودولت سے نوازا، پھر اس کو نیک کاموں میں خرچ کرنے کی توفیق دی، دوسرے وہ جس کو اللہ نے قرآن اور حدیث کا علم دیا، وہ خود بھی ان پر عمل کرتا اور دوسروں کو بھی سکھاتا ہے"۔ (بخاری)

### مسکراہٹ

زندگی کو زندہ دلی اور مسکراہٹوں سے آراستہ کیا جائے تو نہ صرف جسمانی وروحانی صحت پر خاطر خواہ اثر پڑتا ہے، بلکہ سنت اور صدقہ کا بھی ثواب حاصل ہوتا ہے۔

عبداللہؓ بن حارث کہتے ہیں:

"میں نے نبی ﷺ سے زیادہ مسکرانے والا کوئی شخص نہیں دیکھا"۔ (ترمذی)

اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:

تَبَسُّمُكَ فِيْ وَجْهِ أَخِيْكَ لَكَ صَدَقَةٌ

"تمہارا اپنے بھائی کے لیے مسکرا دینا بھی صدقہ ہے"۔ (ترمذی)

علم پھیلانے کے حوالے سے جو شخص دینی علوم کی اسناد یا دنیاوی تعلیم کی ڈگریاں نہیں رکھتا وہ مایوس ہونے کی بجائے جو بھی صلاحیت رکھتا ہو، یا کوئی سا بھی ہنر جانتا ہو، اسی سے دوسروں کو فیض یاب کر کے صدقہ کی فضیلت پا سکتا ہے۔

## شکر گزاری

صحت ہو یا بیماری، خوشی ہو یا غم، نفع ہو یا نقصان غرض زندگی کے ہر اُتار چڑھاؤ میں اللہ کا شکر ادا کرنے کی عادت اللہ تعالیٰ کو بہت پسند ہے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

فَاذْكُرُوْنِيْٓ اَذْكُرْكُمْ وَاشْكُرُوْا لِيْ وَلَا تَكْفُرُوْنِ ○ (البقرہ:152)

"پس تم میرا ذکر کرو، میں تمہیں یاد کروں گا اور میری شکر گزاری کیا کرو اور میری ناشکری نہ کرو"۔

اور شکر گزاری پر انعام کی خوشخبری ان الفاظ میں دی:

... لَئِنْ شَكَرْتُمْ لَاَزِيْدَنَّكُمْ ... (ابراھیم: 7)

"اگر تم شکر کرو گے تو یقیناً میں تمہیں اور زیادہ (نعمتیں) دوں گا"۔

شکر گزار انسان کو ایک اور نعمتِ اضافی سے بھی نوازا جاتا ہے کہ وہ نعمتوں کی کمی بیشی پر کبھی بے سکون اور بے چین نہیں ہوتا۔

ادائیگی شکر کا ایک طریقہ یہ بھی ہے کہ نعمتوں کا صحیح اور بہتر استعمال کیا جائے اور انہیں ضائع نہ کیا جائے۔

اچھے حال میں اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ اور مشکل حالات میں اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى كُلِّ حَالٍ کہنا روحانی صحت کے لیے بہترین نسخہ ہے۔

# جسمانی صحت

"طاقتور مومن اللہ کے نزدیک کمزور مومن سے زیادہ بہتر اور محبوب ہے"۔ (ابن ماجہ)

مریض اور کمزور جسم والے انسان کی زندگی بے رونق اور حسرت ویاس کا نمونہ ہوتی ہے جبکہ صحت منداور مضبوط جسم والا انسان زندگی کے ولولوں، امنگوں اور پرمسرت لمحوں سے بھرپور فائدہ اٹھاتا ہے۔ مومن کے لیے طاقتور ہونا ضروری اور پسندیدہ سمجھا گیا ہے تاکہ وہ زندگی میں ہر وقت مجاہدانہ کارکردگی کے لیے خود کو تیار رکھ سکے اور دینی فرائض کی ادائیگی کی خاطر اپنی جسمانی قوتوں کو غیر ضروری اور بے مقصد مشغلوں میں ضائع نہ کرے۔

سیدنا ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

"بہترین زندگی اس شخص کی زندگی ہے جو اپنے گھوڑے کی باگیں تھامے اللہ کی راہ میں اس کو اڑاتا پھرے، جہاں کسی خطرے کی خبر سنی، گھوڑے کو اسی سمت دوڑا دیا۔ قتل (فی سبیل اللہ) اور موت سے ایسا بے خوف ہے گویا اس کی تلاش میں ہے"۔ (مسلم)

اسی طرح عورتوں کے لیے شوہر کی جائز کاموں میں اطاعت، رضامندی کی تلاش، موافقت کی کوشش، گھر کی دیکھ بھال اور بچوں کی دینی خطوط پر پرورش کے لیے مستعد رہنا پسندیدہ قرار دیا گیا ہے۔

بہرحال جسمانی صحت برقرار رکھنے اور بیماریوں سے بچنے کے لیے حفظ ماتقدم کے طور پر جو احتیاطی تدابیر اور پرہیز ہمیں آج کی سائنس بتا رہی ہے وہ چودہ سو سال پہلے سنتِ نبویؐ کے ذریعے ہم مسلمانوں کے علم میں آ چکی ہیں ان میں سے چند ایک کو بھی اگر ہم عادت کے طور پر اپنا لیں تو صحت سے متعلق بہت سے مسائل حل ہو جائیں اور بیماری قریب آنے کا نام نہ لے، الا ماشاءاللہ۔



# احتیاطی تدابیر

## جسمانی صفائی

جسم، لباس اور استعمال کی تمام اشیاء کی صفائی کا خیال رکھنا، غسل اور طہارت کا اہتمام کرتے رہنا، دن میں پانچ دفعہ وضو کرنا، مسواک کرنا، وضو میں سر کا مسح، انگلیوں اور داڑھی کا خلال کرنا وغیرہ۔

نبی کریم ﷺ نے فرمایا:

"پانچ صفات خصال فطرت میں سے ہیں:

1. ختنہ کرانا، 2. زیر ناف بال مونڈنا،
3. مونچھیں کاٹنا، 4. ناخن تراشنا، اور
5. بغل کے بال اکھیڑنا"۔ (نسائی)

### مسواک

مسواک نہ صرف منہ کے تمام حصوں یعنی دانت، زبان، حلق، گلا، سانس کی نالی اور خوراک کی نالی کے ابتدائی حصوں کے امراض کے لیے بے حد مفید علاج ہے بلکہ ثواب حاصل کرنے کا ذریعہ بھی ہے۔ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے:

"مسواک منہ کی پاکیزگی اور رب کی رضامندی کا ذریعہ بھی ہے"۔ (متفق علیہ)

امام شافعیؒ کا قول ہے کہ ذہانت میں چار چیزوں سے اضافہ ہوتا ہے:

(1) فضول گفتگو کو چھوڑنا،
(2) مسواک کرنا،
(3) نیک لوگوں کی مجلس میں بیٹھنا،
(4) علماء کی مجلس میں بیٹھنا۔

## غذائی اصول

جسمانی ضرورت مثلاً؛ قد کاٹھ، عمر اور کام کاج کی نوعیت کے اعتبار سے غذا کی قسم اور مقدار کا تعین کرنا۔ زبان کے چٹخارے اور لذت والی خوراک کی بجائے سادہ اور متوازن غذا استعمال کرنا، بھوک لگنے پر کھانا شروع کرنا اور کچھ بھوک رہتی ہو تو کھانا چھوڑ دینا نیز اس پر ایک مسنون اصول یاد رکھنا بھی فائدہ مند ہے:

"ایک تہائی حصہ کھانا، ایک حصہ پانی، ایک حصہ سانس کے لیے خالی رکھیں"۔ (ترمذی)

رسول اللہ ﷺ نے ایک شخص کی ڈکار کی آواز سنی تو فرمایا: "اپنی ڈکار کم کرو، اس لیے کہ قیامت کے دن سب سے زیادہ بھوکا وہ ہوگا جو دنیا میں زیادہ پیٹ بھرتا ہے"۔ (ترمذی)

## کھانے پینے سے متعلق احتیاطیں

**دائیں ہاتھ سے کھانا پینا**

اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:

''کوئی شخص نہ بائیں ہاتھ سے کھانا کھائے، اور نہ ہی کچھ پیئے کہ بائیں ہاتھ سے کھانا پینا شیطان کا طریقہ ہے''۔ (مسلم)

☆ ہر کھانے پینے سے پہلے بسم اللہ پڑھنا۔

☆ پانی اور دیگر مشروبات بیٹھ کر پینا۔

☆ دیکھ کر پینا، تین سانس میں پینا۔

☆ پینے کی چیزوں میں پھونک نہ مارنا۔

☆ کھانے کے دوران بار بار پانی نہ پینا۔

☆ بہت زیادہ ٹھنڈا یا بہت زیادہ گرم مشروب پینے سے پرہیز کرنا خصوصاً اُن دونوں کو اوپر تلے استعمال کرنے سے بچنا۔

☆ غیر قدرتی اجزاء و کیمیکلز سے بنے مشروبات کو عادت نہ بنانا۔

☆ نشہ آور اشیاء کھانے یا پینے سے مکمل طور پر بچنا۔

☆ چائے اور کافی کا غیر ضروری استعمال ترک کرنا وغیرہ۔

☆ وقت پر کھانا اور جوش ٹھنڈا ہونے پر کھانا۔

☆ گرم غذا کو سرد کے ساتھ اور تازہ کو باسی کے ساتھ ملا کر نہ کھانا۔

☆ سبزیاں اور پھل دھو کر استعمال کرنا۔

★ کھا، پی کر الحمد للہ کہنا۔

☆ مٹی کھانے سے پرہیز کرنا۔

☆ کھانے کے برتن ڈھانپ کر رکھنا وغیرہ۔

★ باورچی خانہ کی صفائی کا خاص خیال رکھنا۔



## قیلولہ اور چہل قدمی

عربی کا مشہور مقولہ ہے: تَغدَّ تَمدَّ ، تَعَشَّ تَمَشَّ

''دوپہر کا کھانا کھاؤ تو لیٹ جاؤ، رات کا کھانا کھاؤ تو چہل قدمی کرو''

(قیلولہ یعنی دوپہر کے آرام سے مراد گہری نیند سونا نہیں بلکہ ہلکی نیند لینا ہے)

After lunch rest a while, after dinner walk a mile.

اس اصول کو عادت بنالینا، روزانہ ہلکی پھلکی ورزش اور نماز فجر کے بعد تازہ ہوا میں گہرے سانس لینا، پھیپھڑوں کی بہت سی بیماریوں سے بچاؤ کے علاوہ جسم کو چاک و چوبند رکھتا ہے۔

## اوقات نیند و بیداری

دعائے نبی کریم ﷺ:

اَللّٰھُمَّ بَارِکْ لِاُمَّتِیْ فِیْ بُکُوْرِھَا (ابوداؤد)

اے اللہ ! میری امت کے لیے صبح سویرے اُٹھنے میں برکت دے۔ آمین

رات کو جلدی سونا اور صبح جلدی جاگنا۔ ایک عبادت گزار مسلمان لازماً اس کا خود بخود عادی ہو جاتا ہے اسی طرح ضرورت سے زیادہ سونا یا بے خوابی کا مریض ہونا پوری صحت کو متاثر کر سکتا ہے۔ اس خرابی سے بچنے کا بہترین حل نبی کریم ﷺ نے یہ بتایا کہ:

''سونے سے پہلے وضو کرو''۔ (بخاری)

اس حدیث پر عمل کرنے کے علاوہ سونے سے پہلے مسنون اذکار اور دعائیں پڑھنا بھی فائدہ مند ہے۔ صفحات (313-315) ملاحظہ کیجیے۔

سیّدنا ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا'' جب آدمی (رات کو) سو جاتا ہے تو شیطان اس کی گدی پر تین گرہیں لگا دیتا ہے۔ ہر گرہ پر یہ پھونک دیتا ہے کہ ابھی تو بہت رات ہے سو جاؤ' پھر اگر آدمی بیدار ہو گیا اور اللہ کا ذکر کیا تو ایک گرہ کھل جاتی ہے' اگر

اس نے وضو کرلیا تو دوسری گرہ کھل جاتی ہے۔ اس کے بعد اگر اس نے نماز پڑھی تو تیسری گرہ بھی کھل جاتی ہے اور وہ صبح کو تازہ دم اور خوش مزاج اٹھتا ہے ورنہ تمام دن وہ بد دل اور سست جسم رہتا ہے''۔ (بخاری)

سونے جاگنے کے اوقات کو اپنی گرفت میں لینے کے لیے ذیل میں دیئے گئے درج ذیل مزید آسان اور مفید طریقے اپنا لیے جائیں تو ساری مشکل آسان ہو سکتی ہے۔

☆ سونے سے پہلے صبح فجر کی نماز ادا کرنے کا ارادہ باندھ لینا۔

☆ سونے سے قبل مختصر کھانا تناول کرنا تا کہ نیند صبح تک گہری نہ رہے۔

☆ دوپہر کو کچھ دیر سو جانا بھی صبح بیداری میں مدد دیتا ہے۔

☆ زیادہ نیند سے طبیعت بوجھل ہو رہی ہو تو چہرہ پر پانی چھڑکنا۔

☆ بیدار ہوتے ہی روشنی کر دینا، پنکھا یا اے سی بند کر دینا تا کہ نیند کا غلبہ جاتا رہے۔

مندرجہ بالا تمام تدابیر سونے جاگنے کے اوقات کو منظم کرتی ہیں۔

## سونے سے متعلق احتیاطیں

☆ کھانے کے فوراً بعد سونے سے پرہیز کرنا (اسی لیے نماز مغرب کے بعد کھانا بہتر ہے)

☆ نماز عشاء کے بعد سونے میں تاخیر نہ کرنا (عشاء کی نماز کے بعد ذکر الٰہی یا علمی گفتگو اور دینی مذاکرہ کے لیے، نیز گھر والوں سے ضروری بات کے لیے جاگا جا سکتا ہے)۔

☆ سونے سے قبل آگ وغیرہ بجھا دینا۔

(خصوصاً سردی کے موسم میں گیس کے ہیٹر وغیرہ بند کر کے سونا)

☆ ایسی جگہ سونے سے پرہیز کرنا جہاں تازہ ہوا نہ پہنچتی ہو۔

☆ بستر جھاڑ کر سونا (رات کو اٹھنا پڑے تو دوبارہ سونے سے قبل تین بار کپڑا بستر پر مار کر لیٹنا مسنون ہے)۔



☆ زیادہ آرام دہ بستر استعمال نہ کرنا (یہ طریقہ بھی نماز فجر کے لیے اُٹھنے میں مدد دیتا ہے)

☆ دائیں کروٹ سونا اور دایاں ہاتھ رخسار کے نیچے رکھ کر سونا۔ اس کے بعد سوتے میں جو بھی کروٹ بدل جائے تو کوئی حرج نہیں۔

☆ پیٹ کے بل یعنی الٹا ہو کر نہ لیٹنا۔

☆ منہ لپیٹ کر نہ سونا۔

☆ سونے کے فوراً بعد اٹھ کر ہاتھ دھو لینا وغیرہ۔

جسمانی صحت کے لئے یہ سب معمولی مگر حفظ ما تقدم کے طور پر اہم احتیاطی تدابیر ہیں جو ہمیں ہمارے دین نے موجودہ سائنسی تحقیق سے کئی سو سال پہلے ہی بتا دی ہیں۔

## پرہیز

''پرہیز علاج سے بہتر ہے'' اس اصول پر غور کرتے ہوئے مندرجہ ذیل تجاویز پر عمل کرنا بہت سود مند ہے۔

### دوائیوں سے پرہیز

وقتی اور معمولی جسمانی تکالیف میں دواؤں کو عادت نہ بنانا ورنہ تکلیف کی زیادتی میں پھر یہی دوائیں بے اثر ثابت ہونے لگتی ہیں۔ (بلا ضرورت دواؤں اور ٹیکوں کا شوق مضر صحت ہے)

### موسموں کے اثرات کا خیال

سخت سردی اور سخت گرمی کے منفی اثرات سے بچنے کے لیے ہر ممکن احتیاط اور پرہیز کرنا یعنی گھر، لباس، خوراک وغیرہ تمام موسم کے تقاضے اور ضروریات کے مطابق ہوں۔

### وبائی و متعدی امراض

امراض پھیلنے کے مخصوص موسموں (برسات اور گرمی) میں خصوصی حفاظتی تدابیر کرنا مثلاً

پانی کے ذخائر صاف رکھنا، رہائشی علاقوں کے آس پاس مچھروں، مکھیوں، اور دیگر کیڑے مکوڑوں کی امکانی افزائش کی روک تھام کے لیے ادویات وغیرہ چھڑکنے کا انتظام کرنا اور اپنے تمام گردوپیش کو حفظانِ صحت کے اصولوں کے مطابق ڈھالنا۔ گلے سڑے یا پہلے سے کاٹ کر رکھے ہوئے پھل یا سبزیاں کھانے سے پرہیز کرنا۔

## حفاظتی ٹیکے

بیماریاں پھیلنے کے موسموں میں حفاظتی ٹیکے لگوانے کی سہولت سے فائدہ اٹھانا۔ اسی طرح والدین کو اپنی خصوصی ذمہ داری سمجھتے ہوئے چھوٹے بچوں کو لگائے جانے والے حفاظتی ٹیکوں کا کورس مقررہ وقت پر مکمل کرانا۔

## مریضوں کو الگ رکھنا

کوئی وبائی مرض پھوٹ پڑنے پر صحت مند انسانوں کو ایسے کسی علاقے میں جانے سے روکنا نیز ایسا مریض جس سے اوروں کو بھی بیماری لگ سکتی ہو، اُسے الگ تھلگ رکھا جا سکتا ہے۔

وضاحت: ایسے مریض کی عیادت فون پر یا باہر اسکے اہلِ خانہ سے پوچھ کر بھی کی جا سکتی ہے، اس احتیاط سے مراد مریض سے نفرت نہیں بلکہ اس بیماری سے بچاؤ اور احتیاط کا تقاضا پورا کرنا ہے۔

## طاعون

طاعون کے بارے میں ارشادِ نبوی ﷺ ہے، "کسی علاقے میں طاعون کی وبا پھیل جائے اور تم اس میں ہو تو اس سے نہ نکلو اور اگر تم اس علاقہ میں نہیں ہو تو وہاں نہ جاؤ"۔ (ترمذی)

## جذام

اسی طرح سیّدنا جابرؓ سے مروی ہے کہ وفدِ ثقیف میں ایک شخص جذام کے مرض میں مبتلا تھا۔ رسول اللہ ﷺ نے کہلا بھیجا کہ "تم واپس جاؤ ہم نے تمہیں بیعت کر لیا ہے"۔ (مسلم)

اسی بارے میں ایک اور ارشادِ رسول اللہ ﷺ ہے:



"جذامی سے اس طرح بھاگو جیسے شیر سے بھاگتے ہو"۔ (بخاری)

ایک اور موقع پر فرمایا "جذامی کی طرف زیادہ دیر تک مت دیکھو"۔ (ابن ماجہ)

حسب استطاعت تمام تر احتیاطی تدابیر اور پرہیز کے باوجود اگر بیماری آ ہی جائے تو پھر صبر و برداشت کا مظاہرہ کرنا چاہیے۔ ضرورت پڑنے پر مباح (جائز) اور حلال ادویات سے علاج کروانے کا بھی حکم ہے۔

رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں:

إِنَّ اللّٰهَ لَمْ يُنْزِلْ دَاءً إِلَّا أَنْزَلَ لَهُ شِفَاءً فَتَدَاوُوا (ابن ماجہ)

"بے شک اللہ نے کوئی بیماری ایسی نہیں اُتاری جس کا علاج نہ ہو پس دوا کرو"

حرام کردہ چیزوں سے علاج کرنا یا انہیں دوا کے کسی جز کے طور پر استعمال میں لانا اسلام میں ممنوع ہے۔ مثلاً شراب (برانڈی)، حرام جانور کا کوئی عضو یا اس کا دودھ، ذبیحہ کا خون۔

### حرام بغرض علاج منع

سیّدنا ابو ہریرہؓ کہتے ہیں کہ:

"رسول اللہ ﷺ نے علاج کے لیے حرام چیزیں استعمال کرنے سے منع فرمایا ہے"۔

(احمد، ابوداود، ترمذی، ابن ماجہ)

جب انسان زمین پر آباد ہوا تو اُسے زندگی گزارنے کا طریقہ سلیقہ سکھانے کے لیے انبیاء اور رسول بھیجے گئے ان ہی ہستیوں نے اللہ کی طرف سے عطا کردہ علم و حکمت سے پہلے پہل بیماریوں کے علاج بتائے۔ داؤدؑ ادویات کے بانی تھے، جہاں جہاں چلتے درخت، پودے، پتھر وغیرہ اپنا نام اور فوائد بتاتے، وہ لکھ لیا کرتے تھے۔ علم و حکمت میں طب سمیت وہ تمام علوم شامل ہیں جو انسانیت کی روحانی و جسمانی خیر و بھلائی کے لیے فائدہ مند ہیں۔

اللہ تعالیٰ کا ارشادِ پاک ہے:

وَمَنْ يُّؤْتَ الْحِكْمَةَ فَقَدْ اُوْتِيَ خَيْرًا كَثِيْرًا ط (البقرہ: 269)

''اور جو حکمت دیا گیا اسے لوگوں کی بھلائی کا بہت بڑا ذریعہ عطا کر دیا گیا''

یہی ذریعہ لقمانؑ کو بھی عطا کیا گیا۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

وَلَقَدْ اٰتَيْنَا لُقْمٰنَ الْحِكْمَةَ اَنِ اشْكُرْ لِلّٰهِ ط (لقمان: 12)

''ہم نے جب لقمان کو حکمت کا علم عطا کیا تو اس کے لیے شکر واجب ہو گیا''

اسی حکمت کے پیش نظر طب کی دنیا میں حکیم لقمان کو بطور مثال پیش کرنا فخر کی بات اور علامت بن گئی۔

مسنون علاج خواہ روحانی ہو یا جسمانی، اس کا دارومدار الہام اور وحی پر مبنی ہے جس میں غلطی کا امکان نہیں۔ اس لیے اللہ کے حکم سے جب دوائی کے اثرات بیماری کی نوعیت اور ماہیت سے مطابقت رکھیں تو اس وقت شفا ہو جاتی ہے۔

## علاج معالجہ

### قدرتی غذاؤں سے علاج

اسلام مختلف بیماریوں میں مبتلا لوگوں کو قدرتی غذاؤں سے علاج بھی بتاتا ہے جو آج کل ''دیسی طریقے'' کہلاتے ہیں۔

### شہد

شہد کے بارے میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

... فِيْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ ... (النحل: 69)

...''اس میں لوگوں کے لیے شفا ہے''...



رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، ''تین چیزوں میں شفا ہے:

1. شہد پینے میں،
2. پچھنے لگانے میں اور
3. آگ سے داغ لگانے میں اور میں اپنی امت کو داغ سے منع کرتا ہوں''۔ (بخاری)

پیٹ کی خرابی (دست وغیرہ) کے لیے بھی آپ ﷺ نے شہد تجویز فرمایا۔ (بحوالہ بخاری)

### کھجور

قرآن پاک میں سورۃ مریم میں ذکر ملتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے مریم علیہا السلام کو دردِزہ کے وقت کھجور کھانے اور پانی پینے کی ہدایت فرمائی۔ کھجور جو توانائی بہم پہنچانے والے حراروں سے بھرپور، زود ہضم اور مقوی غذا ہے انسان کی بھوک مٹانے کے علاوہ بہت سی بیماریوں اور جسمانی کمزوریوں میں بھی اکسیر کا درجہ رکھتی ہے۔ کھجور کے اندر دوسرے فائدہ منداجزاء کے علاوہ اس قسم کے ہارمونز بھی پائے جاتے ہیں جو نہ صرف بچے کی ولادت کے وقت ماں کی تکلیف میں کمی کرتے ہیں بلکہ ولادت کے عمل کو بھی آسان بناتے ہیں۔ مزید فائدہ یہ ہوتا ہے کہ بچے کے لیے ماں کا دودھ بھی جلد اور وافر اتر آتا ہے۔ دل کے امراض میں بھی یہ بے حد فائدہ دیتی ہے۔

جادو اور زہر کے علاج کے طور پر رسول اللہ ﷺ نے مدینہ منورہ کی عجوہ کھجور (کھجور کی ایک خاص قسم) تجویز فرمائی کہ، ''جو کوئی صبح کے وقت سات عجوہ کھجوریں کھا لے اس دن کوئی زہر یا جادو اس پر اثر نہ کرے گا''۔ (بخاری)

### جو

اللہ کے رسول ﷺ نے دلیہ، سالن، ستو اور روٹی کی شکل میں جوَ استعمال فرمائے۔

دلیہ: جو باریک کوٹ کر دودھ میں پکانے کے بعد شہد سے میٹھا کر کے استعمال کیا جاتا

ہے۔ اسے تلبینہ یا حریرہ بھی کہتے ہیں۔ بیماری میں اور بیماری کے بعد کی کمزوری، تھکن اور پریشانی دور کرنے کے لیے بھی جو کے دلیے کا استعمال طبِ نبوی میں قابلِ ذکر ہے۔

سیدہ عائشہؓ بیمار کے لیے تلبینہ کا حکم دیتیں اور اس کے لیے بھی جسے کسی کے مرنے کا رنج ہوتا (تلبینہ کھلانے کے لیے کہتیں) اور کہتی تھیں، ''میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے کہ:

''تلبینہ بیمار کے دل کو تسکین دیتا اور بعض رنج بھی کم کر دیتا ہے''۔ (بخاری)

عروہؓ بن زبیر سے روایت ہے کہ ام المومنین سیدہ عائشہؓ کی عادت تھی کہ جب ان کے عزیزوں میں سے کسی کی وفات ہو جاتی اور عورتیں جمع ہو جاتیں پھر چلی جاتیں مگر گھر والے اور خاص خاص عزیز رہ جاتے تو ان کے حکم سے تلبینہ کی ایک ہانڈی پکائی جاتی پھر ثرید بنوا کر تلبینہ اس پر ڈالواتیں اور عورتوں سے کہتیں، اسے کھاؤ! کیونکہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے سنا ہے، تلبینہ سے بیمار کے دل کو تسکین ہوتی ہے اور اس کا غم کسی قدر ہلکا ہو جاتا ہے''۔ (بخاری)

(شوربے میں روٹی کے ٹکڑے ڈال کر پکائیں تو اس کو ''ثرید'' کہتے ہیں)

**سالن:** جو اور چقندر کا سالن بھی مریض کے لیے زود ہضم اور مقوی ہوتا ہے اور ساتھ ہی قوتِ مدافعت کو بھی بڑھاتا ہے۔

ایک مرتبہ رسول اللہ ﷺ سیّدنا علیؓ کے ساتھ ایک صحابیؓ کی طرف سے پیش کردہ کھجوریں تناول فرما رہے تھے۔ جب علیؓ تھوڑی کھا چکے تو رسول اللہ ﷺ نے ان کو روک دیا اور فرمایا کہ تم ابھی بیماری سے اٹھے ہو اور کمزور ہو، لہٰذا مزید مت کھاؤ''۔ اس کے بعد انہیں اسی میزبان صحابیؓ کے اہل خانہ کی طرف سے جو اور چقندر کا سالن تیار کر کے پیش کیا گیا۔ آپ ﷺ نے علیؓ سے فرمایا، ''اب تم اس میں سے کھاؤ یہ تمہارے لیے بہتر ہے''۔ (ابوداؤد)

**ستو:** نبی ﷺ روزہ افطار کے لیے اکثر جو کے ستو کا مشروب نوش فرماتے۔ سفر اور جنگ کے دوران بھی تھکن، مشقت اور کمزوری رفع کرنے کے لیے ستو کا استعمال کثرت سے ہوتا۔



**روٹی:** گندم کی طرح جوَ کو بھی پسوا کر آٹا تیار کیا جاتا ہے اور روٹی بنائی جاتی ہے جو لذیذ اور مقوی ہوتی ہے۔

## زیتون

قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ نے انجیر اور زیتون کی تعریف فرمائی ہے۔ ان کے فوائد کے پیش نظر روزانہ کم از کم ایک انجیر، ایک زیتون اور خالص زیتون کے تیل کا ایک چمچہ استعمال کرنا فائدہ مند ہے۔ جسمانی توانائی اور دماغی قوت کیلئے زیتون کے تیل کی مالش فائدہ مند ہے۔

نبی ﷺ نے فرمایا، ''زیتون کا تیل کھاؤ اور لگاؤ یہ ایک مبارک درخت ہے''۔ (ترمذی)

## کلونجی

سیّدنا ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے سنا:

''سیاہ دانے (کلونجی) میں سام (موت) کے علاوہ ہر بیماری کا علاج ہے''۔ (متفق علیہ)

## آبِ زمزم

نبی کریم ﷺ نے فرمایا، ''زمزم بھوکے کے لیے کھانا اور بیمار کے لیے شفا ہے''۔ (طبرانی)

آب زم زم کے علاوہ استعمال کا عام پانی بھی بہت سی تکالیف میں فائدہ مند ہے۔ آج کی موجودہ میڈیکل سائنسی تحقیق یہ ثابت کر رہی ہے کہ تیز بخار کو پانی سے ٹھنڈا کرنا چاہیے یا پھر مریض کو ٹھنڈی جگہ رکھنا چاہیے جبکہ اسلام سائنس سے قبل ہی ترقی یافتہ ہے۔

نبی کریم ﷺ نے فرمایا، ''بخار دوزخ کی بھاپ ہے اس کو پانی سے ٹھنڈا کرو''۔ (بخاری)

سیدہ عائشہؓ بیان کرتی ہیں کہ جب نبی ﷺ کی بیماری (جس میں ان کی وفات ہوئی) شدت اختیار کر گئی (اور آپ ﷺ کو بڑے زور کا بخار تھا) تو انہوں نے فرمایا:

''ایسا کرو، سات مشکیں پانی کی لاؤ جن کے منہ نہ کھولے گئے ہوں (بالکل بھری

ہوں) وہ سب مجھ پر بہاؤ تا کہ میں لوگوں سے کچھ عہد و نصیحت کی بات کروں''۔

چنانچہ ہم نے نبی ﷺ کو حفصہؓ کے کنگال میں بٹھایا اور اوپر سے یہ مشکیں ڈالنا شروع کیں یہاں تک کہ نبی ﷺ اشارہ فرمانے لگے تا کہ ہم بس کر دیں۔ پھر نبی ﷺ باہر نکلے نماز پڑھائی اور لوگوں سے خطاب فرمایا''۔ (بخاری)

نیز وضو کے بچے ہوئے پانی سے بیہوش کو ہوش میں لانا بھی مسنون ہے۔ (بحوالہ بخاری)

## مہندی

نبی کریم ﷺ کی خادمہ سلمٰیؓ کہتی ہیں،

''رسول اللہ ﷺ کو کبھی کوئی زخم، یا پتھر کی چوٹ وغیرہ آتی تو اس جگہ رکھنے کے لیے مہندی لانے کو فرماتے''۔ (ترمذی)

> عبداللہ بن مسعودؓ کہتے ہیں کہ میں نبی ﷺ کے پاس اس حال میں آیا کہ آپ ﷺ کو سخت بخار تھا۔ میں نے عرض کیا، یارسول اللہ! کیا وجہ ہے کہ آپ کو سخت بخار آیا کرتا ہے؟
> آپ ﷺ نے فرمایا:
> ''ہاں، تم میں سے دو شخصوں کے برابر مجھ اکیلے پر بخار کی سختی ہوتی ہے''۔
> میں نے عرض کیا، اس لیے کہ آپ کو دوہرا اجر ملتا ہے؟
> آپ ﷺ نے فرمایا:
> ''ہاں، اور (سنو!) جس مسلمان کو کوئی بھی تکلیف پہنچتی ہے تو اللہ تعالیٰ اس کی وجہ سے اس کے گناہ ایسے جھاڑ دیتا ہے جیسے درخت اپنے پتے جھاڑ دیتا ہے''۔ (بخاری)

## پچھنے سے علاج

سیّدنا جابر بن عبداللہؓ مقنع بن سنان (تابعی) کی عیادت کی' پھر کہا، 'میں تمہارے پاس سے اس وقت تک نہیں جاؤں گا جب تک تم پچھنے نہ لگواؤ' کیونکہ میں نے نبی ﷺ کو فرماتے سنا:

''پچھنے میں شفا ہے'' (بخاری)

نبی کریم ﷺ نے آدھے سر کے درد (شقیقہ) اور پورے سر کے درد میں اور احرام کی حالت میں (سفر میں) اور روزے میں پچھنے لگوائے (دن کا وقت تھا)۔ (بحوالہ بخاری)

سیّدنا ابوموسیٰ اشعریؓ نے رات کو پچھنے لگوائے۔ (بخاری)



رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، ''اگر تمھاری دواؤں میں کوئی دوا مفید ہے تو وہ شہد کا پینا اور پچھنے لگانا ہے یا آگ سے داغ لگانا اور مجھ کو آگ سے داغ لگانا پسند نہیں ہے''۔ (بخاری)

مسنون علاج کی دیگر تفصیلات ہمیں طبِ نبوی ﷺ کی کتابوں میں مل سکتی ہیں۔

## قرآنی اور مسنون دم سے علاج

مختلف امراض میں قرآنی آیات اور مسنون دعاؤں سے دم کرنا اور کروانا فائدہ مند ہے۔

عوفؓ بن مالک کہتے ہیں کہ ہم زمانہ جاہلیت میں دم کیا کرتے تھے۔ ہم نے نبی ﷺ سے پوچھا، 'یارسول اللہ! آپ اس بارے میں کیا فرماتے ہیں؟' آپ ﷺ نے فرمایا،

''مجھے وہ دم پڑھ کر سناؤ'' (سننے کے بعد) آپ ﷺ نے فرمایا:

'' ایسے دم میں کوئی حرج نہیں جو شرک سے پاک ہو''۔ (مسلم)

ابوخزامہؓ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے عرض کیا، 'یارسول اللہ! آپ فرمائیں کہ ہم دم کراتے ہیں یا علاج کراتے ہیں اور جن چیزوں کے ساتھ ہم اپنا بچاؤ کرتے ہیں کیا یہ اللہ کی تقدیر روک دیتی ہیں؟'

فرمایا، ''یہ اسباب خود تقدیر میں شامل ہیں''۔ (احمد، ترمذی، ابن ماجہ)

> **حدیث قدسی**
>
> نذر یا منت ماننے سے تقدیر نہیں پلٹ سکتی۔ نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: ''آدمی کو منت ماننے سے وہ بات حاصل نہیں ہوتی جو میں نے اس کیلئے مقدر نہیں کی بلکہ (منت ماننا) بھی اس کی تقدیر میں اس لیے لکھ دیا جاتا ہے کہ میں ایسا لکھ کر بخیل سے پیسہ نکلواتا ہوں''۔ (بخاری)
>
> **مسنون دعا**
>
> اَللّٰھُمَّ لَا مَانِعَ لِمَآ اَعْطَیْتَ وَ لَا مُعْطِیَ لِمَا مَنَعْتَ وَ لَا یَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْکَ الْجَدُّ (بخاری)
>
> ''اے اللہ! نہیں کوئی روک سکتا جو آپ عطا کریں اور نہیں کوئی دے سکتا جو چیز آپ روکنا چاہیں اور نہیں فائدہ دے سکتی کسی دولتمند کو آپ کے عذاب کے مقابلے میں دولت''۔

# شرکیہ علاج

(حیرت انگیز فوائد والے مذکورہ بالا طریقۂ علاج کے برعکس آج بھی زمانہ جاہلیت والے کچھ طریقے اور ٹوٹکے رائج ہیں جو شرک جیسے کبیرہ گناہ کے علاوہ مزید بیماری میں مبتلا کرتے ہیں)

## تعویذ گنڈے

شرکیہ تعویذ اور طلسمی منتر پڑھتے ہوئے گرہ لگائے گئے دھاگے وغیرہ بغرض علاج پہننے کی ہمارے دین میں کوئی گنجائش واجازت نہیں۔ اسی طرح منکوں اور کوڑیوں یا سیپیوں کے ہار یا کسی دھات کے کڑے اس نیت سے پہننا کہ ان سے فلاں مرض دور ہوگا، یہ بھی شرکیہ علاج ہے۔

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

"جس نے تمیمہ (شرکیہ تعویذ) گلے میں ڈالا اس نے شرک کیا"۔ (مسند احمد)

## گھوڑے کی نعل

جادو، نظر بد، بیماری یا حادثات سے محفوظ رہنے کے لیے گاڑی، مکان یا دکان وغیرہ پر گھوڑے کی نعل لٹکانا یا کالے دھاگے وغیرہ باندھنا اللہ تعالیٰ پر عدم اعتماد کا اظہار ہے اور شرک ہے اس کی بجائے اللہ سے پناہ اور حفاظت طلب کرنے والی مسنون دعائیں پڑھنی چاہییں۔

## پیدائشی پتھر

مختلف پتھروں کو اپنی پیدائش کی تاریخوں سے منسوب کرنا اور اسی طرح انہیں بیماریوں کے علاج اور اچھے شگون کے طور پر انگوٹھی وغیرہ میں جڑوا کر پہننا بھی سنت سے ثابت نہیں۔ یہ سب شرک اصغر کی مختلف صورتیں ہیں۔



رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

"......میری اُمت کے ستر ہزار آدمی بغیر حساب کتاب کے جنت میں جائیں گے۔ یہ وہ لوگ ہوں گے جو نہ شرک کرتے ہیں، نہ شگون لیتے ہیں، نہ داغ لگواتے ہیں بلکہ اپنے پروردگار پر بھروسہ کرتے ہیں"۔ (بخاری)

شگون (Horoscope) کے زیرِ عنوان، آپ کا دن کیسا گزرے گا؟ یہ ہفتہ یا سال کیسا نصیب لے کر آئے گا؟، آپ کے ستاروں کی چال کیا پیشین گوئی کرتی ہے؟ اور پیدائشی نشان کیا کہتے ہیں؟، ستارہ شناسی اور علمِ نجوم کے ذریعے مستقبل میں پیش آنے والے اچھے برے واقعات، اچھی بری صحت حتیٰ کہ زندگی موت کا حال معلوم کر لینا اور اس پر بھروسا کر بیٹھنا یہ تمام کے تمام لغو اور غیر اسلامی مشاغل ہیں۔

## امام ضامن

مشکلات اور تکالیف سے بچنے کے لیے نیز دنیاوی مقاصد میں کامیابی حاصل کرنے کے لیے امام ضامن باندھنا بھی شرکیہ فعل ہے۔ بعض اقوام میں مسافروں کو سفر کی ابتدا میں یہ بازو پر باندھتے ہیں' جبکہ مسلمانوں کو ایسے مواقع کے لیے بہترین دعائیں بتائی گئی ہیں۔

**مقیم کی دعا مسافر کے لیے**

أَسْتَوْدِعُ اللّٰهَ دِينَكَ وَأَمَانَتَكَ وَخَوَاتِيمَ عَمَلِكَ ۔ (ترمذی)

"میں تمہارے دین' تمہاری امانت اور تمہارے عمل کی تکمیل کو اللہ کے سپرد کرتا ہوں"

**مسافر کی دعا مقیم کے لیے**

أَسْتَوْدِعُكَ اللّٰهَ الَّذِي لَا تَضِيعُ وَدَائِعُهُ ۔ (ابن ماجہ)

"میں تمہیں اس اللہ کے سپرد کرتا ہوں جس کے سپرد کی ہوئی چیزیں ضائع نہیں ہوتیں"

# عیادت

## عیادت کیا ہے؟

صحت مند انسان کا بیمار کے پاس بطور ہمدردی و غم خواری جانا، اسے تکالیف پر صبر کی تلقین کرنا اور تسلی و تشفی دینا نیز اللہ تعالیٰ کی رضا کی خاطر اسے تعاون و مدد کی پیشکش کرنا "عیادت" کہلاتا ہے۔ عیادت کرنا یا بیمار پرسی کرنا حقوق العباد میں سے ایک ہے، حدیث مبارک ہے:

"مسلمان پر مسلمان کے پانچ حقوق ہیں۔ سلام کا جواب دینا، مریض کی عیادت کرنا، جنازے کے ساتھ جانا، دعوت قبول کرنا اور چھینک کا جواب دینا"۔ (متفق علیہ)

ایک دوسری روایت میں ہے:

"بھوکے کو کھانا کھلانا، مریض کی عیادت کرنا اور قیدی کو رہائی دلانا"۔ (بخاری)

## فضیلت

عیادت کرنے سے اللہ تعالیٰ سے محبت اور تعلق بھی بڑھتا ہے۔ عیادت کی فضیلت پر بہت سی احادیثِ رسول ﷺ ہیں، جن میں سے چند ایک یہ ہیں:

"اللہ تعالیٰ قیامت کے دن فرمائیں گے، "اے ابن آدم ! میں بیمار ہوا، تم نے میری بیمار پرسی کیوں نہ کی؟"۔ ابنِ آدم عرض کرے گا 'اے میرے رب ! آپ رب العالمین ہیں، آپ کی بیمار پرسی کا کیا مطلب؟'

اللہ رب العزت فرمائیں گے، "کیا تمہیں معلوم نہیں تھا کہ میرا فلاں بندہ بیمار تھا لیکن تم نے اس کی عیادت نہ کی اگر تم اس کی بیمار پرسی کرتے تو مجھے (یعنی میری رضا و رحمت کو) اس بیمار بندے کے پاس پاتے"۔ (مسلم)

سیدنا علیؓ بن ابی طالب بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:



"جو بھی مسلمان کسی دوسرے مسلمان کی صبح کے وقت میں عیادت کرتا ہے، تو شام تک ستر (70) ہزار فرشتے اس کے لیے دعا کرتے ہیں اور اگر شام کو عیادت کرنے جاتا ہے تو بھی صبح تک ستر (70) ہزار فرشتے اس کے حق میں دعا کرتے ہیں اور اس کے لیے جنت میں تر و تازہ اور پکے ہوئے پھل ہیں"۔ (احمد، ابن ماجہ، ترمذی)

"جب کوئی مسلمان اپنے کسی مسلمان بھائی کی عیادت کو جاتا ہے تو وہ لوٹنے کے وقت تک جنت کے باغات سے میوہ خوری میں رہتا ہے"۔ (مسلم)

"جب کوئی شخص مریض کی عیادت کے لیے جاتا ہے تو وہ دریائے رحمت میں اس وقت تک ہوتا ہے جب تک کہ وہ وہاں رہے"۔ (احمد)

یہ عیادت بقدر ہمت و استطاعت ایک مسلمان مندرجہ ذیل طریقوں سے کر سکتا ہے:-

### 1- ہمدردی و تیمارداری

مریض کے پاس مختصر وقت کے لیے جا کر اس کی طبیعت اور بیماری کی موجودہ کیفیت اور علاج و معالجہ سے متعلق گفتگو کی جائے۔ اس سے دل جوئی اور حوصلہ افزائی کی باتیں کی جائیں۔ تیماردار کا لہجہ بہت نرم اور ہمدردانہ ہونا چاہیے۔

نبی کریم ﷺ جب کسی مریض کے پاس پہنچتے تو تسلی دیتے ہوئے فرماتے :

لَا بَأْسَ طَهُورٌ إِنْ شَآءَ اللّٰهُ

"گھبرانے کی کوئی بات نہیں، اللہ نے چاہا تو یہ مرض گناہوں سے پاک کرنے کا ذریعہ ثابت ہوگا"۔ (بخاری)

سعدؓ بن ابی وقاص جب مکہ میں بیمار ہوئے تو نبی کریم ﷺ ان کی عیادت کو تشریف لائے۔ سعدؓ روایت کرتے ہیں کہ نبی ﷺ نے میری پیشانی پر ہاتھ رکھا پھر میرے منہ اور پیٹ پر ہاتھ پھیرتے ہوئے یوں دعا کی:

"اَللّٰھُمَّ اشْفِ سَعْدًا" (اے اللہ! سعد کو شفا دیجئے)۔

سعدؓ مرتے دم تک یہ بات (یاد کرتے ہوئے) کہتے تھے کہ میں اب تک نبی ﷺ کے ہاتھوں کی ٹھنڈک اپنے جگر پر پاتا ہوں"۔ (بخاری)

زبانی ہمدردی کے علاوہ مریض اگر آپ کا قریبی دوست یا عزیز ہے تو آپ اس کی مزید خدمت بھی کر سکتے ہیں۔ مثلاً: اگر وہ تنہا رہتا ہے یا اس کے گھر والے دوسرے کاموں میں مصروف ہیں تو اس کے بالوں میں کنگھی کر دیں اس کی ضرورت کی اشیاء درست کر دیں اس کا بستر ٹھیک کر دیں' دوا کا وقت ہو تو اسے دوا پلا دیں' خود اس سے بھی دریافت کر لیں کہ اسے کسی چیز یا خدمت کی ضرورت تو نہیں؟

ان چھوٹی چھوٹی خدمات سے اس کا دل خوش ہوگا اور وہ بیمار پرسی کے لیے آپ کے آنے کو قدر کی نگاہ سے دیکھے گا۔ یہی وہ لمحات ہوں گے جب آپ کو اللہ کی رضا و رحمت اس بیمار بندے کے پاس ملے گی۔

## 2 - بیمار کو صبر کی تلقین

بعض اوقات مریض پر بیماری کی سختی یا لمبا عرصہ تک بیمار رہنے کی وجہ سے بے صبری کی سی کیفیت طاری ہونے لگتی ہے ایسے میں بیمار پرسی کرنے والے کو چاہیے کہ اسے صبر اور اس پر ملنے والے اجر کے بارے میں یاددہانی کرائے اور اس سلسلے میں احادیث نبوی ﷺ کے حوالے سے کچھ واقعات سنائے مثلاً:

☆ زیدبن ارقمؓ کی ایک بار آنکھیں دکھنے لگیں تو نبی کریم ﷺ ان کی عیادت کو تشریف لائے اور فرمانے لگے:

"زید! تمھاری آنکھوں میں یہ جو تکلیف ہے تو تم کیا کرتے ہو؟"

زیدؓ نے عرض کیا کہ صبر و برداشت کرتا ہوں۔ آپ ﷺ نے فرمایا:



"تم نے آنکھ کی اس تکلیف میں صبر و برداشت سے کام لیا ہے تو تمھیں اس کے صلے میں جنت نصیب ہوگی"۔ (مسند احمد)

☆ ایک دفعہ نبی کریم ﷺ ام السائبؓ (ایک بوڑھی خاتون) کی عیادت کے لیے تشریف لائے۔ ام السائبؓ بخار کی شدت سے کانپ رہی تھیں۔ پوچھا "کیا حال ہے؟" خاتون نے کہا اللہ اس بخار کو سمجھے اس نے گھیر رکھا ہے یہ سن کر نبی ﷺ نے فرمایا:

"بخار کو برا بھلا نہ کہو یہ مومن کے گناہوں کو اس طرح صاف کر دیتا ہے جیسے آگ کی بھٹی لوہے کے زنگ کو صاف کر دیتی ہے"۔ (الادب المفرد)

☆ رسول اللہ ﷺ نے ایک مریض کی عیادت کی۔ ابوہریرہؓ آپ ﷺ کے ساتھ تھے مریض کو بخار کی شکایت تھی۔

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "تمھیں خوشخبری ہو اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

"یہ (مرض) میری آگ ہے جسے میں دنیا میں اپنے بندے پر (اس لیے) مسلط کرتا ہوں کہ آخرت میں اس کے حصہ کی آگ (کا بدل) ہو جائے"۔ (ابن ماجہ)

☆ ایک اور حدیث پاک میں عطاءؒ بن رباح اپنا ایک قصہ بیان کرتے ہیں کہ ایک بار کعبہ کے پاس ابن عباسؓ نے مجھ سے کہا کہ دیکھو یہ جو کالی کلوٹی عورت ہے یہ ایک بار نبی ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئی اور بولی، "یارسول اللہ! مجھے مرگی کا ایسا دورہ پڑتا ہے کہ تن بدن کا ہوش نہیں رہتا اور میں اس حالت میں بے پردہ ہونے لگتی ہوں، آپ ﷺ میرے لیے اللہ سے دعا کیجئے"۔

نبی ﷺ نے فرمایا، "اگر تم اس تکلیف کو صبر کے ساتھ برداشت کرتی رہو تو اللہ تعالیٰ تمھیں جنت سے نوازیں گے اور اگر چاہو تو میں یہ دعا کر دوں کہ اللہ تمھیں اچھا کر دیں"۔

وہ خاتون بولی، "یارسول اللہ! میں اس تکلیف کو صبر کے ساتھ برداشت کرتی رہوں گی

البتہ یہ دعا فرما دیجئے کہ میں اس حالت میں بے پردہ نہ ہو جایا کروں"۔
نبی ﷺ نے اس کے لیے دعا فرمائی۔ عطاءؒ کہتے ہیں کہ میں نے اس دراز قد خاتون
اُم زفر کو کعبہ کی سیڑھیوں پر دیکھا۔ (بخاری)

☆ عطاءؒ بن یسار سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

"جب بندہ بیمار ہوتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کے پاس دو فرشتے یہ فرما کر بھیجتے ہیں کہ دیکھو!
وہ (بیمار) اپنے عیادت کرنے والوں سے کیا کہتا ہے۔ جب عیادت کرنے والے اس کے
پاس آتے ہیں تب اگر وہ اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا کرتا ہے تو (فرشتے) اللہ تعالیٰ تک یہ بات جا
پہنچاتے ہیں جبکہ اللہ تعالیٰ (پہلے سے ہی) زیادہ بہتر جانتے ہیں اور فرماتے ہیں:
"میرے اوپر میرے بندے کا یہ حق ہے کہ میں نے اسے وفات دی تو اسے جنت میں
داخل کروں گا اور اگر شفا دے دی تو اس کے (پہلے والے) گوشت و خون سے بہتر گوشت و خون
پیدا کر دوں گا اور اس کی برائیوں کو بھی دُور کر دوں گا"۔ (مؤطا امام مالک)

☆ تکالیف پر صبر کرنے اور اس صبر پر اجر ملنے کے سلسلے میں ایک خوبصورت اور قابل ذکر
حدیث یہ بھی ہے۔

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

"جس مسلمان کو بھی کوئی قلبی اذیت، جسمانی تکلیف (تھکان) اور بیماری، کوئی رنج و غم
اور دکھ پہنچتا ہے یہاں تک کہ اگر اسے ایک کانٹا بھی چبھ جاتا ہے (اور وہ اس پر صبر کرتا ہے) تو
اللہ اس کے گناہوں کو معاف فرما دیتے ہیں"۔ (متفق علیہ)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، "جب بندہ بیمار ہو یا مسافری میں ہو تو اس کے اعمال نامہ
میں وہ عمل لکھ دیے جاتے ہیں جو وہ صحت مندی یا مقیم ہونے کی حالت میں کرتا تھا"۔ (بخاری)

☆ ایک شخص نے نبی ﷺ کے سامنے کسی مرنے والے کا ذکر کیا کہ وہ بڑی قسمت والا تھا



بغیر بیماری کے مرا، تو آپ ﷺ نے فرمایا: "تجھ پر افسوس ہے، تجھے کیا معلوم اگر اللہ تعالیٰ
اس کو بیماری میں مبتلا کرتے تو وہ بیماری اس کے گناہوں کا کفارہ ہو جاتی"۔ (مؤطا امام مالک)

ان تمام احادیث کو باتوں ہی باتوں میں مریض کے سامنے بیان کرنے سے اس کا
ذہن آخرت کے اجر و ثواب کی طرف متوجہ ہوگا اور بیماری کی شدت و بے چینی کی وجہ سے
شکوہ و شکایت کا کوئی کلمہ اس کی زبان پر نہ آئے گا۔

## 3- دعا کرنا

بیماری اللہ ہی کی طرف سے ہے اور بیماریوں سے بچانے والی بھی اللہ تعالیٰ ہی کی ذات
ہے، اس لیے عیادت کے لیے آنے والا صدق و اخلاص سے مریض کی صحت یابی کے لیے
اللہ تعالیٰ سے دعا کرے۔ ویسے بھی ایک مسلمان کی دوسرے مسلمان کے لیے کی جانے والی
دعا جلد قبولیت کے درجہ کو پہنچتی ہے لہٰذا اس موقع پر مریض کی تکلیف اور اذیت کو دل کی نرمی
سے محسوس کر کے خصوصی تاثیر و برکت رکھنے والی مسنون دعائیں کی جائیں۔

سیدہ عائشہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ جب کبھی کسی بیمار کے پاس جاتے یا
بیمار آپ کے پاس لایا جاتا تو آپ ﷺ یوں دعا کرتے:

اَذْهِبِ الْبَاسَ رَبَّ النَّاسِ اشْفِ وَاَنْتَ الشَّافِي
لَا شِفَاءَ اِلَّا شِفَاؤُكَ شِفَاءً لَا يُغَادِرُ سَقَمًا

"اے پروردگار لوگوں کے! بیماری دور کر دیجیے، شفا عطا فرمائیے، آپ کے سوا کوئی شفا دینے
والا نہیں، آپ ہی شفا دینے والے ہیں۔ ایسی شفا دیجیے کہ کوئی بیماری باقی نہ رہے"۔ (بخاری)

عبداللہ بن عباسؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

"جب کوئی مسلمان دوسرے مسلمان کی بیمار پرسی کرے اور سات مرتبہ یہ کلمات کہے۔
اَسْأَلُ اللّٰهَ الْعَظِيْمَ رَبَّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ اَنْ يَّشْفِيَكَ اِلَّا عَافَاهُ اللّٰهُ مِنْ ذٰلِكَ الْمَرَضِ

"میں عرشِ عظیم کے مالک بزرگ و برتر اللہ سے تمہارے لیے شفا کا سوال کرتا ہوں،"
تو اللہ تعالیٰ اسے اس بیماری سے ضرور شفا دے گا"۔ (ابوداؤد)

### دایاں ہاتھ پھیر کر دم کرنا

عیادت کے بعض مواقع پر اللہ کے رسول ﷺ مریض کی پیشانی یا جس جگہ بھی تکلیف ہوتی وہاں اپنا دایاں دستِ مبارک رکھتے یا پھیرتے پھر دعا فرماتے ۔ دم کرنے کا مسنون طریقہ بھی یہی ہے اور یہی طریقہ آج تک مسلمانوں میں رائج ہے۔

مسنون دم اور دعائیں صفحہ نمبر (320) پر ملاحظہ فرمائیں۔

## 4 - تعاون و مدد

اچھے مسلمان عام حالات میں بھی ایک دوسرے کے معاون و مددگار ثابت ہوتے ہیں، بیمار پرسی کے وقت بھی اگر مریض کو مالی مدد یا ایسی خدمت کی ضرورت ہے جو بیرون خانہ سے متعلق ہے: جیسے معالج کے پاس لے جانا یا کمزوری اور نقاہت کے سبب وہ اپنا حال بیان نہ کرسکتا ہو تو گھر والوں سے پوچھ کر معالج سے دوا وغیرہ لا دینا، ضرورت ہو تو اسے ہسپتال داخل کروا دینا، اس کے اہل خانہ کے لیے سودا سلف لا دینا یا اپنے گھر سے کھانا پکوا کر ان کے ہاں بھجوانا، ان کے بچوں کو سکول/کالج سے لانا، لے جانا ہو یا کوئی یوٹیلیٹی بلز جمع کرانے ہوں تو اپنی خدمات کی پیشکش کر دینا، یا حسبِ موقع دوسری ضروریات و سہولیات بہم پہنچانا، وغیرہ۔

**اللہ کی خاطر**

رسول اللہ ﷺ نے یہ حدیثِ قدسی بیان فرمائی کہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:
"میری محبت ان کے لیے ثابت ہو چکی ہے جو میرے لیے ایک دوسرے سے ملتے ہیں اور میری محبت ان لوگوں پر ثابت ہو چکی ہے جو میری خاطر ایک دوسرے کی مدد کرتے ہیں"۔
(مسند احمد، مستدرک حاکم)



### عیادت پیکیج

عیادت کو جانے سے پہلے ایک پیکیج بنا لیا جائے جو قرآنی اور مسنون دعاؤں والے کارڈز یا اس موقع کی مناسبت سے کسی اسلامی لیکچر والی یا تلاوتِ قرآن والی کیسٹ یا سی ڈی یا کسی اچھی کتاب وغیرہ پر مشتمل ہو، عیادت کے موقع پر اسے مریض کو پیش کرنا ایک بہترین تحفہ ثابت ہو سکتا ہے۔ خصوصاً ایسا مریض جو اُٹھنے اور کام کاج کرنے سے معذور ہوتا ہے، اس کے لیے یہ پیکیج بسترِ مرض پر وقت گزاری کے ساتھ ساتھ فہمِ دین کے لیے بہترین معاون اور اپنے مسلمان بھائی / بہن کی طرف سے خیر سگالی کا بہترین پیغام ثابت ہو سکتا ہے۔ یوں آپ کی یہ کوشش آپ کے لیے ایک اچھا صدقہ جاریہ بن سکتی ہے۔

## چند اور مفید باتیں

عیادت کے سلسلے میں چند اور مفید باتیں جاننا ضروری ہیں:

☆ مریض کے پاس زیادہ دیر تک نہ بیٹھا جائے اور نہ ہی زیادہ باتیں اور شور کیا جائے۔

☆ اگر مریض بے تکلف دوست یا عزیز ہے، اور آپ کو دیر تک بٹھائے رکھنے کا خواہشمند ہے تو پھر ضرور اس کی خوشی پوری کی جائے۔

☆ ممکن ہو تو مزاج پرسی کو جاتے ہوئے مریض کے لیے کچھ پھول یا پھل ہمراہ لے لیے جائیں اس سے بھی باہم الفت بڑھتی ہے اور مریض کا دل بھی خوش ہو جاتا ہے۔

☆ مریض کے گھر پہنچ کر اِدھر اُدھر تانک جھانک سے پرہیز کیا جائے تاکہ گھر کی پردہ دار خواتین پر نگاہ نہ پڑے۔

☆ عورت کے لیے غیر محرم مرد اور مرد کے لیے غیر محرم عورت کی عیادت کو اکیلے جانا ہرگز مناسب نہیں۔

☆ غیر مسلم مریض کی عیادت کو جانا بھی مسنون ہے۔ بیماری میں انسان کا دھیان دین کی طرف نسبتاً زیادہ ہوتا ہے، اس موقع کو غنیمت سمجھتے ہوئے اسے دینِ حق کی دعوت دی

جائے تو ممکن ہے وہ اسے قبول کر لے۔

سیدنا انسؓ کا بیان ہے کہ ایک یہودی لڑکا نبی ﷺ کی خدمت کیا کرتا تھا۔ ایک بار وہ بیمار پڑا تو آپ ﷺ اس کی عیادت کو تشریف لے گئے۔ آپ ﷺ اس کے سرہانے بیٹھے تو اس کو اسلام کی دعوت دی۔ لڑکا اپنے باپ کی طرف دیکھنے لگا جو پاس ہی موجود تھا (کہ باپ کا کیا خیال ہے) باپ نے اسے کہا: بیٹے! ابو القاسم (نبی ﷺ کی کنیت) کی بات مان لو چنانچہ لڑکا مسلمان ہو گیا۔ اب نبی ﷺ اس کے یہاں سے یہ فرماتے ہوئے باہر آئے۔

"شکر ہے اللہ کا جس نے اس لڑکے کو میرے توسط سے جہنم سے بچا لیا"۔ (بخاری)

ایسے نافرمان لوگ (خواہ مسلمان ہوں یا غیر مسلم) اگر صحت مندی کی حالت میں اعلانیہ اور دانستہ گناہوں پر بھی جمے رہے تھے اور اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی مقرر کی ہوئی حدود کی پامالی کرتے رہے تھے تو ان کی شدید علالت میں ان کی عیادت اس امید پر کی جا سکتی ہے کہ شاید ان کا دل نرم ہو اور وہ اللہ سے رجوع کر لیں۔

> **نہ بیماری، نہ محرومی، نہ پریشانی، نہ بڑھاپا، نہ موت**
>
> رسول اللہ ﷺ نے فرمایا "جو شخص جنت میں داخل ہو گیا وہ نعمتوں میں رہے گا، کبھی پریشان نہیں ہو گا، نہ اس کے کپڑے پرانے ہوں گے اور نہ اس کی جوانی پر زوال آئے گا"۔
>
> نیز فرمایا "اعلان کرنے والا پکارے گا (اے جنت والو!) اب تم یہاں ہمیشہ صحت مند رہو گے، کبھی بیمار نہیں پڑو گے..... ہمیشہ زندہ رہو گے، کبھی موت نہیں آئے گی..... ہمیشہ جوان ہی رہو گے، کبھی بڑھاپا نہیں آئے گا..... ہمیشہ نعمتوں سے لطف اندوز ہو گے، کبھی محرومی نہیں دیکھو گے"۔ (مسلم)



# حسنِ وصیت

اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں قانون وراثت بتانے کے بعد ارشاد فرمایا

مِنْ بَعْدِ وَصِيَّةٍ يُوصَى بِهَا أَوْ دَيْنٍ غَيْرَ مُضَارٍّ وَصِيَّةً مِنَ اللَّهِ وَاللَّهُ عَلِيمٌ حَلِيمٌ ○ تِلْكَ حُدُودُ اللَّهِ وَمَنْ يُطِعِ اللَّهَ وَرَسُولَهُ يُدْخِلْهُ جَنَّاتٍ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ خَالِدِينَ فِيهَا وَذَلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيمُ ○ وَمَنْ يَعْصِ اللَّهَ وَرَسُولَهُ وَيَتَعَدَّ حُدُودَهُ يُدْخِلْهُ نَارًا خَالِدًا فِيهَا وَلَهُ عَذَابٌ مُهِينٌ ○ (النساء 12،13،14)

"..... جبکہ کی گئی وصیت پوری کر دی جائے اور قرض جو میت نے چھوڑا ہو ادا کر دیا جائے، وہ ضرر رساں بھی نہ ہوں، یہ حکم ہے اللہ کی طرف سے اور اللہ جاننے والا اور نرم خو ہے۔ یہ اللہ کی مقرر کی ہوئی حدود ہیں، جو اللہ اور اسکے رسول کی اطاعت کرے گا اس کو اللہ ایسے باغوں میں داخل کرے گا جن کے نیچے نہریں بہتی ہوں گی ان باغوں میں وہ ہمیشہ رہے گا اور یہ بڑی کامیابی ہے۔ اور جو اللہ اور اسکے رسول کی نافرمانی کرے گا اور اللہ کی مقرر کردہ حدود سے تجاوز کرے گا اسے اللہ آگ میں ڈالے گا جس میں وہ ہمیشہ رہے گا اور اسکے لیے رسوا کن عذاب ہے"۔

## آخری حق

آخرت کی کامیابی ہی دراصل وہ تابناک اور روشن مستقبل ہے جس کے لیے مومن دنیا میں کوشش اور جدوجہد کرتا رہتا ہے۔ یہ کوشش فرائض وحقوق کی درست ادائیگی کا نام بھی ہے جو انجام کار اسی کو فائدہ دے جاتی ہے۔ انہی میں سے ایک آخری حق وصیت کا ہے۔

## یاد رکھنے والی گرہ

اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:"جو مسلمان وصیت کرنا چاہتا ہے وہ دو راتیں بھی نہ گزارے الا یہ کہ اس کے پاس وصیت لکھی ہوئی ہو"۔ (متفق علیہ)

قابل وصیت مال کا حساب لکھے بغیر دو راتیں بھی نہ سونے کی تلقین میں حکمت یہ نظر آتی کہ انسان کو یاد رہے کہ بھیجنے والے مالک کی طرف سے کسی بھی وقت واپسی کا بلاوا آ سکتا ہے لہٰذا اچانک فوت ہونے کی صورت میں کسی بھی انسان سے لوگوں کے وہ اموال اور امانتیں ضائع نہ ہو جائیں جن کا وہ سرپرست یا امین رہا تھا اور قیامت کے دن وہ اس ذمہ داری کی بازپرس سے بچ جائے۔

اس کے علاوہ یہ وصیت لکھ کر رکھنا ایسا ہی ہے جیسے بعض سیدھے سادھے لوگ کوئی بات یاد رکھنے کے لیے کپڑے میں گرہ لگا لیا کرتے ہیں۔ وصیت بھی ایک گرہ ہے' جو ہر دم یاد دلاتی رہتی ہے کہ ملاقات کی تیاری رکھو' جتنا یہ ملاقات کا دن یاد رہے گا تیاری کے لیے اتنی ہی قوت پیدا ہوگی۔

نیز بروقت، باہوش وحواس اور صحت مندی کی حالت میں کیا ہوا کوئی فیصلہ یا کام آئندہ بہت سے متوقع فتنوں اور فساد سے محفوظ رکھتا ہے، خواہ اس کا تعلق صدقہ خیرات سے ہو یا وصیت لکھنے سے۔

سیدنا ابوہریرہؓ کہتے ہیں کہ ایک شخص رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا اور کہا' یارسول اللہ! کون سا صدقہ افضل ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا:

"تمہارا وہ صدقہ (افضل ہے) جو تم اُس درست صحت کی حالت میں دو جبکہ تم مال پر حرص بھی رکھتے ہو اور ڈر بھی رہے ہو کہ مال کم ہونے سے کہیں محتاجی یا فقر کا شکار نہ ہو جاؤں۔ اور اتنی دیر مت لگاؤ کہ جب دم حلق تک آ جائے تو کہنے لگو کہ فلاں کو اتنا اور فلاں کو اتنا دے



دو۔ حالانکہ اب تو وہ فلانے کا ہو ہی چکا۔ (اور تم تو دنیا سے چلے)"۔ (بخاری)

## وصیت کیا ہے؟

اپنے مال کا ایک تہائی حصہ مرنے کے بعد کسی ایک کو یا زیادہ کو بانٹ کر دینے کا حکم دے جانا یا تحریر کر جانا یہ "وصیت" کہلاتی ہے۔ (میت کے کل مال کے تین حصے کیے جائیں تو دو حصے مال وراثت شمار ہوں گے جبکہ تیسرا حصہ یہی ہے جو بطور وصیت کے استعمال ہوگا)۔

## وصیت کے درست ہونے کی شرائط

(1) تحریری ثبوت ہو یا کم از کم دو مسلمان گواہ ہوں۔

(2) ایک تہائی سے زائد نہ ہو (بقیہ ترکہ وارثوں میں آیاتِ میراث کے مطابق تقسیم ہوگا)۔

(3) وارث کے حق میں نہ ہو۔

### 1) وصیت پر گواہ

قران پاک میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد پاک ہے:

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا شَهَادَةُ بَيْنِكُمْ اِذَا حَضَرَ اَحَدَكُمُ الْمَوْتُ حِيْنَ الْوَصِيَّةِ اثْنٰنِ ذَوَا عَدْلٍ مِّنْكُمْ اَوْ اٰخَرٰنِ مِنْ غَيْرِكُمْ اِنْ اَنْتُمْ ضَرَبْتُمْ فِي الْاَرْضِ فَاَصَابَتْكُمْ مُّصِيْبَةُ الْمَوْتِ ۭ تَحْبِسُوْنَهُمَا مِنْۢ بَعْدِ الصَّلٰوةِ فَيُقْسِمٰنِ بِاللّٰهِ اِنِ ارْتَبْتُمْ لَا نَشْتَرِيْ بِهٖ ثَمَنًا وَّلَوْ كَانَ ذَا قُرْبٰى ۙ وَلَا نَكْتُمُ شَهَادَةَ ۙاللّٰهِ اِنَّآ اِذًا لَّمِنَ الْاٰثِمِيْنَ ۝ فَاِنْ عُثِرَ عَلٰٓي اَنَّهُمَا اسْتَحَقَّآ اِثْمًا فَاٰخَرٰنِ يَقُوْمٰنِ مَقَامَهُمَا مِنَ الَّذِيْنَ اسْتَحَقَّ عَلَيْهِمُ الْاَوْلَيٰنِ فَيُقْسِمٰنِ بِاللّٰهِ لَشَهَادَتُنَآ اَحَقُّ مِنْ شَهَادَتِهِمَا وَمَا اعْتَدَيْنَا

## یادرکھنے والی گرہ

اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا، ''جو مسلمان وصیت کرنا چاہتا ہے وہ دو راتیں بھی نہ گزارے اِلّا یہ کہ اس کے پاس وصیت لکھی ہوئی ہو''۔ (متفق علیہ)

قابل وصیت مال کا حساب لکھے بغیر دو راتیں بھی نہ سونے کی تلقین میں حکمت یہ نظر آتی کہ انسان کو یاد رہے کہ بھیجنے والے مالک کی طرف سے کسی بھی وقت واپسی کا بلاوا آ سکتا ہے لہٰذا اچانک فوت ہونے کی صورت میں کسی بھی انسان سے لوگوں کے وہ اموال اور امانتیں

دو۔ حالانکہ اب تو وہ فلانے کا ہو ہی چلا۔ (اور تم تو دنیا سے چلے)''۔ (بخاری)

## وصیت کیا ہے؟

اپنے مال کا ایک تہائی حصہ مرنے کے بعد کسی ایک کو یا زیادہ کو بانٹ کر دینے کا حکم دے جانا یا تحریر کر جانا یہ ''وصیت'' کہلاتی ہے۔ (میّت کے کل مال کے تین حصّے کیے جائیں تو دو حصّے مالِ وراثت شمار ہونگے جبکہ تیسرا حصّہ یہی ہے جو بطور وصیّت کے استعمال ہوگا)۔

# وصیت نامہ (WILL)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

﴿ بَنِيَّ اِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰى لَكُمُ الدِّيْنَ فَلَا تَمُوْتُنَّ اِلَّا وَاَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ (البقرہ : 132) ﴾

" اے بچو! اللہ تعالیٰ نے تمہارے لیے اسی دین کو پسند فرمایا ہے، خبردار! مرتے دم تک مسلمان ہی رہنا "

اسلامی شریعت کے مطابق مسمی / مسمات .......... ولد / بنت / زوج ..........

آج بتاریخ .......... اپنی مرضی اور پورے ہوش وحواس کے ساتھ اور دو گواہوں (دو مرد یا ایک مرد اور دو عورتوں) کی موجودگی میں یہ تحریری وصیت کرتا / کرتی ہوں کہ میرے مرنے کے بعد میرا مالِ وراثت (جملہ منقولہ وغیر منقولہ املاک مثلاً: نقدی، کاروباری اثاثے، پلاٹ، مکان، زیور اور دیگر جائیداد وغیرہ جن کی تفصیل الگ سے درج ہے) مندرجہ ذیل ترتیب سے استعمال کیا جائے۔

1 کفن دفن کے مناسب اخراجات

میری وفات پر غیر شرعی رسومات سے اجتناب کیا جائے اور میری تکفین وتدفین سنت کے مطابق کی جائے۔ اور اس پر جو بھی جائز خرچ ہو اُس کی ادائیگی میرے مال میں سے کی جائے۔

2 ادائیگی قرض

میرے ذمہ مندرجہ ذیل لوگوں کے واجب الادا قرض میری تدفین سے پہلے ادا کر دیے جائیں۔

(الف)............ ولد / بنت / زوج.................. فون..............................

پتہ........................................................................ مبلغ..................... روپے

(ب)............ ولد / بنت / زوج.................. فون..............................

پتہ........................................................................ مبلغ..................... روپے

مجھ پر اپنی بیوی کا مہر مبلغ ............ روپے دینا ابھی واجب الادا ہے اسے قرض کی مد میں میرے مال میں سے ادا کر دیا جائے۔

3 ادائیگی امانات

میرے پاس (1) مسمی/مسمات .......... کی .......... بطور امانت رکھی ہے،

(2) مسمی/مسمات .......... کی .......... بطور امانت رکھی ہے،

انہیں واپس کر دیا جائے۔

4 ادائیگی حج (بدل)

حج ادا کرنا مجھ پر فرض ہو چکا تھا / میں نے نفلی حج کی نذر مانی تھی، مگر میں باوجود نیت اور استطاعت کے کسی مجبوری کی بنا پر ادا نہ کر سکا / سکی۔ لہٰذا اس کے اخراجات کے لیے رقم الگ سے مختص کر لی جائے اور آئندہ سال حج کے موقع کے لیے کسی دیندار، متقی اور حج کے خواہشمند شخص کو یہ رقم دے کر اس فریضہ کی ادائیگی کے لیے روانہ کر دیا جائے۔

5 روزوں اور قسم کا کفارہ

میرے ذمہ ماہِ رمضان کے ........ فرض/........ نذر کے روزوں کی قضا / فدیہ / کفّارہ دینا واجب ہے۔ میرے مال میں سے .......... مسکینوں کو کھانا کھلا دیا جائے۔ اور میری اولاد یا دوسرے وارثوں یا عزیزوں میں سے کوئی صلہ رحمی کے طور پر یہ روزے رکھ کر ان کی قضا ادا کر دے، تو دعا ہے اللہ تعالیٰ انہیں بے حساب اجر دے۔

مجھ پر ....... قسمیں توڑنے کا کفارہ بھی واجب الادا ہے۔

(ایک قسم توڑنے کا کفارہ دس مسکینوں کو کھانا کھلانا یا انہیں کپڑے پہنانا یا ایک غلام آزاد کرنا ہے)

اگر میرے مال سے اس کا تصرف ممکن نہ ہو تو میری اولاد میں سے کوئی فی قسم تین روزے رکھ لے۔

## گواہان

1۔ گواہ، پورا نام.................................. فون...............

پتہ ..........................................................................

شناختی کارڈ نمبر ........................ دستخط

2۔ گواہ، پورا نام.................................. فون...............

پتہ ..........................................................................

شناختی کارڈ نمبر ........................ دستخط

میرا سابقہ وصیت نامہ بتاریخ ............ منسوخ سمجھا جائے۔

**نام وصیت کنندہ بقلم خود**...........................................

تاریخ پیدائش...........................................................

شناختی کارڈ نمبر ..................................................

پتہ ...................................................................

دستخط

وصیت نامہ وصول / قبول کرنے والے وارث / ورثاء / ولی کے دستخط

تاریخ وفات وصیت کنندہ ..............................................

''اے میرے بیٹے! نماز قائم کرنا اور اچھائی کا حکم دینا اور برائی سے روکنا اور تمہیں جو بھی تکلیف پہنچے اس پر صبر کرنا''۔

اللہ کے رسول ﷺ نے ہمارے لیے اللہ تعالیٰ کی سب سے بڑی نعمت وراثت میں چھوڑی اور فرمایا:

''اے لوگو! میں تم میں دو چیزیں چھوڑ چلا ہوں اگر اسے مضبوط پکڑ لوگے تو کبھی گمراہ نہ ہوگے۔ ایک اللہ کی کتاب قرآن ہے اور دوسری میری سنت''۔ (موطا امام مالک)

عبداللہ بن اوفیؓ سے دریافت کیا گیا کہ کیا نبی ﷺ نے کوئی وصیت فرمائی تھی انہوں نے کہا، 'نہیں' پھر ان سے پوچھا گیا کہ لوگوں پر وصیت کیسے فرض ہوئی یا ان کو وصیت کا حکم کیسے دیا گیا؟ انہوں نے کہا کہ نبی ﷺ نے قرآن پر عمل کرنے کی وصیت فرمائی تھی (اور قرآن میں وصیت کا حکم واضح ہے)۔ (بخاری)

دراصل نبی ﷺ نے اپنی حیاتِ مبارک میں کبھی ایسا مال و اسباب جمع ہی نہیں کیا تھا جو قابلِ وصیت و وراثت بنتا۔ منصبِ رسالت کی عظیم ذمہ داریوں اور اس کے تقاضوں کے پیشِ نظر اُمّت کی ضروریات کو ہی ترجیح دیتے اور جو بھی اموال یا تحائف آتے وہ بھی فوراً تقسیم فرما دیتے، اسی طرح آپ ﷺ کے اہلِ خانہ بھی قناعت اور توکل علی اللہ پر پورا تعاون کرتے۔

عمروؓ بن حارث، جو رسول اللہ ﷺ کے سالے (ام المومنین سیدہ جویریہؓ کے بھائی) ہیں، روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے اپنی وفات کے وقت نہ کوئی درہم چھوڑا، نہ دینار اور نہ کوئی لونڈی غلام اور نہ کوئی اور چیز۔ صرف ایک سفید خچر، چند ہتھیار اور کچھ زمین تھی جسے آپ ﷺ وقف کر چکے تھے۔ (بخاری)

سیدہ عائشہؓ بیان کرتی ہیں کہ نبی ﷺ نے فرمایا:

''ہم (پیغمبروں) کا کوئی وارث نہیں ہوتا، جو ہم چھوڑ جائیں وہ صدقہ ہے''۔ (بخاری)

اپنے اہل وعیال کو وصیت میں مندرجہ ذیل امور سے متعلق سختی سے تنبیہ کرنی چاہیے:

☆ میری وفات پر واویلا نہ کرنا' چہرہ وسینہ نہ پیٹنا' بال نہ نوچنا اور نہ ہی کپڑے وغیرہ پھاڑ کر حیاباختہ ہونا۔ میری جدائی کے غم میں منہ سے خلافِ اسلام کوئی بات نہ نکالنا وغیرہ۔

☆ میرا غسل' کفن' جنازہ' نمازِ جنازہ' تدفین وغیرہ سب سنت کے مطابق ہوں۔

☆ میری قبر سادہ اور کچی رکھنا، اس پر سنگِ مرمر وغیرہ کا استعمال نہ کرنا اور نہ ہی مزار یا کوئی غیر اسلامی عمارت تعمیر کرنا (کوئی خلافِ سنت کام ہوا تو میں اس سے بری الذمہ ہوں)

☆ میری وفات کے بعد لمبے سوگ اور تعزیتی رسومات وبدعات سے اجتناب کرنا۔

☆ میرے کل ترکہ میں سے وراثت کے علاوہ جو حصہ برائے وصیت ہے اسے فی سبیل اللہ خرچ کرنا، ایسے میوزیم جہاں بت یادگار کے طور پر رکھے ہوں' ان پر یا آرٹ گیلریوں اور غیر اسلامی ویلفیئر کے پروگراموں وغیرہ پر خرچ نہ کرنا۔

صحابی رسول ﷺ سیدنا حذیفہؓ بن یمان کی یہ وصیت کتنی حیرت انگیز ہے' فرماتے ہیں:

"جب میں وفات پا جاؤں تو کسی کو اطلاع نہ دینا' ممکن ہے یہ "نعی" میں شمار ہو اور رسول اللہ ﷺ نے نعی سے منع فرمایا ہے اور یہ بات میں نے خود سنی ہے"۔ (سنن ترمذی)

**نوٹ:** 'نعی' کسی کی وفات کا اعلان کرنا' (اس میں غرض شہرت ہوتی ہے اس لیے ناجائز ہے)

**غور طلب آیت**

مَنْ عَمِلَ صَالِحًا فَلِنَفْسِهٖ ج وَمَنْ اَسَآءَ فَعَلَيْهَا ز ثُمَّ اِلٰى رَبِّكُمْ تُرْجَعُوْنَ ۝ (الجاثیہ: 15)

"جو شخص نیک عمل کرتا ہے سو وہ اپنے ہی لیے کرتا ہے اور جو برے کام کرتا ہے اس کا نقصان اسی کو پہنچتا ہے، پھر تم سب کو اپنے رب کی طرف لوٹ کر جانا ہے"۔



# روانگی کی یاددہانی

يٰۤاَيُّهَا الْاِنْسَانُ اِنَّكَ كَادِحٌ اِلٰى رَبِّكَ كَدْحًا فَمُلٰقِيْهِ ۝

(الانشقاق: 6)

"اے انسان! بیشک تو چلا جا رہا ہے اپنے رب کی طرف کشاں کشاں بالآخر تو تجھے اسی کے حضور پیش ہونا ہے"۔

زندگی پلک جھپکتے گزر جاتی ہے کوئی سو سال بھی جئے تو بالآخر اسے جانا ہی ہے، اس حقیقت سے کسی کو بھی انکار نہیں۔

قُلْ اِنَّ الْمَوْتَ الَّذِيْ تَفِرُّوْنَ مِنْهُ فَاِنَّهٗ مُلٰقِيْكُمْ ثُمَّ تُرَدُّوْنَ اِلٰى عٰلِمِ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۝

(الجمعہ: 8)

"کہہ دیجیے! جس موت سے تم بھاگتے پھرتے ہو وہ تمہیں پہنچ کر ہی رہے گی پھر تم چھپے کھلے کے جاننے والے کی طرف لوٹائے جاؤ گے اور وہ تمہیں تمہارے کیے ہوئے تمام کام بتلا دے گا"۔

وَلَنْ يُّؤَخِّرَ اللّٰهُ نَفْسًا اِذَا جَآءَ اَجَلُهَا ۭ وَاللّٰهُ خَبِيْرٌۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ ۝ (المنافقون: 11)

"اور جب کسی کا مقررہ وقت آ جاتا ہے تو پھر اسے اللہ تعالیٰ ہرگز مہلت نہیں دیتا اور جو کچھ تم کرتے ہو اسے اللہ بخوبی جانتا ہے"۔

پھر آخر وہ دن آ پہنچتا ہے جس کو آنا ہی تھا۔

وَجَآءَتْ سَكْرَةُ الْمَوْتِ بِالْحَقِّ ؕ ذٰلِکَ مَا كُنْتَ مِنْهُ

تَحِيْدُ o (ق : 19)

''آ پہنچی موت کی سختی حق کے ساتھ، یہی ہے جس سے تو بھاگتا پھرتا تھا''۔

قُلْ يَتَوَفّٰكُمْ مَّلَکُ الْمَوْتِ الَّذِىْ وُكِّلَ بِكُمْ ثُمَّ اِلٰى

رَبِّكُمْ تُرْجَعُوْنَ o (السجدۃ : 11)

''کہہ دو کہ موت کا فرشتہ جو تم پر مقرر کیا گیا ہے تمہاری جانیں قبض

کر لیتا ہے، پھر تم اپنے پروردگار کی طرف لوٹائے جاتے ہو''۔

حَتّٰى اِذَا جَآءَ اَحَدَكُمُ الْمَوْتُ تَوَفَّتْهُ رُسُلُنَا وَهُمْ لَا

يُفَرِّطُوْنَ o (الانعام : 61)

''جب تم میں سے کسی کو موت آ پہنچتی ہے اُس کی روح ہمارے بھیجے

ہوئے (فرشتے) قبض کر لیتے ہیں اور وہ ذرا کوتاہی نہیں کرتے''۔

كَلَّآ اِذَا بَلَغَتِ التَّرَاقِىَ o وَقِيْلَ مَنْ ٜ رَاقٍ o

وَّظَنَّ اَنَّهُ الْفِرَاقُ o وَالْتَفَّتِ السَّاقُ بِالسَّاقِ o

اِلٰى رَبِّکَ يَوْمَئِذِ ۨ الْمَسَاقُ o (القیمہ : 30-26)

''ہرگز نہیں جب روح ہنسلی تک پہنچے گی اور کہا جائے گا، ''ہے کوئی دم

جھاڑ کرنے والا؟'' اور وہ سمجھ گیا کہ یہ وقت جدائی کا ہے۔ اور پنڈلی

سے پنڈلی جُڑ جائے گی تو اپنے رب کی طرف اس دن روانگی ہوگی''۔

كُلُّ نَفْسٍ ذَآئِقَةُ الْمَوْتِ o (العنکبوت : 567)

''ہر نفس کو موت کا ذائقہ چکھنا ہے''۔



## موت کی یاد اور تقویٰ

موت کو یاد رکھنا مسلمان کو تقویٰ کے قریب کرتا ہے اور اس طرح موت کے بعد اعمال کی جوابدہی کے خوف سے وہ گناہوں سے بچا رہتا ہے۔ اسی لیے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

''لذتوں کو مٹانے والی چیز یعنی موت کو کثرت سے یاد کیا کرو''۔ (سنن ترمذی)

## موت کا وقت

اللہ رب العزت کے سوا کوئی نہیں جانتا کہ کس کو کب موت آئے گی؟ اور جب آ جائے گی پھر اسے کوئی ٹال نہیں سکے گا۔ قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ اس کو یوں بیان فرماتے ہیں:

وَمَا كَانَ لِنَفْسٍ اَنْ تَمُوْتَ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ كِتٰبًا مُّؤَجَّلًا ؕ

(آل عمران 145)

''اللہ تعالیٰ کے اذن کے بغیر کسی ذی روح کو موت نہیں آ سکتی۔

اس کا مقرر شدہ وقت لکھا ہوا ہے''۔

ایک اور جگہ ارشاد ہوتا ہے:

فَاِذَا جَآءَ اَجَلُهُمْ لَا يَسْتَاْخِرُوْنَ سَاعَةً وَّلَا يَسْتَقْدِمُوْنَ o

(النحل 61)

''پھر جب اس کا وقت آ جائے گا تو ایک گھڑی نہ پیچھے رہ سکتے ہیں

اور نہ ہی آگے بڑھ سکتے ہیں''۔

اللہ کے ہاں عُمر کی حد یا موت کا وقت متعین کیے جانے پر حدیث رسول ﷺ ہے:

''اللہ تعالیٰ نے رحم (شکم مادر) پر ایک فرشتہ مقرر کیا ہوتا ہے وہ (سب حال) اللہ تعالیٰ سے عرض کرتا رہتا ہے، ''پروردگار! ابھی نطفہ ہے، اب پھٹکی ہوا ہے، اب گوشت کا لوتھڑا ہو گیا

ہے"۔ پھر جب اللہ سبحانہ وتعالیٰ بچے کی پیدائش پوری کرنا چاہتے ہیں تو فرشتہ پوچھتا ہے:
"پروردگار! یہ مرد ہوگا یا عورت، بدبخت ہوگا یا نیک بخت اور اس کی روزی کیا ہے، اس
کی عمر کیا ہے؟" تب (جیسا اللہ تعالیٰ کا حکم ہو) سب کچھ ماں کے پیٹ میں ہوتے ہوئے ہی
بچے کے لیے لکھ دیا جاتا ہے"۔ (بخاری)

## موسیٰ اور ملک الموت

رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں:

"موت کے فرشتے کو موسیٰ کے پاس بھیجا گیا۔ فرشتہ ان کے پاس پہنچا تو انہوں نے اس
کی آنکھ پر ہاتھ مارا۔ فرشتہ اپنے رب کے پاس لوٹ گیا اور عرض کیا کہ آپ نے ایک ایسے
بندے کے پاس مجھے بھیجا ہے جو موت نہیں چاہتا۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: "ان کے پاس واپس
جاؤ اور کہو کہ وہ کسی بیل کی پشت پر اپنا ہاتھ رکھ لیں، ان کے ہاتھ کے نیچے جتنے بال آئیں گے
ان میں ہر بال کے بدلے (ان کی عمر میں) ایک سال کا اضافہ کر دیا جائے گا"۔

موسیٰ نے یہ پیغام سن کر عرض کیا:

"اے میرے رب! پھر اس کے بعد کیا ہوگا؟"

فرمایا: "پھر موت ہوگی"۔

موسیٰ نے عرض کیا، (کہ جب موت ہی آنی ہے) "تب ابھی اسی وقت"۔

پھر انہوں نے اللہ تعالیٰ سے درخواست کی کہ انہیں ارض مقدسہ (یروشلم) سے اتنا
قریب کر دیں جتنی دور سے ڈھیلا پھینکا جا سکتا ہو۔

نبی ﷺ نے فرمایا: "اگر میں وہاں ہوتا تو کثیب احمر کے نچلے راستے کے کنارے ان
کی قبر تمہیں دکھاتا"۔ (بخاری)

قسطلانی کے مطابق فرشتہ آدمی کی صورت میں آیا جبکہ موسیٰ کی عمر 120 برس ہو چکی



پھر موسیٰ یہ سمجھے کہ یہ آدمی بلا اجازت کوئی نقصان پہنچانے کی نیت سے آیا ہوگا اس لیے آنکھ پر
مارا۔ مسلم اور نسائی میں بھی اسی مفہوم کی روایات منقول ہیں۔

## موت کی آرزو اور توبہ

آزمائش خواہ کتنی ہی سخت کیوں نہ ہو مسلمان کو موت کی آرزو کرنے سے روکا گیا ہے تا کہ
وہ اپنی زندگی کو غنیمت سمجھتے ہوئے اپنا دامن زیادہ سے زیادہ نیکیوں سے بھر لے اور اگر بدعمل
ہے تو شاید اسے توبہ کی توفیق مل جائے اور اس طرح عمر کا اضافہ اس کے لیے خیر کا باعث ہو
کیونکہ موت عمل اور توبہ دونوں کا دروازہ بند کر دیتی ہے۔

سیدنا انسؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

"تم میں سے کوئی شخص کسی تکلیف یا مرض کی وجہ سے جو اسے پہنچے، تنگ آ کر موت کی
آرزو ہرگز نہ کرے اگر اس نے ضرور ہی کرنی ہے تو یہ الفاظ کہے"۔

اَللّٰھُمَّ اَحْیِنِیْ مَا کَانَتِ الْحَیَاۃُ خَیْرًا لِّیْ وَتَوَفَّنِیْ
اِذَا کَانَتِ الْوَفَاۃُ خَیْرًا لِّیْ

"اے اللہ! مجھے اس وقت تک زندہ رکھنا جب تک زندگی میرے لیے
بہتر ہے اور مجھے موت اس وقت دینا جب موت میرے لیے بہتر ہو"

(متفق علیہ)

## موت کی آگہی اور پیشین گوئی

سیدہ عائشہؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے مرض الموت میں اپنی بیٹی سیدہ فاطمہؓ
کو بلایا، (بیماری کی کمزوری کی وجہ سے آہستہ سے) پہلے کچھ کہا تو وہ رونے لگیں۔ پھر ان کو

(قریب) بلا کر دوبارہ کچھ کہا تو وہ ہنس دیں۔

سیدہ عائشہؓ بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ کی وفات کے بعد ایک مرتبہ میں نے سیدہ فاطمہؓ سے دریافت کیا کہ یہ کیا بات تھی جس پر پہلے آپ رو دیں پھر خوش ہو گئیں؟ انہوں نے بتایا کہ پہلے نبی ﷺ نے فرمایا کہ میں اس بیماری سے بچنے والا نہیں تو میں رو پڑی پھر چپکے سے مجھ کو یہ فرمایا کہ میرے اہلِ بیت میں سے سب سے پہلے آپ میرے پاس آؤ گی تو اس وقت میں ہنسنے لگی۔ (بخاری)

## موت کا مقام

کس کو کس مقام پر موت آئے گی؟ اللہ تعالیٰ اس بارے میں ارشاد فرماتے ہیں:

وَمَا تَدْرِیْ نَفْسٌ بِاَیِّ اَرْضٍ تَمُوْتُ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَلِیْمٌ خَبِیْرٌ ○

(لقمان : 34)

”کوئی متنفس نہیں جانتا کہ کس سرزمین میں اسے موت آئے گی؟

بے شک اللہ تعالیٰ ہی جاننے والا باخبر ہے“۔

جہاں موت آجائے گی وہاں سے بچنا محال ہے۔ قرآن مجید میں ایک اور جگہ فرمایا:

اَیْنَ مَا تَكُوْنُوْا یُدْرِكْكُّمُ الْمَوْتُ وَلَوْ كُنْتُمْ فِیْ بُرُوْجٍ مُّشَیَّدَةٍ ؕ

(النساء : 78)

”تم جہاں کہیں بھی ہو، موت تمہیں آ پکڑے گی اگرچہ تم مضبوط قلعوں میں ہو“

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

”جب اللہ تعالیٰ کسی بندے کو کسی خاص مقام پر فوت کرنے کا فیصلہ فرماتے ہیں تو اس لیے وہاں کوئی ضرورت پیدا کر دیتے ہیں“۔ (احمد ، ترمذی)



## پردیس میں وفات

سیّدنا عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے کہ ایک شخص مدینہ میں فوت ہوا جو مدینہ ہی کی پیدائش تھا۔ نبی کریم ﷺ نے اس پر نماز پڑھی پھر فرمایا، ”اچھا ہوتا جو وہ دوسرے ملک میں مرتا“۔

ایک شخص نے عرض کیا، ’کیوں؟ یا رسول اللہ!‘

آپ ﷺ نے فرمایا، ”جب آدمی اپنی پیدائش کے مقام کے سوا دوسرے ملک میں مرے تو اس پیدائش کے مقام سے لے کر موت کے مقام تک اس کو جنت میں (مزید) جگہ دی جائے گی“۔ (ابن ماجہ)

## بابرکت مقام پر موت اور دفن کی آرزو

ایسی آرزو رکھنا کہ کسی بابرکت سرزمین یا مقدس مقام؛ مثلاً بیت المقدس کے قریب یا حرمین شریفین یا ریاض الجنہ میں موت آئے یا جنت البقیع اور جنت المعلیٰ میں سے کہیں دفن ہوں، درست ہے۔ (بحوالہ بخاری)

### قیامت کی تیاری

سیّدنا انسؓ سے روایت ہے کہ ایک اعرابی (دیہاتی) نے رسول اللہ ﷺ سے پوچھا، ’قیامت کب ہوگی؟‘

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، ”تم نے اس کے لیے کیا تیاری کر رکھی ہے؟“

اعرابی نے کہا، ’اللہ اور اس کے رسول (ﷺ) سے محبت (ان کے دیے ہوئے احکام کی اطاعت اور فرمانبرداری)‘

آپ ﷺ نے فرمایا، ”پھر تم انہی کے ساتھ ہو گے جن سے تم نے محبت رکھی“۔

(متفق علیہ)

# آخری سفر کی تیاری

وفات سے پہلے قریب المرگ شخص کے پاس موجود حاضرین پر کچھ ذمہ داریاں عائد ہوتی ہیں۔ ہمارے نبی محمد ﷺ کے مرض الموت کی کیفیات کے حوالے سے ان کا یہاں تذکرہ کیا جارہا ہے۔

## قریب ترین عزیز کا قرب

زیادہ بیمار انسان کے پاس موجود لوگوں کا فرض ہے کہ روز بروز مرض بڑھتا دیکھیں تو ایسے وقت میں اس کے نزدیک اس شخص کو رہنے کا موقع دیں جس کی رفاقت اسے زندگی میں زیادہ محبوب رہی ہو اور جسے وہ اپنے حق میں زیادہ پُرخلوص سمجھتا ہو تا کہ آخری دنوں میں وہ وصیت سے متعلق کچھ مزید ہدایات دینا چاہتا ہو یا کوئی بھی اور ضروری بات کہنا چاہتا ہو تو بسہولت اور اعتماد سے اپنے اس ساتھی سے بیان کر سکے۔

اللہ کے رسول ﷺ نے وفات سے پہلے آخری ہفتہ اپنی محبوب بیوی سیّدہ عائشہؓ کے مکان میں قیام فرمایا اور وہی آخری لمحات تک آپ ﷺ کے قریب ترین رہیں۔

(بحوالہ بخاری)

## وصیت سے متعلق یاددہانی

ایسے موقع پر قریب المرگ کا ساتھی خود بھی اُسے یاد دلا سکتا ہے کہ اس کے ذمہ کسی کا کچھ لین دین یا حقوق العباد میں سے کوئی کمی بیشی ،ہو تو وصیت کے طور پر بیان کر دے اور دوسرے موجود لوگ اسے تحریر بھی کر سکتے ہیں۔

نبی کریم ﷺ نے وفات سے پانچ دن پہلے کچھ وصیتیں فرمائیں۔ مثلاً :

''تم لوگ میری قبر کو بت نہ بنا لینا کہ اس کی پوجا کی جائے''۔ (موطاامام مالک)

ایک اور روایت کے مطابق نبی ﷺ نے یہ بھی فرمایا: ''یہود و نصاریٰ پر اللہ کی لعنت کہ انہوں نے اپنے انبیاء اور صالحین کی قبروں کو سجدہ گاہ بنالیا''۔ (بخاری)

سیدہ عائشہؓ نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ کے چھ یا سات دینار آپ ﷺ کی بیماری میں میرے پاس پڑے ہوئے تھے، آپ ﷺ نے مجھے حکم دیا کہ ان کو تقسیم کر دو۔ تو میں ان کی بیماری میں مشغول ہوگئی (بھول گئی)۔ تب دوبارہ آپ ﷺ نے مجھ سے پوچھا کہ ان چھ یا سات دیناروں کا کیا بنا؟ میں نے کہا: ''واللہ! مجھے تو آپ کی بیماری نے مشغول کر دیا، (اور میں انہیں بھول گئی)''۔ پھر آپ ﷺ نے وہ دینار منگوائے اور ان کو اپنی ہتھیلی پر رکھا اور فرمایا، ''کیا خیال ہے کہ اللہ کا نبی اللہ عزوجل کو اس حال میں ملے کہ یہ (دینار) اس کے پاس ہوں؟'' (احمد)

## شور اور ہنگامے سے پرہیز

رسول اللہ ﷺ کی وفات سے چار روز پہلے کسی اختلافی مسئلے پر جب لوگوں کا شور بلند ہونے لگا تو آپ ﷺ نے فرمایا، ''میرے پاس سے اٹھ جاؤ''۔ (بخاری)

پھر اسی روز آپ ﷺ نے تین اور باتوں کی وصیت فرمائی:

ایک اس بات کی وصیت کہ ''یہود و نصاریٰ اور مشرکین کو جزیرۃ العرب سے نکال دینا''

دوسرے یہ کہ ''وفود کی اسی طرح نوازش کرتے رہنا جس طرح آپ ﷺ کیا کرتے تھے''

تیسرے یہ کہ ''کتاب وسنت کو مضبوطی سے پکڑے رہنا''۔ (فتح الباری)

## پیغمبروں کو اختیار

سیدہ عائشہؓ کہتی تھیں کہ نبی کریم ﷺ حالتِ صحت میں فرمایا کرتے تھے، ''کسی نبی (کی روح) کو اس وقت تک قبض نہیں کیا جاتا جب تک کہ وہ جنت میں اپنا ٹھکانا نہ دیکھ لے،

پھر اس کو اختیار دے دیا جاتا ہے (موت یا دنیا میں رہنے کی مزید مہلت کا)۔

جب آپ ﷺ سخت بیمار ہوئے اور ان کا سر میری گود میں تھا تو ان پر غش طاری ہوا پھر ذرا سا ہوش میں آئے تو آنکھیں چھت کی طرف لگا دیں اور فرمانے لگے:

''یا اللہ! بلند رفیقوں میں (رکھنا)''۔

اس وقت میں سمجھ گئی کہ (آپ کو بھی اختیار دیا گیا مگر) آپ ﷺ نے ہمارے پاس رہنے کو اختیار نہیں فرمایا۔ اور پھر میں پہچان گئی کہ یہ اسی حدیث کا موضوع ہے جو آپ اپنی حالت صحت میں فرمایا کرتے تھے۔ تو آخری بات جو آپ ﷺ نے کہی وہ یہی تھی:

" اَللّٰھُمَّ الرَّفِیْقِ الْاَعْلٰی " ۔ (بخاری)

## وحی کے ذریعے وفات کی خبر

ابنِ عباسؓ سے روایت ہے کہ سیدنا عمرؓ نے لوگوں سے پوچھا، 'یہ جو اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

"اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ وَالْفَتْحُ ''تو فتح سے کیا مراد ہے؟' انہوں نے کہا کہ شہروں اور محلوں کا فتح ہونا۔ پھر عمرؓ نے مجھ سے کہا، 'اے ابنِ عباس! آپ (اس بارے میں) کیا کہتے ہیں؟'

میں نے کہا، 'اس سے تو محمد ﷺ کی وفات مراد ہے یا یہ ایک مثال ہے جس میں گویا کہ آپ ﷺ کو ان کی وفات کی خبر دی گئی ہے'۔ (بخاری)

## آخری دعائیں

سیّدہ عائشہؓ فرماتی ہیں، ''رسول اللہ ﷺ یہ کلمات کثرت سے پڑھا کرتے تھے:

'' سُبْحَانَ اللّٰہِ وَ بِحَمْدِہٖ أَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ وَ أَتُوْبُ اِلَیْہِ '' (مسلم)

''اے اللہ! میں آپ کی پاکیزگی بیان کرتا ہوں، آپ کی خوبیوں کے ساتھ، میں آپ سے بخشش کا طلب گار ہوں اور آپ کی بارگاہ میں توبہ کرتا ہوں''۔



## آخری عبادت

قریب المرگ زندگی کی آخری گھڑیوں میں اگر اللہ تعالیٰ کی عبادت مثلاً نماز ادا کرنا چاہتا ہے تو اس کو وضو کرانے میں یا پہلو کے بل کروٹ دلانے میں یا اگر وہ اٹھ کر نماز پڑھنے کی ہمت پاتا ہے تو حاضرین کو اٹھنے میں اس کی مدد کرنی چاہیے۔

(وفات سے قبل) رسول اللہ ﷺ نے اپنی طبیعت میں (مرض کی تیرہ یا چودہ دن کی مدت کے بعد) قدرے بہتری محسوس کی، چنانچہ دو آدمیوں کے سہارے چل کر نمازِ ظہر کے لیے مسجد تشریف لائے۔ ان میں سے ایک عباسؓ تھے۔ اس وقت سیدنا ابو بکرؓ، صحابہ کرامؓ کو نماز پڑھا رہے تھے وہ آپ ﷺ کو دیکھ کر پیچھے ہٹنے لگے۔ آپ ﷺ نے اشارے سے فرمایا کہ پیچھے نہ ہٹیں اور لانے والوں کو فرمایا، ''مجھے ان کے پہلو میں بٹھا دو''۔

چنانچہ آپ ﷺ کو ابو بکرؓ کے پہلو میں بائیں طرف بٹھا دیا گیا۔ پھر نبی ﷺ بیٹھے بیٹھے نماز پڑھنے لگے اور ابو بکرؓ اسی طرح کھڑے کھڑے نبی ﷺ کی نماز میں پیروی کرنے لگے۔ اور تمام صحابہؓ ابو بکرؓ (کی تکبیر) کے پیچھے نماز پڑھ رہے تھے۔ (مسلم)

## آخری عمل

اللہ کے رسول ﷺ کو طہارت اور پاکیزگی کا حالتِ نزع میں بھی اتنا ہی خیال تھا جتنا کہ اپنی حیاتِ مبارکہ میں ہوا کرتا تھا۔ آپ ﷺ نے اپنی وفات سے قبل آخری دن اللہ تعالیٰ سے مخاطب ہونے کے علاوہ جو آخری عمل فرمایا، وہ مسواک کرنا تھا۔

اُم المومنین سیّدہ عائشہؓ بیان کرتی ہیں:

''میں رسول اللہ ﷺ کو ان کی بیماری کی سختی میں اپنے اوپر ٹیک دیئے ہوئے تھی۔ اتنے میں عبدالرحمٰن بن ابی بکرؓ (سیّدہ عائشہؓ کے بھائی) ایک تازہ مسواک لیے ہوئے آئے۔ میں نے دیکھا کہ آپ ﷺ مسواک کو دیکھ رہے ہیں، مجھے معلوم تھا کہ آپ ﷺ مسواک کو

پسند فرماتے ہیں۔

میں نے عرض کیا: کیا یہ مسواک آپ کے لیے لے لوں؟

آپ ﷺ نے اشارہ فرمایا: ("ہاں")

میں نے عبدالرحمٰن سے مسواک لے کر توڑی اور اپنے دانتوں سے نرم کی۔ پھر پانی سے صاف کر کے نبی کریم ﷺ کو دی۔ آپ ﷺ نے بہت اچھی طرح سے اس کو اپنے دانتوں پر پھیرا۔" (بخاری)

## آخری دم

حالت زیادہ نازک ہونے کی وجہ سے قریب المرگ کو خود ذکر اذکار کی ہمت نہ ہو تو اس کے قریبی عزیز کو اس پر ہاتھ پھیرتے ہوئے معوذات اور مسنون دعائیں پڑھ کر دم کرنا چاہیے۔

سیدہ عائشہؓ نے رسول اللہ ﷺ کی وفات سے قبل انہیں اپنے سینے سے ٹیک دے رکھی تھی اور معوذات (سورۃ الاخلاص، سورۃ الفلق، سورۃ الناس) اور رسول اللہ ﷺ سے حفظ کی ہوئی دعائیں پڑھ کر آپ ﷺ پر دم کرتی جاتی تھیں اور برکت کی امید میں آپ ﷺ ہی کا ہاتھ پکڑ کر آپ ﷺ کے جسم اطہر پر پھیرتی جاتی تھیں۔ (بخاری)

## آخری کلام

ام المومنین سیدہ عائشہؓ فرماتی ہیں: "وفات کے وقت رسول اللہ ﷺ کے سامنے پانی کا ایک کٹورا رکھا تھا۔ آپ ﷺ اپنے دونوں ہاتھ پانی میں ڈالتے اور منہ پر پھیرتے اور فرماتے:

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اِنَّ لِلْمَوْتِ سَکَرَات

"اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں بے شک موت کے لیے سختیاں ہیں"۔

(بخاری)



آخر میں آپ ﷺ نے اپنا ہاتھ اٹھایا اور فرمایا:

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِیْ وَارْحَمْنِیْ وَاَلْحِقْنِیْ بِالرَّفِیْقِ الْاَعْلٰی

"اے اللہ! مجھے بخش دے، مجھ پر رحم فرما اور مجھے رفیق اعلیٰ (اپنی ذات پاک) سے ملا دے"۔ (بخاری)

یہی آپ ﷺ کا آخری کلام تھا۔

سیدہ عائشہؓ فرماتی ہیں: "اللہ کے رسول ﷺ میرے سینے اور ٹھوڑی کے درمیان فوت ہوئے۔ بوقت وفات آپ ﷺ کی تکلیف دیکھنے کے بعد میں نے کبھی کسی کے لیے موت کی تکلیف کم ہونے کا تصور نہیں کیا"۔ (بخاری)

سیدہ عائشہؓ سے روایت ہے انہوں نے فرمایا: "جب نبی کریم ﷺ کی وفات ہوئی تو اس وقت ان کی عمر مبارک ترسٹھ برس تھی"۔ (بخاری)

انا للہ وانا الیہ راجعون

اللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ

# حُسنِ خاتمہ

بے شک موت برحق ہے لیکن خوش نصیب ہے وہ جسے ایمان پر موت آئے۔ موت کی سختیوں پر صبر کرنا ایمان والوں کی نشانی ہے تاکہ انہیں وہ آخری کامیابی بھی نصیب ہو جائے جو ایک مسلمان کے لیے زندگی بھر کے مشن کی ضامن بن جائے۔

قرآن ہمیں بتاتا ہے کہ ساحرانِ فرعون نے ایمان لانے کے بعد فرعون کی طرف سے ملنے والی اذیت ناک سزائے موت کی دھمکیوں کے موقع پر ایک دعا مانگی تھی:

رَبَّنَآ اَفۡرِغۡ عَلَيۡنَا صَبۡرًا وَّتَوَفَّنَا مُسۡلِمِيۡنَ ○ (الاعراف :641)

''اے ہمارے رب! فیضان کیجیے ہم پر صبر کا اور اُٹھائیے آپ ہمیں دنیا سے اس حال میں کہ ہم آپ کے فرمانبردار ہوں''۔

ایک فرمانبردار مسلمان کی اہم ترین تمناؤں میں سے ایک تمنا یہ بھی ہونی چاہیے کہ بالآخر اس کا خاتمہ ایمان پر ہو اور وہ اس دنیا سے جب رخصت ہو تو اس کا رب اس سے راضی ہو۔ یہ بات صرف تمنا ہی کی حد تک نہیں بلکہ اس کے لیے دعا بھی کرتے رہنا چاہیے اور صرف دعا ہی پر اکتفا نہیں بلکہ اچھی، باعمل زندگی گزارنے کی کوشش بھی کرنی چاہیے کیونکہ ''حسن خاتمہ'' کی بنیاد احسن عمل ہے اور احسن عمل اس علم سے وجود میں آتا ہے جو تمام علوم کا سرچشمہ ہے یعنی علم قرآن۔

ہی اس کے پیش نظر ہوتی ہے لہٰذا وہ دنیا و آخرت دونوں میں سرخرو ہو جاتا ہے درحقیقت یہی حسنِ خاتمہ ہے۔

## خوف اور امید ایک ساتھ

موت کی بے چینیوں میں بھی مومن کو خوف اور امید کی درمیانی کیفیت میں رہنا چاہیے، یعنی اپنے گناہوں پر اللہ تعالیٰ کی سزا کا ڈر ہے تو ساتھ اپنے رب سے رحمت کی امید بھی رکھے۔

رسول اللہ ﷺ ایک نوجوان کے پاس تشریف لائے جبکہ وہ موت وحیات کی کشمکش میں تھا۔ آپ ﷺ نے دریافت فرمایا، ''کیسے ہو؟'' اس نے عرض کیا، 'یارسول اللہ ﷺ! اللہ تعالیٰ سے رحمت کی امید بھی رکھتا ہوں اور اپنے گناہوں سے بھی ڈرتا ہوں'۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا، ''ایسے موقع پر کسی بندے کے دل میں جب یہ دونوں چیزیں پیدا ہو جائیں تو اللہ تعالیٰ اسے اس کی امید کے مطابق دے دیتا ہے اور جس بات کا اسے اندیشہ ہو اس سے محفوظ کر دیتا ہے''۔ (سنن ترمذی)

اللہ سبحانہٗ وتعالیٰ سے رحمت کی امید رکھنا اس کی محبت کی نشانی ہے۔ گناہوں کا احساس، ان پر شرمندگی اور پھر سزا کا ڈر اس کی ذاتِ اعلیٰ سے خشیت کو بڑھاتا ہے یہی دونوں کیفیات یعنی اللہ سے محبت اور خوف جس بندے کے دل میں تمام زندگی جمع رہیں وہ دنیا چھوڑتے وقت کامیابی سے ہمکنار ہوتا اور فطرتِ اسلام پر مرتا ہے۔ اس نعمت کے حصول کیلئے بھی دعا کی ضرورت ہے۔

# قبر

قبر دنیا کا آخری گھر اور آخرت کے گھر کا پہلا دروازہ ہے۔

سیّدنا براءؓ سے روایت ہے کہ ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ ایک جنازے میں تھے۔ آپ ﷺ قبر کے کنارے بیٹھ کر رونے لگے، حتیٰ کہ مٹی آپ ﷺ کے آنسوؤں سے تر ہو گئی پھر آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''اے میرے بھائیو! اس دن کے لیے کچھ تیاری کر لو''۔

(ابن ماجہ)

سیّدنا عثمانؓ بن عفان کے آزاد کردہ غلام ہانیؒ کا بیان ہے کہ سیّدنا عثمانؓ جب کسی قبر کے پاس کھڑے ہوتے تو روتے یہاں تک کہ اپنی داڑھی تر کر لیتے۔ ان سے پوچھا گیا کہ جنت اور جہنم کے ذکر پر آپ اتنا نہیں روتے، البتہ قبر کو یاد کر کے کیوں رونے لگتے ہیں؟

تو انہوں نے فرمایا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو ارشاد فرماتے سنا ہے کہ:

'' قبر آخرت کی منزلوں میں سے پہلی منزل ہے' اگر یہاں آدمی نجات پا گیا تو بعد کا مسئلہ آسان ہے اور اگر یہاں چھٹکارا نہیں ملا تو بعد کے مراحل سخت تر آئیں گے''۔

نیز میں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ فرماتے سنا ہے:

''قبر سے زیادہ ہولناک منظر میں نے کبھی نہیں دیکھا''۔

ہانیؒ کہتے ہیں کہ ایک قبر کے پاس کھڑے ہو کر سیّدنا عثمانؓ یہ شعر پڑھ رہے تھے:

| | |
|---|---|
| فَاِنْ تَنْجُ مِنْهَا تَنْجُ مِنْ ذِیْ عَظِیْمَةٍ | وَاِلَّا فَاِنِّیْ لَا اَخَالُکَ نَاجِیًا |
| اگر تو قبر کی مصیبت سے نجات پا جائے تو پھر بہت بڑی مصیبت سے نجات پا جائے گا | ورنہ میرا خیال یہ ہے کہ پھر تجھے ہرگز نجات نہیں ملے گی |

حقیقت یہ ہے کہ یہاں قبر میں بھی انسان کو اس کا چھوڑا ہوا عمل ہی فائدہ یا نقصان دے گا۔



حدیثِ رسول ﷺ ہے:

''مرنے والے کا اچھا عمل اچھی انسانی صورت میں قبر میں اس کے ساتھ رہے گا اور برا عمل بری انسانی شکل میں اس کے پاس رہ کر مزید اذیت کا سبب بنے گا''۔ (بحوالہ کنز العمال)

یہ ساتھی دفن کے وقت سے قیامت برپا ہونے کے دن تک ساتھ نبھائے گا۔ ایک اور حدیث میں ہے:

''تین چیزیں انسان کی ساتھی ہیں' پہلا ساتھی یعنی مال و اسباب جو مرتے ہی اس کا ساتھ چھوڑ دیتا ہے' دوسرا ساتھی اس کا کنبہ اور حلقہ احباب جو تدفین تک ساتھ نبھانے آتا ہے اور پھر واپس چل دیتا ہے' تیسرا ساتھی یعنی عمل جو باقی رہ جاتا ہے' قبر میں داخل ہونے اور وہاں سے اٹھنے تک ساتھ نبھاتا ہے' تینوں ساتھیوں میں سے یہی میت کا سچا دوست ہے''۔

(بحوالہ کنز العمال)

## دفن کرنے کا اسلامی طریقہ

قرآن پاک میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

ثُمَّ اَمَاتَهٗ فَاَقْبَرَهٗ (عبس : 21)

''پھر اس کو موت دی اور قبر میں دفن کرا یا''

ایک اور جگہ ارشاد ہوتا ہے:

اَلَمْ نَجْعَلِ الْاَرْضَ کِفَاتًا ۙ اَحْیَآءً وَّاَمْوَاتًا ۙ (المرسلٰت:26,27)

''کیا ہم نے زمین کو سمیٹ کر رکھنے والی نہیں بنایا ہے' زندوں کو بھی اور مردوں کو بھی''؟

امام بخاریؒ بیان کرتے ہیں کہ سورۃ عَبَسَ میں جو فَاَقْبَرَهٗ ہے، تو عرب لوگ کہتے ہیں: اَقْبَرْتُ الرَّجُلَ اُقْبِرُهٗ یعنی ''میں نے اس کے لیے قبر بنائی'' اور قَبَرْتُهٗ کا معنی

"میں نے اس کو دفن کیا" اور سورۃ اَلْمُرْسَلٰت میں جو کِفَا تاً کا لفظ ہے اس کا مطلب یہ ہے کہ زندگی بھی زمین میں ہی بسر کرو گے اور مر کر بھی اسی میں گاڑے جاؤ گے"۔ (بخاری)

اسی طرح قرآن پاک میں جہاں رسول اللہ ﷺ کو آدمؑ کے ان دو بیٹوں کا قصہ سنانے کا حکم دیا گیا ہے، جو روئے زمین پر سب سے پہلے قاتل اور مقتول کی حیثیت سے متعارف ہوئے، وہیں دفن کرنے کے طریقے کا بھی ذکر ملتا ہے۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے:

فَطَوَّعَتْ لَهٗ نَفْسُهٗ قَتْلَ اَخِيْهِ فَقَتَلَهٗ فَاَصْبَحَ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ۝ فَبَعَثَ اللّٰهُ غُرَابًا يَّبْحَثُ فِى الْاَرْضِ لِيُرِيَهٗ كَيْفَ يُوَارِىْ سَوْءَةَ اَخِيْهِ ؕ قَالَ يٰوَيْلَتٰۤى اَعَجَزْتُ اَنْ اَكُوْنَ مِثْلَ هٰذَا الْغُرَابِ فَاُوَارِىَ سَوْءَةَ اَخِىْ ۚ فَاَصْبَحَ مِنَ النّٰدِمِيْنَ ۝ (المائدہ: 30,31)

"اس کے نفس نے (اسے) اپنے بھائی کے قتل پر ابھارا، پھر اس نے اسے قتل کر ڈالا تو وہ خود خسارہ اٹھانے والوں میں سے ہوا۔ بالآخر اللہ تعالیٰ نے ایک کوّا بھیجا جو زمین کریدنے (کھودنے) لگا تاکہ وہ اسے (قاتل کو) دکھا دے (وہ طریقہ) جس سے وہ اپنے بھائی کی لاش چھپا سکے۔ کہنے لگا، 'افسوس میں اس کوّے کی طرح ہونے سے بھی گیا گزرا ہو گیا کہ اپنے بھائی کی لاش تو چھپا دیتا' پھر وہ پچھتانے لگا"۔

مٹی میں دفنانے کا یہ طریقہ رب العزت نے انسانوں کے لیے خود تجویز فرمایا تھا۔ اس وقت سے مسلمان اپنی میتوں کو اسی طرح دفن کرتے چلے آ رہے ہیں، لیکن دنیا میں مختلف قومیں اس کے علاوہ بھی دوسرے مختلف طریقوں سے اپنی میتیں دفن کرتی ہیں۔



## قبر کھودنے والا

انسانیت کی خدمت کا یہ شعبہ بھی اسلام میں اجر و ثواب سے محروم نہیں رکھا گیا۔

نبی کریم ﷺ نے فرمایا:

"جس نے میت کے لیے قبر کھودی اور اسے اس میں اتارا، اللہ نے اس کے لیے ایک گھر کا اجر لکھ دیا جس میں وہ قیامت تک قیام کرے گا"۔ (حاکم)

## قبر کی اقسام

قبر دو قسم کی ہوتی ہے، ایک "لحد" یعنی بغلی اور دوسری "شق" یعنی صندوقی، اسے "ضریح" بھی کہتے ہیں۔ شق کے انداز کی قبر بھی (ضرورتاً) جائز ہے لیکن لحد افضل ہے۔ (بحوالہ بخاری)

اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:

"لحد" ہمارے لیے اور "شق" ہمارے غیروں کے لیے ہے۔ (احمد، ابوداؤد، ترمذی)

### لحد :

لحد یعنی بغلی قبر وہ ہے کہ لمبائی میں شمالاً جنوباً اور گہرائی میں سیدھا کھودنے کے بعد اس کی گہرائی میں نیچے دائیں جانب مغرب کی طرف ایک گڑھا کھود کر اس میں میت کو رکھا جائے گا اور کچی اینٹوں کی دیوار سے اس لحد کو بند کر دیا جائے گا۔ مٹی جو اس میں سے نکالی گئی تھی وہی اس جگہ کو بھرنے کے لیے استعمال کی جائے گی، یہ طریقہ سنتِ رسول ﷺ کے مطابق ہے۔

### شق :

جہاں زمین قدرے نرم ہو وہاں شق طرز کی یعنی صندوقی قبر کھودنا بہتر ہے۔ اس میں قبر کی لمبائی میں ایک گڑھا نہر کی صورت میں درمیان قبر کھودا جائے گا اور اس میں میت کو رکھ کر اوپر تختہ لگایا جائے گا اور پھر مٹی ڈالی جائے گی۔ اس میں بھی مٹی وہی استعمال ہو گی جو کہ کھدائی کے وقت اس میں سے نکالی گئی تھی۔

## اندرونی پیمائش

**گہرائی :** قبر گہری اور صاف ستھری ہونی چاہیے۔ کم از کم گہرائی عام قد کے آدمی کے سینے تک ہوگی۔ اس سے زیادہ یعنی پورے قد کی جتنی گہری ہو تو افضل ہے۔ (بحوالہ احمد نسائی)

ہشامؓ بن عامر سے مروی ہے کہ غزوۂ اُحد میں لوگوں کو سخت تکلیف پہنچی (اللہ کی راہ میں بہت سے مارے گئے) تو رسول اللہ ﷺ نے (دفن سے متعلق) ارشاد فرمایا:

''کھودو اور اسے اچھی طرح صاف کرو اور ایک قبر میں دو، دو، تین، تین افراد کو دفن کرو۔ اور قرآن کریم زیادہ جاننے والے کو آگے کرو''۔ (سنن نسائی)

رسول اللہ ﷺ ایک انصاری کی تدفین کے وقت ہدایات فرما رہے تھے:

''سر کی طرف سے کھلا کرو، پاؤں کی طرف سے کھلا کرو، اس کے لیے جنت میں کتنے ہی کھجوروں کے خوشے لٹک رہے ہیں''۔ (مسند احمد)

**چوڑائی :** کم از کم چوڑائی بقدر آدھا قد ہونی چاہیے۔

**لمبائی :** قبر میت کے قد و قامت سے کچھ لمبی کھودنی چاہیے۔

## سوکھی گھاس قبر میں بچھانا

ابن عباسؓ کہتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ نے مکّہ کو حرم کیا ہے۔ نہ مجھ سے پہلے وہ کسی کے لیے حلال ہوا، اور نہ میرے بعد کسی کے لیے حلال ہوگا۔ گھڑی بھر کے لیے (فتح مکہ کے دن) وہ مجھ کو حلال ہوا تھا۔ اس کی گھاس نہ کاٹی جائے' اس کا درخت بھی نہ کاٹا جائے' اور وہاں کا جانور (شکار) نہ بھگایا جائے اور وہاں گری پڑی چیز نہ اٹھائی جائے مگر جو اس کی شناخت کرائے (انتظامیہ وغیرہ)''۔

سیدنا عباسؓ نے عرض کیا،' یارسول اللہ! اِذخر (ایک خوشبودار گھاس) کی اجازت دے دیجیے کیونکہ وہ ہمارے سُنار کام میں لاتے ہیں اور ہماری قبروں میں ڈالی جاتی ہے۔



آپ ﷺ نے فرمایا،'' اِذخر کی اجازت ہے''۔ اور ابو ہریرہؓ نے اسے یوں روایت کیا ہے،' (کہ عرض کیا گیا) ہماری قبروں اور گھروں کے کام آتی ہے۔ (بخاری)

ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے دفن کے وقت (جسم اطہر کے نیچے) ایک سرخ چادر بچھائی گئی (آپ ﷺ کے غلام شقرانؓ نے اسے بچھایا)۔ (نسائی)

اگرچہ اسے مسلم اور ترمذی نے بھی روایت کیا ہے۔ مگر یہ اجازتِ عام نہیں، ممکن ہے کہ احترامِ نبی ﷺ ہو۔ البتہ ایک اور روایت کے مطابق اصحابِ رسول ﷺ نے اس چادر کو دیکھا تو اسے نکال دیا کیونکہ یہ شقرانؓ کا اپنا عمل تھا۔ نہ یہ سنت تھی اور نہ ہی انہوں نے صحابہ کرامؓ سے پوچھا تھا۔

## قبر میں اُتارنا

☆ میت کو قبر میں اُتارنے والے حضرات مضبوط اور پرہیزگار ہوں۔

☆ میت ہلکی ہو تو دو آدمی کافی ہیں ورنہ حسب ضرورت تین یا چار آدمی بھی اتار سکتے ہیں۔

☆ عورت کی تدفین کے وقت پردے کا انتظام کرنا ضروری ہے، جنازے کے ساتھ جانے والے اہل خانہ گھر سے ایک بڑی چادر لے کر روانہ ہوں جو تدفین کے وقت تانی جائے گی۔

☆ خاوند اپنی بیوی کی میت کو قبر میں اتار سکتا ہے۔ (بحوالہ احمد ، ابن ماجہ)

☆ میت کو پائنتی کی طرف سے قبر میں اتارا جائے گا۔ (بحوالہ سنن ابی داؤد)

☆ میت کو دائیں پہلو پر قبلہ رخ کر کے لٹایا جائے گا۔ (بحوالہ سنن ابی داؤد)

☆ اب کفن کے بندھن کی گرہیں کھول دی جائیں گی اور یہ مسنون الفاظ کہے جائیں گے:

**بِسۡمِ اللّٰهِ، وَعَلٰى مِلَّةِ / سُنَّةِ رَسُوۡلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيۡهِ وَسَلَّم** (ابوداؤد)

''اللہ تعالیٰ کے نام سے اور رسول اللہ ﷺ کے طریقے پر (ہم اسے رکھ رہے ہیں)''

## مٹی ڈالنا

قبر بند ہو جانے کے بعد تدفین کے وقت جتنے بھی حاضرین ہوں' دونوں ہاتھوں میں اکٹھے مٹی بھر بھر کر قبر پر سر کی جانب سے ڈالیں گے، تین مرتبہ ایسا کرنا مسنون ہے۔

(بحوالہ ابن ماجہ)

## بیرونی ساخت

قبر کی شکل کوہان نما ہونی چاہیے اور اونچائی نہ زیادہ بلند' نہ زمین کے برابر ہونی چاہیے (زمین سے تقریباً ایک بالشت کے برابر بلند ہو)۔ (بحوالہ بخاری)

## پانی چھڑکنا

مٹی ڈالنے کے بعد تھوڑا پانی بھی چھڑک دینا چاہیے۔ (بحوالہ بیہقی)

## کچی قبر

قبر پکی بنانا' اس پر چبوترا بنانا' یا مزار' مسجد اور کسی بھی قسم کی تعمیر کرنا مسلمانوں کو منع ہے۔

(بحوالہ بخاری)

## علامت کے طور پر پتھر رکھنا

قبر کے سرہانے کی طرف علامت کے طور پر پتھر رکھا جا سکتا ہے۔ یہ پتھر فقط اتنا ہی بڑا ہونا چاہیے جسے ایک آدمی کوشش کر کے اُٹھا سکے۔

مطلبؓ بن وداعۃ بیان کرتے ہیں کہ:

جب عثمانؓ بن مظعون کی وفات کے بعد ان کی میت دفنا دی گئی تو رسول اللہ ﷺ نے ایک آدمی کو پتھر کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرمایا کہ:

''وہ پتھر لے آؤ''۔



وہ آدمی پتھر نہ اٹھا سکا۔ آپ ﷺ وہاں تک گئے اور اپنی آستین چڑھائی۔ مطلبؓ بیان کرتے ہیں کہ جن صحابی نے مجھے رسول اللہ ﷺ کا یہ واقعہ بیان کیا وہ فرماتے تھے:

''گویا کہ میں آج بھی نبی ﷺ کے بازوؤں کی سفیدی دیکھ رہا ہوں جب آپ ﷺ نے آستینیں اونچی کی تھیں'۔

پھر آپ ﷺ پتھر اُٹھا لائے اور اس کے سر کی طرف رکھ دیا۔

میت کے بھائی کا بیان ہے کہ اس پتھر کے نشان سے میں اپنے بھائی کی قبر کو پہچان سکتا ہوں اور اب جو بھی میرے خاندان سے مرے گا، اس کے قریب دفن کروں گا''۔ (ابوداؤد)

قبر پر کتبہ لگانا اور اس پر نام' تاریخ پیدائش اور وفات' شجرہ' شاعری یا کسی قسم کی کوئی بھی تحریر لکھنا جائز نہیں۔

## دورانِ تدفین حاضرین کی ذمہ داری

تدفین کے دوران کسی عالم دین کو لوگوں کے درمیان بیٹھ کر نصیحت کے طور پر آخرت کا تذکرہ کرنا چاہیے نیز موت کی تعریف (پہچان) اور اس کی حقیقت کو دین کے حوالے سے بیان کیا جانا چاہیے۔ اس سلسلے میں ایک مشہور اور قابل ذکر حدیث ہے:

صحابیٔ رسول ﷺ براءؓ بن عازب فرماتے ہیں:

ایک انصاری کے جنازے میں ہم رسول اللہ ﷺ کے ہمراہ نکلے۔ جب ہم قبر کے پاس پہنچے تو ابھی لحد تیار نہیں ہوئی تھی۔ چنانچہ آپ ﷺ (قبلہ رو ہو کر) بیٹھ گئے اور ہم بھی آپ ﷺ کے ارد گرد یوں بیٹھ گئے گویا کہ ہمارے سروں پر پرندے ہوں۔ آپ ﷺ کے دستِ مبارک میں ایک چھڑی تھی جس سے آپ ﷺ زمین کرید رہے تھے۔

(دوسری روایت میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ کبھی آسمان اور کبھی زمین کی طرف دیکھتے۔ اسی حالت میں آپ ﷺ نے نگاہ کو تین مرتبہ اوپر نیچے کیا) پھر دو یا تین مرتبہ ارشاد فرمایا:

"عذابِ قبر سے اللہ کی پناہ چاہو"۔ پھر آپ ﷺ نے تین مرتبہ دعا فرمائی:

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ

"اے اللہ! میں عذابِ قبر سے آپ کی پناہ چاہتا ہوں"

پھر فرمایا، "جب مومن بندہ اس دنیا سے رخصت ہو کر آخرت کو سدھارنے والا ہوتا ہے تو آسمان سے اس کے پاس فرشتے آتے ہیں، ایسے روشن چہروں والے گویا کہ سورج۔ ان کے پاس جنت سے لایا ہوا کفن ہوتا ہے اور جنت ہی کی خوشبو۔ حدِ نگاہ تک وہ آ کر بیٹھ جاتے ہیں۔ آخر میں ملک الموت علیہ السلام تشریف لاتے ہیں اور اس میت کے سر کے پاس بیٹھ کر فرماتے ہیں:

"اے پاکیزہ روح! (دوسری روایت میں: اے مطمئن روح!) پہنچو، اپنے رب کی مغفرت وعنایت کے پاس"۔

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا،" پھر وہ اس طرح نکلتی ہے جیسے پانی کا قطرہ مشکیزے کے منہ سے (آہستگی سے) ٹپکتا ہے"

چنانچہ وہ فرشتہ (ملک الموت علیہ السلام) اسے لے لیتے ہیں تو دوسرے فرشتے آنکھ جھپکنے سے پہلے ان سے وصول کر لیتے ہیں، پھر وہ اسے جنتی کفن اور خوشبو میں رکھ لیتے ہیں۔

اس بارے میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

تَوَفَّتْهُ رُسُلُنَا وَهُمْ لَا يُفَرِّطُوْنَ o (الانعام: 61)

"ہمارے بھیجے ہوئے فرشتے اس کی جان نکال لیتے ہیں
اور اپنا فرض ادا کرنے میں ذرا کوتاہی نہیں کرتے ہیں"

(ایک دوسری روایت میں یہ ہے:... جب وہ روح نکل جاتی ہے تو زمین اور آسمان کے درمیان ہر فرشتہ اس کے حق میں دعائے رحمت کرتا ہے اور آسمان کے تمام فرشتے بھی اس کے



لیے دعائیں کرتے ہیں۔ اس کے استقبال کے لیے آسمان کے تمام دروازے کھول دیے جاتے ہیں۔ تمام دروازوں کے نگران اللہ تعالیٰ سے التجا کرتے ہیں کہ اسے ہمارے پاس سے گزارا جائے)۔

اس پاکیزہ روح سے دنیا کی بہترین خوشبو کے لپکے اٹھتے ہیں، پھر جب فرشتے اسے لے کر اوپر کو جاتے ہیں تو راستے میں فرشتوں کی جس جماعت کے پاس سے بھی گزرتے ہیں، وہ یہی دریافت کرتے ہیں:

"یہ کس کی اتنی پاکیزہ روح ہے"؟

فرشتے جواب میں کہتے ہیں:

"یہ صاحب فلاں بن فلاں ہیں"۔

اس کے خوبصورت ترین نام سے یاد کرتے ہوئے جس سے وہ دنیا میں پکارا جاتا تھا، وہ فرشتے اسے لے کر آسمانِ دنیا تک پہنچ جاتے ہیں۔ جب اس کی خاطر دروازہ کھلوانا چاہتے ہیں تو وہ کھول دیا جاتا ہے، پھر اگلے آسمان تک اس پہلے آسمان کے مقرب ترین فرشتے اسے الوداع کہہ کر آتے ہیں، یہی معاملہ ساتویں آسمان تک چلتا ہے۔

اس موقع پر اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں:

"میرے بندے کا نامہ اعمال بلند پایہ لوگوں کے دفتر میں رکھ دو"۔

جیسا کہ قرآن پاک میں بھی اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

وَمَآ اَدْرٰکَ مَا عِلِّيُّوْنَ o كِتَابٌ مَّرْقُوْمٌ o يَشْهَدُهُ الْمُقَرَّبُوْنَ o

(المطففین: 19,20,21)

"اور آپ کو کیا خبر کہ کیا ہے وہ بلند پایہ لوگوں کا دفتر؟ ایک لکھی ہوئی کتاب ہے، جس کی نگہداشت مقرب فرشتے کرتے ہیں"

اس کا اعمال نامہ بلند پایہ لوگوں کے دفتر میں رکھ دیا جاتا ہے، پھر اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

"اسے زمین تک واپس پہنچا دو۔ میں نے ان سے وعدہ کیا ہوا ہے کہ میں نے ان کو اسی زمین سے پیدا کیا، اسی میں واپس کروں گا اور اسی سے میں ان کو دوبارہ اٹھاؤں گا"۔

پھر اسے زمین میں واپس کر دیا جاتا ہے، اس کی روح دوبارہ جسم میں ڈال دی جاتی ہے (جب اس کے ساتھی واپس ہو رہے ہوتے ہیں تو یہ ان کے جوتوں کی آواز بھی سنتا ہے) اس کے پاس دو (سخت لب ولہجہ والے) فرشتے آتے ہیں وہ اسے سخت انداز میں حکم دے کر بٹھا دیتے ہیں، پھر (مدفون کے ساتھ) دونوں کے اس طرح سوال و جواب ہوتے ہیں:

وہ سوال کرتے ہیں: مَنْ رَّبُّکَ (تیرا رب کون ہے؟)

وہ جواب دیتا ہے: رَبِّیَ اللّٰهُ (میرا رب اللہ ہے)

وہ سوال کرتے ہیں: مَا دِیْنُکَ (تیرا دین کیا ہے؟)

وہ جواب دیتا ہے: دِیْنِیَ الْاِسْلَامُ (میرا دین اسلام ہے)

وہ سوال کرتے ہیں: مَا ھٰذَا الرَّجُلِ الَّذِیْ بُعِثَ فِیْکُمْ (جو آدمی تمہاری طرف مبعوث کر کے بھیجا گیا، اس کے بارے میں کیا خیال ہے؟)

وہ جواب دیتا ہے: ھُوَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ (وہ اللہ کا رسول ہے)

وہ سوال کرتے ہیں: وَمَا عِلْمُکَ (اور تیری معلومات کیا ہیں؟)

وہ جواب دیتا ہے: قَرَأْتُ کِتَابَ اللّٰهِ فَاٰمَنْتُ بِهٖ وَصَدَّقْتُ (میں نے اللہ کی کتاب پڑھی، پھر اس پر ایمان لایا، اور تصدیق کی)۔

(ایک دوسری روایت کے مطابق، فرشتہ اسے جھنجوڑ کر کہتا ہے: "تیرا رب کون ہے؟ تیرا دین کیا ہے؟ تیرا نبی کون ہے؟"

یہ آخری آزمائش ہے جو مومن کو پیش آتی ہے، اسی موقع کے لیے اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:



یُثَبِّتُ اللّٰهُ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا بِالْقَوْلِ الثَّابِتِ فِی الْحَیٰوةِ الدُّنْیَا وَفِی الْاٰخِرَةِ (ابراھیم : 27)

"ایمان لانے والوں کو اللہ تعالیٰ پکی بات کے ساتھ مضبوط رکھتا ہے، دنیا کی زندگی میں بھی اور آخرت میں بھی"

اب آدمی کہتا ہے: میرا رب اللہ ہے، میرا دین اسلام ہے، میرے نبی محمد ﷺ ہیں۔

پھر آسمان میں اللہ تعالیٰ کی طرف سے منادی ہوتی ہے:

"میرے بندے نے سچ کہا، اس کا ٹھکانہ جنت میں بنا دو۔ اسے جنت کا لباس پہنا دو، اور جنت کی طرف ایک دروازہ کھول دو"۔

چنانچہ جنت کی ہوائیں اور خوشبوئیں اس کے پاس آنے لگتی ہیں، اس کی قبر حدِ نگاہ تک کشادہ کر دی جاتی ہے)۔

آپ ﷺ نے مزید فرمایا:

"اور پھر اس کے پاس ایک خوش شکل آدمی آتا ہے، جس کے کپڑے بھی خوبصورت اور خوشبو بھی عمدہ۔ وہ آ کر کہتا ہے: "تجھے خوش کن خبر کی بشارت دیتا ہوں (اللہ تعالیٰ کی رضامندی اور ایسے باغات کی خوشخبری جن کی نعمتیں ہمیشہ رہیں گی) اسی دن کا تجھ سے وعدہ کیا گیا تھا"۔

چنانچہ وہ بھی جواباً کہتا ہے: "اللہ تعالیٰ تجھے بھی خوش و خرم رکھے! تم ہو کون؟ تمہارا چہرہ تو کوئی اچھی خبر ہی لا سکتا ہے"۔ وہ جواب دیتا ہے: "میں تیرا نیک عمل ہوں، بخدا میں تو اتنا ہی تجھے جانتا ہوں کہ تم اللہ تعالیٰ کی اطاعت میں جلدی کرنے والے اور اس کی نافرمانی میں بہت سست واقع ہوئے تھے۔ اللہ تم کو بہتر بدلہ دے گا"۔

پھر اس کے سامنے جنت اور دوزخ کے دروازے کھل جاتے ہیں اور بتایا جاتا ہے:

"اگر تم اللہ کی نافرمانی کرتے تو تمہارا یہ مقام ہوتا (دوزخ والا)۔ اس کی بجائے اب

اللہ تعالیٰ نے یہ (جنت والا مقام) تمہیں دے دیا ہے''۔

وہ جب جنت کی نعمتوں کو دیکھتا ہے تو درخواست کرتا ہے، ''اے میرے رب! قیامت جلد بپا کر دے تاکہ میں اپنے اہل و مال تک پہنچ سکوں''۔ اسے جواب ملتا ہے، ''ابھی آرام کرو''۔

اور جب کافر (دوسری روایت میں بدکار) دنیا سے رخصت ہو کر آخرت کو سدھار رہا ہوتا ہے تو آسمان سے اس کے پاس (سخت اور طاقتور) فرشتے آتے ہیں۔ ان کے چہرے کالے ہوتے ہیں' ان کے پاس جہنمی ٹاٹ ہوتے ہیں' حدِ نگاہ تک اس کے پاس آ کر بیٹھ جاتے ہیں۔

آخر ملک الموت علیہ السلام تشریف لاتے ہیں اور اس کے سر کے پاس بیٹھ کر کہتے ہیں:

''اے خبیث روح! اللہ تعالیٰ کی ناراضگی اور غصے کے پاس پہنچ''۔

پھر اس کے جسم میں داخل ہو کر اس کی روح نکالتے ہیں جیسے نوکدار سیخ بھیگی اُون سے نکالی جائے (اس کی وجہ سے اس کی رگیں اور پٹھے ٹوٹ جاتے ہیں) ملک الموت جب اسے نکال لیتے ہیں تو پھر آنکھ جھپکنے سے بھی پہلے دوسرے فرشتے ان کے ہاتھ سے لے کر ایک ٹاٹ میں رکھ لیتے ہیں۔ اس ٹاٹ سے ایسی بدبو آتی ہے جیسے زمینی سڑے گلے مردار کی ہو۔ فرشتے اس روح کو لے کر اوپر جاتے ہیں۔

زمین و آسمان کے درمیان اور آسمان کا ہر فرشتہ اس پر لعنت بھیجتا ہے۔ آسمان کے تمام دروازے بند کر دیئے جاتے ہیں' ہر دروازے کا نگران اللہ تعالیٰ سے یہ استدعا کرتا ہے کہ یہ روح یہاں سے نہ گزاری جائے۔

وہ اسے لے کر فرشتوں کی جس جماعت کے پاس سے بھی گزرتے ہیں' وہ پوچھتے ہیں:

''یہ کس کی خبیث روح ہے؟''

فرشتے اس کا بدترین قسم کا دنیاوی نام لے کر بتاتے ہیں کہ: 'یہ فلاں بن فلاں ہے'۔

اس طرح اسے لیے وہ آسمان دنیا تک پہنچ جاتے ہیں یہاں جب اس کی خاطر دروازہ کھولنے کی درخواست کی جاتی ہے تو کھولا نہیں جاتا۔ اس موقع پر رسول اللہ ﷺ نے یہ آیت تلاوت فرمائی:

لَا تُفَتَّحُ لَهُمْ اَبْوَابُ السَّمَآءِ وَلَا يَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ حَتّٰى يَلِجَ الْجَمَلُ فِىْ سَمِّ الْخِيَاطِ (الاعراف : 40)

''ان کے لیے آسمان کے دروازے ہرگز نہ کھولے جائیں گے اور ان کا جنت میں جانا اتنا ہی ناممکن ہے جتنا سوئی کے ناکے سے اونٹ کا گزرنا''

پھر وہاں اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں:

''اس کا نامۂ اعمال قید خانے کے دفتر (سجّین) میں رکھ دو جو کہ سب سے نچلی زمین میں ہے اور اس (بندے) کو زمین میں واپس کر دو' کیونکہ میں نے ان سے وعدہ کیا تھا کہ اسی سے انہیں پیدا کروں گا اور اُسی میں واپس کروں گا اور یہیں سے دوبارہ اٹھاؤں گا''۔

چنانچہ برے طریقے سے اس کی روح کو آسمان سے نیچے پھینک دیا جاتا ہے یہاں تک کہ وہ اس کے جسم پر آ کر گرتی ہے۔ پھر رسول اللہ ﷺ نے تلاوت فرمائی:

وَمَنْ يُّشْرِكْ بِاللّٰهِ فَكَاَنَّمَا خَرَّ مِنَ السَّمَآءِ فَتَخْطَفُهُ الطَّيْرُ اَوْ تَهْوِىْ بِهِ الرِّيْحُ فِىْ مَكَانٍ سَحِيْقٍ ○ (الحج : 31)

''اور جو کوئی اللہ کے ساتھ شرک کرے' تو گویا وہ آسمان سے گر گیا' اب یا تو اسے پرندے اچک لے جائیں گے یا ہوا اس کو ایسی جگہ لے جا کر پھینک دے گی جہاں اس کے چیتھڑے اڑ جائیں گے''۔

اب اس کی روح واپس کر دی جاتی ہے' پھر فرمایا:

''جب اس کے ساتھی واپس ہو رہے ہوتے ہیں تو وہ ان کے جوتوں کی آواز سنتا ہے۔ پھر

اس کے پاس دو (سخت مزاج) فرشتے آتے ہیں، اور اسے (جھنجوڑ کر) بٹھا دیتے ہیں اور اس سے سوال کرتے ہیں: ''تیرا رب کون ہے؟''

وہ جواب میں انتہائی پریشانی سے کہتا ہے: ''کچھ نہیں معلوم''

پھر وہ پوچھتے ہیں: ''تیرا دین کیا ہے؟''

وہ پھر پریشانی کے ساتھ کہتا ہے: ''مجھے خبر نہیں''

وہ پوچھتے ہیں: ''جو آدمی تمہاری طرف رسول بنا کر بھیجا گیا تھا اس کے بارے میں کیا رائے ہے؟ تو جواب میں اسے نام کا بھی نہیں پتہ ہوتا،

جب بتایا جاتا ہے کہ: ''محمد ﷺ ہیں''

تو وہ پریشانی کے عالم میں کہتا ہے: ''مجھے تو خبر نہیں البتہ لوگوں کو ایسا کہتے سنا تھا''

اس سے کہا جاتا ہے کہ: ''نہ تو خود پہچان سکا اور نہ تو نے کسی کی پیروی کی''

پھر آسمان سے اعلان کرنے والا اعلان کرتا ہے:

''یہ جھوٹا ہے لہٰذا اس کے لیے آگ کا بستر لگا دو اور آگ کی طرف اس کا دروازہ کھول دو''۔

چنانچہ اس کے پاس جہنم کی گرمی اور لو آتی ہے، اس کی قبر اس حد تک تنگ ہو جاتی ہے کہ اس کی پسلیاں باہم پھنس جاتی ہیں، اس کے پاس بدنما چہرے کا آدمی آتا ہے، جس کے کپڑے بھی بہت گندے ہوتے ہیں، اور سڑاندھ بھی اُٹھ رہی ہوتی ہے۔ وہ آ کر کہتا ہے:

''ایک تکلیف دہ خبر ہے، یہ وہی دن ہے جس کا تجھ سے وعدہ کیا گیا تھا''۔

اور یہ اسے کہتا ہے، ''اللہ تعالیٰ تجھے بھی تکلیف دہ خبر سے دوچار کرے، تم ہو کون؟ ایسا چہرہ تو کوئی بری خبر ہی لا سکتا ہے''، وہ جواباً کہتا ہے، ''میں تیرا خبیث عمل ہوں۔ بخدا میری معلومات میں تو تُو نیکی میں بڑا سُست اور برائی کے معاملے میں بڑا چست تھا چنانچہ اللہ تعالیٰ



تجھے برا ہی بدلہ دے گا۔

پھر اس کے اوپر ایک اندھا، گونگا، بہرا، داروغہ مقرر کر دیا جاتا ہے جس کے ہاتھ میں لوہے کی ایسی سلاخ ہوتی ہے کہ پہاڑ پر بھی ماری جائے تو اس کو ریزہ ریزہ کر دے۔ پھر وہ ایک ایسی کاری ضرب لگاتا ہے جس سے وہ ریزہ ریزہ ہو جاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اسے دوبارہ سابقہ حالت میں کر دیتے ہیں۔ وہ دوبارہ ایک اور ضرب لگاتا ہے، جس کی تکلیف سے وہ ایسی چیخ مارتا ہے جسے جن وانس کے علاوہ ہر جاندار سنتا ہے۔ اس کے لیے آگ کا دروازہ کھول دیا جاتا ہے اور آگ ہی اس کے لیے بچھونا ہوتی ہے، (ایسے تکلیف دہ عذاب میں ہونے کے باوجود) وہ استدعا کرتا ہے: ''اے پروردگار! قیامت بپا نہ ہو''۔ (مستدرک حاکم، مسند احمد)

## تدفین کے بعد کی دعا

تدفین کے بعد کچھ دیر وہیں ٹھہرے رہنا، اور میت کے لیے استغفار اور قبر میں منکر نکیر کے سوالات پر ثابت قدم رہنے کی دعا کرنا مسنون ہے۔ (بحوالہ سنن ابی داؤد)

دعا یوں کرنی چاہیے :

اَللّٰھُمَّ ثَبِّتْهُ بِالْقَوْلِ الثَّابِتِ كَمَا ثَبَّتَّهُ فِي الدُّنْيَا

''اے اللہ! اسے ثابت قدم رکھنا قولِ ثابت (یعنی سوالات کے درست جوابات پر) پر جیسا کہ اسے دنیا میں ثابت قدم رکھا''

## متفرق احکامات

☆ **مرنے سے پہلے قبر تیار کروانا :** کسی مسلمان کے لیے یہ جائز نہیں کہ مرنے سے پہلے اپنی قبر تیار کروالے، البتہ اپنے علاقے کے اندر کسی جگہ پر دفنائے جانے سے متعلق وصیت کرنا چاہے تو کر سکتا ہے۔

سیدہ عائشہؓ نے ''بقیع'' کے قبرستان میں اور سیدنا عمرؓ نے آخر وقت میں حجرہ عائشہؓ

میں رسول اللہ ﷺ کے قدموں میں دفن کیے جانے کی تمنا کی تھی۔

☆ **پوسٹ مارٹم :** مومن میت کے اعضاء وغیرہ توڑنا یا کاٹنا منع ہیں۔

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، "مومن میت کی ہڈی توڑنے (کا گناہ) زندہ مومن کی ہڈی توڑنے کے برابر ہے"۔ (سنن ابی داؤد)

☆ **مردار کو حنوط کرنا :** میت کو حنوط کرنے یا جلانے کی اسلام میں اجازت نہیں ہے۔

(حنوط کردہ پرندے اور جانور وغیرہ بھی سب اسی حکم میں شامل ہیں۔

☆ **سمندر میں وفات :** سمندر کے سفر میں اگر کوئی شخص وفات پا جائے اور خشکی کا مقام اتنی مدت کی مسافت پر ہو کہ میت کے گلنے سڑنے کا امکان ہو، تو غسل و کفن اور نماز جنازہ پڑھنے کے بعد اس کو وزنی چیز سے باندھ کر سمندر میں ڈال دیا جائے گا۔

☆ **میت کا سفر :** دور دراز کے ملک سے میت کو اپنے ملک لا کر دفن کرنا یا آبائی گاؤں لے کر جانے کے لیے دشوار گزار پہاڑی یا میدانی علاقوں کے لمبے سفر کرنا درست نہیں ہے۔

سیّدہ عائشہؓ کے بھائی کی حبشہ میں وفات ہوگئی، وہاں سے ان کی میت لائی گئی تو بڑے افسوس سے فرمانے لگیں کہ، "مجھے صرف اس بات کا غم ہے کہ میرے بھائی کو اس کے مرنے والی جگہ پر ہی کیوں نہ دفن کیا گیا"۔ (بیہقی)

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، "جب آدمی اپنی پیدائش کے مقام کے سوا دوسرے ملک میں مرے تو اس کی پیدائش کے مقام سے لے کر موت کے مقام تک اسے جنت میں جگہ دی جائے گی"۔ (ابن ماجہ)

بالفرض مرنے والا اپنے بارے میں یہ وصیت کر بھی جائے کہ، میری میت کو میرے ملک، میرے شہر یا میرے گاؤں میں لے جا کر دفنایا جائے، تو اس پر عمل نہیں کیا جانا چاہیے، کیونکہ نقلِ جسد، "جنازہ لے جانے میں جلدی کرو" والے حکم کے بھی خلاف ہے۔ (الاذکار نووی 150)



☆ **مسلمانوں کے الگ قبرستان :** مسلمان کو کافر کے ساتھ اور کافر کو مسلمان کے ساتھ دفن نہ کیا جانا چاہیے بلکہ مسلمانوں اور غیر مسلمانوں کے قبرستان الگ الگ ہونے چاہئیں۔

رسول اللہ ﷺ کے زمانہ سے ہی ایسا ہوتا چلا آیا ہے۔

ایک مرتبہ رسول اللہ ﷺ ایک صحابی ابن الخصاصیہؓ کے ساتھ تشریف لے جا رہے تھے، جب مشرکوں کے قبرستان کے قریب سے گذرے تو فرمایا: "یہ لوگ بہت ساری خیر سے محروم رہے ہیں"۔ تین مرتبہ یہ جملہ ارشاد فرمایا، اس کے بعد آپ ﷺ مسلمانوں کے قبرستان تشریف لائے تو فرمایا:

"ان لوگوں کو بہت ساری خیر و بھلائی مل گئی ہے" یہ جملہ بھی تین مرتبہ دہرایا۔ (بحوالہ سنن نسائی)

## علم الیقین، عین الیقین

رسول اللہ ﷺ نے سورۃ الھاکم التکاثر تلاوت فرمائی:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْهٰكُمُ التَّكَاثُرُ o حَتّٰى زُرْتُمُ الْمَقَابِرَ o كَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ o ثُمَّ كَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ o كَلَّا لَوْ تَعْلَمُوْنَ عِلْمَ الْيَقِيْنِ o لَتَرَوُنَّ الْجَحِيْمَ o ثُمَّ لَتَرَوُنَّهَا عَيْنَ الْيَقِيْنِ o ثُمَّ لَتُسْئَلُنَّ يَوْمَئِذٍ عَنِ النَّعِيْمِ o

"غفلت میں ڈالے رکھا تم کو ایک دوسرے سے بڑھ کر حاصل کرنے کی حوس نے، یہاں تک کہ تم نے قبریں جا دیکھیں۔ خبردار! تمہیں جلد معلوم ہو جائے گا، پھر سن لو! تمہیں عنقریب معلوم ہو ہی جائے گا۔ ہرگز نہیں، کاش تم علم الیقین (موت کی حقیقت) کو سمجھتے تم دوزخ دیکھ کر رہو گے، پھر سن لو تم یقیناً اسے دیکھ لو گے۔ پھر اس روز ضرور تم سے ان نعمتوں کے بارے میں جواب طلبی ہوگی"۔

اور فرمایا، "ابنِ آدم کہتا ہے: میرا مال، میرا مال۔ حالانکہ اے ابن آدم! تیرا مال (ایک تو وہ ہے) جو تو نے کھا کر ختم کر دیا، یا (دوسرا وہ جو) پہن کر بوسیدہ کر دیا، یا (تیسرا وہ جو) صدقہ کر کے آگے (آخرت کے لیے) روانہ کر دیا"۔ (مسلم)

(مال کا یہ سب سے بہترین مصرف ہے جو آگے جا کر اُسے ملے گا اور دائمی فائدہ دے گا)

# قبر کا قیام

قبر میں مدفون میت سے فرشتوں کے سوالات اور قبر کا عذاب و آرام برحق اور سچ ہیں۔

انسان جو روح اور جسم سے مل کر وجود میں آیا' دراصل اس کی زندگی کا آخری اور لافانی دور تو وہی ہے جو یوم حساب کے فیصلوں کے بعد شروع ہوگا' البتہ اس دور کے علاوہ اس کی زندگی جن مختلف ابتدائی ادوار سے گزرتی ہے وہ سب نہ صرف فانی ہیں بلکہ آگے کو رواں دواں ہونے کی صفت کی وجہ سے ان کے واپس پلٹنے کی گنجائش نہیں۔

خالق عظیم نے جسم بنایا' روح ڈالی۔ وہی روح جو عالمِ امر میں خالق نے پہلے سے تخلیق کر رکھی تھی۔ قرآن پاک میں اس کا تذکرہ اللہ رب العزت یوں فرماتے ہیں:

وَاِذْ اَخَذَ رَبُّكَ مِنْۢ بَنِيْٓ اٰدَمَ مِنْ ظُهُوْرِهِمْ ذُرِّيَّتَهُمْ وَاَشْهَدَهُمْ عَلٰٓي اَنْفُسِهِمْ ۚ اَلَسْتُ بِرَبِّكُمْ ۭ قَالُوْا بَلٰي ۚ شَهِدْنَا ۚ (الاعراف : 172)

"اور جب آپ کے رب نے اولادِ آدم کی پشت سے ان کی اولاد نکالی اور ان سے ان ہی کی جانوں کے بارے میں اقرار لیا کہ: "کیا میں تمھارا رب نہیں ہوں" ؟ سب نے کہا' کیوں نہیں' ہم سب اس پر گواہ ہیں"۔

جسم بنایا گیا' روح ڈالی گئی' پہلا دور --- بے بس بچہ --- پھر بھاگتا دوڑتا بچہ --- بچپن بھی گزر گیا' جوان ہوا --- پھر جوانی گذر گئی' بوڑھا ہوا --- اور پھر بڑھاپا فنا کی اس دہلیز پر لے آیا جہاں سے ایک اور اگلی منزل (عالم برزخ) میں داخل ہونا ہے' یہ بھی عارضی دور ہے لیکن یہاں روح نے بدن کا غلاف اُتار پھینکا' روح کے محسوسات ختم نہیں ہوئے لیکن ان کا اظہار کرنے والا جسم خالق کے اگلے حکم تک کے لیے ختم ہوگیا۔

وہ انسان جو جسم پر اپنا اختیار رکھتا تھا' اپنی مرضی سے اسے جہاں چاہے لیے پھرتا تھا' اب



اس اختیار سے محروم کر دیا گیا ہے' اسے اپنی مرضی سے اُس نئے عالم سے نکلنے کی اجازت نہیں جہاں وہ اب پہنچا دیا گیا ہے' وہاں اس کا گذشتہ عمل اس کی قید یا رہائی کا سبب بنے گا' اگر عمل برا تھا تو قیدِ سجین اور عمل احسن تھا تو علیین کی مراعات حاصل کرنے کا حقدار بن گیا۔

## قبر میں راحت یا تکلیف

جو لوگ مرنے کے بعد ایک اور قسم کی زندگی یا اس کے محسوسات کو سمجھنے سے قاصر ہیں ان کے لیے دعوت غور و فکر ہے کہ اچھے برے خواب' جادو کے اثرات' نظر بد کا لگ جانا وغیرہ یہ سب کیا کوئی مادی حیثیت رکھتے ہیں؟ یا صرف روح ان سے متاثر ہوتی ہے؟ اگر ہم ان کو بلا تامل مان لیتے ہیں تو پھر موت کے بعد قبر کی جزا و سزا اور روح کا ان سب کو محسوس کرنا (کیونکہ موت جسم کی ہے روح کی نہیں) ان سب کو بھی مان لینا چاہیے اور ہر مسلمان کو اسے اپنے عقیدہ و ایمان کا حصہ بنانا چاہیے۔

قرآنی آیات کے علاوہ بہت سی احادیث بھی اس پر استدلال اور یقین دہانی کے لیے موجود ہیں جنہیں پڑھنے کے بعد انسان کا ایمان اور پختہ ہو جاتا ہے:

آیت: فَلَآ اُقْسِمُ بِالشَّفَقِ o وَالَّيْلِ وَمَا وَسَقَ o وَالْقَمَرِ اِذَا اتَّسَقَ o لَتَرْكَبُنَّ طَبَقًا عَنْ طَبَقٍ o فَمَا لَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ o

(الانشقاق: 16,17,18,19,20)

"مجھے شفق کی قسم' اور رات کی اور ان کی جمع شدہ چیزوں کی قسم اور چاند کی جبکہ وہ بھر جاتا ہے' یقیناً تم ایک حالت سے دوسری حالت پر پہنچو گے۔ انہیں کیا ہو گیا ہے کہ ایمان نہیں لاتے"

آیت: وَمِنْ وَّرَاۗىِٕهِمْ بَرْزَخٌ اِلٰى يَوْمِ يُبْعَثُوْنَ o (المومنون: 100)

"اور ان سب (فوت شدہ) کے پیچھے ایک برزخ ہے دوبارہ اٹھنے کے دن تک"

# برزخی زندگی کی ابتدا

اس دنیا کی زندگی ختم ہونے کے بعد سے لے کر قیامت برپا ہونے (یعنی روزِ حساب) سے پہلے تک کا طویل عرصہ "عالمِ برزخ" کہلاتا ہے۔ اس دور کی ابتدا یا انتہا' یا اس کے وسط کا حال احوال بتانے آج تک خود کوئی واپس نہیں آیا۔ البتہ اس موضوع پر قرآن اور احادیث سے ہمیں جو معلومات ملتی ہیں وہی ہمیں نصیحت وعبرت کے لیے کافی ہیں۔ ان معلومات کے مطابق اللہ تعالیٰ کے فرمانبرداروں اور نافرمانوں کو برزخ کی دنیا میں داخل کرنے کے انداز اور طریقے جدا جدا ہیں۔

## اہلِ ایمان کے لیے

اہلِ ایمان وتقوی کو مرنے سے پہلے مزید نیک اعمال کی توفیق مل جاتی ہے تو موت ان کے لیے تحفہ بن جاتی ہے۔

سیدنا انسؓ بن مالک سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، "اللہ تعالیٰ جب کسی بندے کے لیے خیر چاہتا ہے تو اس سے کام لیتا ہے"۔ پوچھا گیا' وہ کس طرح کام لیتا ہے؟ فرمایا:

"موت سے پہلے اُسے نیک کام کی توفیق عطا فرمادیتا ہے"۔ (ابنِ حبان)

### جان نکلنے کا مرحلہ

سچے مومن کے لیے نزع کی تکلیف گناہوں کی بخشش اور درجات میں بلندی کا سبب بن جاتی ہے اور موت کلمہ پر نصیب ہونے کی وجہ سے جنت کی بشارت دیا جاتا ہے۔

آیت: اِنَّ الَّذِيْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰهُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا تَتَنَزَّلُ عَلَيْهِمُ الْمَلٰٓئِكَةُ اَلَّا تَخَافُوْا وَلَا تَحْزَنُوْا وَاَبْشِرُوْا بِالْجَنَّةِ الَّتِيْ كُنْتُمْ تُوْعَدُوْنَ ۝

(حم السجدہ: 30)



"جن لوگوں نے کہا کہ ہمارا پروردگار اللہ ہے' پھر اسی پر قائم رہے' ان کے پاس فرشتے (یہ کہتے ہوئے) آتے ہیں کہ تم کچھ بھی اندیشہ نہ کرو اور نہ ہی غم (بلکہ) اس جنت کی بشارت سن لو جس کا تم وعدہ دیئے گئے ہو"

مرنے کے وقت انہیں اللہ تعالیٰ کی رضا مندی اور، جنت کی خوشخبری اور اللہ تعالیٰ کا سلام پہنچایا جاتا ہے۔

ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

آیت: اَلَّذِيْنَ تَتَوَفّٰهُمُ الْمَلٰٓئِكَةُ طَيِّبِيْنَ ۙ يَقُوْلُوْنَ سَلٰمٌ عَلَيْكُمُ ۙ ادْخُلُوا الْجَنَّةَ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۝ (النحل: 32)

"وہ جن کی جانیں فرشتے اس حال میں قبض کرتے ہیں کہ وہ پاک اور صاف ہوں وہ انہیں کہتے ہیں کہ تمہارے لیے سلامتی ہی سلامتی ہے' داخل ہو جاؤ جنت میں ان اعمال کے بدلے میں جو تم کیا کرتے تھے"

حدیث: سیّدنا ابوہریرہؓ سے روایت ہے، نبی ﷺ نے فرمایا،" فرشتے روح قبض کرنے کے لیے جب مرنے والے کے پاس آتے ہیں تو اس کے نیک اور صالح ہونے کی صورت میں کہتے ہیں،" اے پاک روح! تو پاک جسم میں تھی، اب تو جسم سے نکل آ، تو خوبی والی ہے اللہ کی رحمت سے خوش ہو جا، تیرے لیے جنت کی نعمتیں ہیں، تیرا رب تجھ سے راضی ہے"۔ فرشتے مرنے والے کو مسلسل یہی کہتے رہتے ہیں یہاں تک کہ روح جسم سے نکل آتی ہے۔.."۔

(ابن ماجہ)

احمد کی روایت کے مطابق رسول اللہ ﷺ نے یہاں یہ بھی فرمایا،" چنانچہ روح جسم سے اس طرح آسانی سے نکل آتی ہے جیسے مشکیزہ کے منہ سے پانی کا قطرہ بہہ نکلتا ہے"۔

## ایمان والوں کی روح کا آسمانوں پر استقبال

آیت : تَحِيَّتُهُمْ يَوْمَ يَلْقَوْنَهٗ سَلٰمٌ ج وَّاَعَدَّ لَهُمْ اَجْرًا كَرِيْمًا o (الاحزاب:44)

''جس روز (اہلِ ایمان) اللہ سے ملیں گے، ان کا استقبال سلام سے ہوگا،
ان کے لیے اللہ تعالیٰ نے باعزت اجر تیار کر رکھا ہے''

حدیث : سیّدنا ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا، ''جب مومن کی وفات کا وقت قریب آتا ہے تو رحمت کے فرشتے سفید ریشم (کا کفن) لے کر آتے ہیں اور کہتے ہیں: '(اے روح!) اللہ کی رحمت' جنت کی خوشبو' اور اپنے خوش ہونے والے رب کی طرف جانے کے لیے اس حالت میں اس جسم سے نکل آ کہ تو اپنے رب سے راضی اور تیرا رب تجھ سے راضی ہے۔ مومن آدمی کی روح جب جسم سے نکلتی ہے تو اس سے بہترین مشک جیسی خوشبو آ رہی ہوتی ہے، یہاں تک کہ فرشتے ایک دوسرے سے لے کر اس کی خوشبو سونگھتے ہیں اور جب آسمان کے دروازے پر پہنچتے ہیں تو آسمان کے فرشتے آپس میں کہتے ہیں، ''یہ کیسی عمدہ خوشبو (والی روح) ہے جو زمین سے تمہارے پاس آ رہی ہے'' فرشتے اسے لیے ہوئے جیسے ہی اگلے آسمان پر پہنچتے ہیں تو اس آسمان کے فرشتے بھی اسی طرح کہتے ہیں یہاں تک کہ وہ اس روح کو اہلِ ایمان کی روحوں کی جگہ (علیین) میں لے آتے ہیں۔ جب وہ روح وہاں پہنچتی ہے تو (پہلے سے موجود) روحوں کو اتنی زیادہ خوشی ہوتی ہے جتنی تم میں سے کسی کو اپنے بھائی کے ملنے پر ہوسکتی ہے چنانچہ بعض روحیں (اس نئی آنے والی روح سے) پوچھتی ہیں، ''فلاں آدمی (دنیا میں) کس حال میں تھا''۔ پھر وہ آپس میں کہتی ہیں، ''اسے ذرا چھوڑ دو، آرام کرنے دو، یہ دنیا کے مصائب و آلام میں مبتلا تھا''۔ پھر وہ روح پوچھتی ہے، ''کیا وہ فلاں روح تمہارے پاس نہیں آئی؟ وہ آدمی تو فوت ہو چکا''۔ اس پر وہ (افسوس سے) کہتے ہیں وہ اپنی ماں ھاویہ (جہنم) میں لے جایا گیا ہے...''۔ (حاکم، نسائی)



## منکر نکیر

رسول اللہ ﷺ نے قبر میں میت سے سوالات کرنے والے فرشتوں کی بابت فرمایا کہ ان کا رنگ سیاہ اور آنکھیں نیلے رنگ کی ہوں گی۔ (بحوالہ ترمذی)

## سوالات کے وقت میت کی عقل کا لوٹانا

حدیث : سیّدنا عمرؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے صحابہ کرامؓ کو قبر میں آزمائے جانے اور منکر اور نکیر کے سوال و جواب کے بارے میں آگاہ فرمایا تو میں نے پوچھا، 'یارسول اللہ! کیا اس وقت مجھے میری عقل لوٹا دی جائے گی؟'

آپ ﷺ نے فرمایا، ''ہاں''۔

میں نے عرض کیا، 'پھر میں دونوں فرشتوں (منکر نکیر) کے لیے کافی ہوں گا' واللہ! اگر ان فرشتوں نے مجھ سے پوچھا (تمہارا رب کون ہے؟) تو میں جواب دوں گا، 'میرا رب تو اللہ ہے، تم بتاؤ تم دونوں کا رب کون ہے؟' (بیہقی)

حدیث : سیّدہ عائشہؓ نے رسول اللہ ﷺ سے پوچھا، 'یارسول اللہ! میں تو ایک کمزور عورت ہوں، قبر میں میرا کیا حال ہوگا؟'

آپ ﷺ نے فرمایا، ''اللہ تعالیٰ اہلِ ایمان کو کلمہ توحید کی برکت سے قبر میں سوالوں کے جوابات پر بھی ثابت قدم رکھے گا''۔ (بزاز)

کلمہ توحید، اس پر زبانی و عملی گواہی اور اس پر ثبات کا حصول ہر مومن کی اوّلین ترجیح ہونی چاہیے تاکہ دنیا سے کامیابی سے کوچ کر جانے کے بعد قبر میں فرشتوں کے سوالات کے موقع پر بھی کامیابی نصیب ہو۔

## ایمان والوں سے قبر میں فرشتوں کے سوالات

آیت : قرآن پاک میں اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں:

يُثَبِّتُ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِالْقَوْلِ الثَّابِتِ فِى الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَفِى الْاٰخِرَةِ ۚ (ابراھیم :27)

"ایمان والوں کو اللہ تعالیٰ پکی بات کے ساتھ مضبوط رکھتا ہے
دنیا کی زندگی میں بھی اور آخرت میں بھی"۔

**حدیث :** نبی کریم ﷺ میت دفن کرنے سے فارغ ہو کر فرماتے، "اپنے بھائی کے لیے بخشش اور (سوال و جواب میں) ثابت قدمی کی دعا مانگو کیونکہ اب اس سے سوال کیا جا رہا ہے"۔ (ابوداؤد)

**آیئے! ہم اس قول ثابت (پکی بات) کو یاد کر لیں**

رَبِّیَ اللّٰهُ وَدِيْنِيَ الْاِسْلَامُ وَنَبِيِّ مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، قَرَأْتُ كِتَابَ اللّٰهِ فَاٰمَنْتُ بِهٖ وَصَدَّقْتُ

"میرا رب اللہ ہے، میرا دین اسلام ہے اور میرے نبی محمد ﷺ ہیں، میں اللہ کی کتاب پڑھ کر ایمان لایا اور میں نے تصدیق کی"۔ (بخاری)

## درست جوابات کی کامیابی پر

دنیا و آخرت میں اللہ اور اللہ کے رسولوں ﷺ کی سچی گواہی دینے والے کامیاب انسان کی پُرمسرت کیفیت کی مثال قرآن میں یوں بیان کی گئی ہے:

**آیت :** قِيْلَ ادْخُلِ الْجَنَّةَ ۭ قَالَ يٰلَيْتَ قَوْمِيْ يَعْلَمُوْنَ ۙ بِمَا غَفَرَ لِيْ رَبِّيْ وَجَعَلَنِيْ مِنَ الْمُكْرَمِيْنَ (یٰس :26,27)

"جب اس سے کہا گیا کہ جنت میں چلا جا، کہنے لگا، "کاش! میری قوم کو بھی علم ہو جاتا کہ مجھے میرے رب نے بخش دیا اور مجھے باعزت لوگوں میں سے کر دیا"۔

اسی طرح کسی بھی بندہ مومن کے ساتھ قبر میں جب اچھا معاملہ پیش آتا ہے اور اسے اپنی کامیابی کے آثار نظر آتے ہیں تو وہ اس خوشخبری کی اطلاع جلد از جلد اپنے اہلِ خانہ کو دینا چاہتا ہے۔

**حدیث :** سیدنا ابو ہریرہؓ کہتے ہیں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، "جب میت دفن کی جاتی ہے تو اس کے پاس دو سیاہ آنکھوں والے فرشتے آتے ہیں جن میں سے ایک کا نام منکر اور دوسرے کا نام نکیر ہے۔ دونوں اسے پوچھتے ہیں، "تم اس آدمی محمد ﷺ کے بارے کیا کہتے ہو؟" وہ جواب میں کہتا ہے، "محمد ﷺ اللہ کے بندے اور رسول ہیں"۔ دونوں فرشتے کہتے ہیں، "ہمارا بھی یہی خیال تھا کہ تم یہی جواب دو گے"۔ پھر اس کی قبر ستر در ستر ہاتھ فراخ کر دی جاتی ہے اور اسے روشن کر دیا جاتا ہے' پھر اس بندے سے کہا جاتا ہے: 'سو جاؤ'۔ وہ کہتا ہے، " میں اپنے اہل و عیال میں واپس جا کر انہیں (اپنی مغفرت کی) خبر دینا چاہتا ہوں"۔ فرشتے جواب میں کہتے ہیں، " (یہ ممکن نہیں بلکہ) اب تم دلہن کی نیند جیسی (پرسکون) نیند سو جاؤ، جسے اس کے محبوب کے سوا کوئی نہیں جگاتا (چنانچہ وہ سو جاتا ہے)"۔
یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ ہی اسے اس کی قبر سے اٹھائیں گے"۔ (سنن ترمذی)

## استقبال قبر

**حدیث :** رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، "جب مومن دفن کیا جاتا ہے تو قبر کہتی ہے، خوش آمدید! مجھ پر چلنے والے لوگوں میں سے مجھے سب سے زیادہ تو ہی عزیز تھا آج جب کہ بے بس کر کے تجھے میرے حوالے کر دیا گیا ہے' تو تو میرا حسنِ سلوک دیکھ لے گا' پھر اس آدمی کی قبر حدِ نگاہ تک فراخ ہو جاتی ہے اور اس کے لیے جنت کی طرف ایک دروازہ کھول دیا جاتا ہے"۔ (ترمذی)

## اہلِ ایمان کی روحوں کا قیام

حدیث : عبدالرحمٰن بن کعب انصاریؓ سے روایت ہے کہ ان کے والد رسول اللہ ﷺ کی یہ حدیث بیان کرتے تھے کہ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا، ''مومن کی روح (موت کے بعد) جنت کے درختوں پر اُڑتی پھرتی ہے یہاں تک کہ جس روز مردے اُٹھائے جائیں گے اس روز وہ روح اپنے جسم میں لوٹا دی جائے گی''۔ (ابن ماجہ)

حدیث : سیّدنا ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا، ''میت جب قبر میں دفن کی جاتی ہے تو وہ پسماندگان کے (واپس لوٹتے وقت) جوتوں کی آواز سنتی ہے۔ اگر میت مومن ہو تو اسے کہا جاتا ہے، ''بیٹھ جاؤ'' وہ بیٹھ جاتا ہے اور اسے سورج غروب ہوتا دکھایا جاتا ہے اور پوچھا جاتا ہے کہ وہ شخص جو بہت پہلے تمہارے ہاں (مبعوث) ہوئے ان کے بارے میں تم کیا کہتے تھے اور ان کے بارے میں تم کیا گواہی دیتے ہو؟'' مومن آدمی کہتا ہے، ''ذرا بیٹھو! مجھے نماز عصر ادا کر لینے دو (سورج غروب ہونے والا ہے) فرشتے کہتے ہیں، ''بیشک تم (دنیا میں) نماز پڑھتے رہے ہو۔ اب ہم جو بات پوچھ رہے ہیں اس کا ہمیں جواب دو اور بتاؤ وہ شخص جو بہت پہلے تمہارے درمیان مبعوث کیے گئے ان کے بارے میں تم کیا کہتے تھے اور کیا گواہی دیتے ہو ؟'' مومن آدمی کہتا ہے، ''وہ (ہمارے نبی) محمد ﷺ ہیں، میں گواہی دیتا ہوں کہ وہ اللہ کے رسول ہیں اور اللہ کی طرف سے حق لے کر آئے ہیں''۔ تب اسے کہا جاتا ہے، ''اسی عقیدے پر تم زندہ رہے تھے، اسی پر مرے اور ان شاءاللہ اسی عقیدے پر اُٹھو گے'' پھر جنت کے دروازوں میں سے ایک دروازہ اس کے لیے کھول دیا جاتا ہے اور اسے بتایا جاتا ہے، ''جنت میں یہ تمہارا محل ہے اور جو کچھ اللہ نے جنت میں تمہارے لیے تیار کر رکھا ہے (وہ بھی دیکھ لو، یہ سب کچھ دیکھ کر) اس کے شوق اور لذت میں اضافہ ہو جاتا ہے۔

پھر اس کی قبر ستر ہاتھ (501 فٹ یا 53 میٹر) کھلی کر دی جاتی ہے اور اسے منور کر دیا جاتا



ہے۔ اس کے جسم کو پہلے والی حالت میں لوٹا (سلا) دیا جاتا ہے اور اس کی روح کو پاکیزہ اور خوشبودار بنا دیا جاتا ہے اور یہ پرندے کی شکل میں جنت کے درختوں پر اُڑتی پھرتی ہے۔ تو اسی طرح (قبر میں مومن کا نیک انجام) اللہ تعالیٰ کے اس ارشاد پاک کی تفسیر ہے:

''اللہ تعالیٰ اہلِ ایمان کو کلمہ طیبہ کی برکت سے دنیا اور آخرت کی زندگی میں ثابت قدمی عطا فرماتے ہیں''۔ (طبرانی، ابن حبان، حاکم)

## مومنین کے لیے جہنم سے دوری

إِنَّ الَّذِينَ سَبَقَتْ لَهُم مِّنَّا الْحُسْنَىٰ لا أُولَٰئِكَ عَنْهَا مُبْعَدُونَ o لَا يَسْمَعُونَ حَسِيسَهَا ج وَهُمْ فِي مَا اشْتَهَتْ أَنفُسُهُمْ خَالِدُونَ o لَا يَحْزُنُهُمُ الْفَزَعُ الْأَكْبَرُ وَتَتَلَقَّاهُمُ الْمَلَائِكَةُ ط هَٰذَا يَوْمُكُمُ الَّذِي كُنتُمْ تُوعَدُونَ o (الانبیاء: 101,102,103)

''بے شک جن کے لیے ہماری طرف سے اچھائی پہلے ہی ٹھہر چکی ہے، وہ سب جہنم سے دور رکھے جائیں گے، وہ دوزخ کی آہٹ تک نہ سن سکیں گے اور اپنی من بھاتی چیزوں میں ہمیشہ رہنے والے ہوں گے، وہ بڑی گھبراہٹ (کا دن) انہیں غمگین نہ کر سکے گا اور فرشتے انہیں ہاتھوں ہاتھ لیں گے کہ یہی تمہارا وہ دن ہے جس کا تم وعدہ دیے جاتے رہے تھے''

## روح کے لیے سب سے بڑی نعمت یعنی اللہ کی رضا کا انعام

يَا أَيَّتُهَا النَّفْسُ الْمُطْمَئِنَّةُ o ارْجِعِي إِلَىٰ رَبِّكِ رَاضِيَةً مَّرْضِيَّةً o فَادْخُلِي فِي عِبَادِي o وَادْخُلِي جَنَّتِي o (الفجر: 27,28,29,30)

''اے اطمینان والی روح! تو اپنے رب کی طرف لوٹ چل اس طرح کہ تو اس سے راضی وہ تجھ سے خوش، پس میرے خاص بندوں میں داخل ہو جا'

اور میری جنت میں چلی جا''۔

یہ بات نفس مطمئنہ سے تین مواقع پر کہی جائے گی۔

☆ موت کے وقت۔

☆ قیامت کے روز جب وہ دوبارہ اٹھ کر میدان حشر کی طرف چلے گا۔

☆ جب اللہ کی عدالت میں پیش ہونے کا موقع آئے گا۔

غرض ہر مرحلے پر اسے اطمینان دلایا جائے گا کہ وہ اللہ کی رحمت وعنایت کی طرف جا رہا ہے۔ یہ وہ کامیاب وکامران ہستیاں ہوں گی جو اس مشن میں کامیاب رہیں جس کے لیے انہیں دنیا میں بھیجا گیا تھا۔

ان بانصیب ہستیوں میں انبیاء' صدیقین' شہداء اور صالحین شامل ہیں' ان کے اعمال بہترین اعمال والے رجسٹر یا دفتر ''علّیین'' میں جمع ہیں۔ ان کے ساتھ قبر میں بھی بہترین میزبانی کی جانے کی بشارت ہے۔ اور یوں رسول کریم ﷺ کے اس قولِ مقدس کی صداقت پر بھی ایمان پکا ہوتا ہے۔

إِنَّ اللّٰهَ حَرَّمَ عَلَى الْأَرْضِ اَنْ تَأْكُلَ اَجْسَادَ الْأَنْبِيَاءِ (ابوداؤد)

''بے شک اللہ نے زمین کے لیے حرام کر دیا ہے کہ وہ انبیاء کے جسموں کو (قبروں میں) کھائے''۔

یہی معاملہ اللہ کے مقرب بندوں کے ساتھ بھی ہوسکتا ہے۔

ہشامؒ بن عروہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ ولید بن عبدالملک کے زمانے میں جب سیّدہ عائشہؓ کے حجرہ مبارک کی دیوار گری تو اسے بناتے وقت ایک پاؤں نظر آیا۔ لوگ گھبرا گئے اور سمجھے کہ یہ نبی کریم ﷺ کا قدم مبارک ہے۔ لیکن کوئی ایسا آدمی نہیں تھا جسے آپ ﷺ کا پاؤں مبارک پہچاننے کا یقینی علم ہوتا یہاں تک کہ عروہ بن زبیرؓ (سیدہ عائشہؓ



کے بھانجے تشریف لائے اور انہوں) نے لوگوں سے کہا، ''واللہ! یہ قدم عمرؓ کا ہے''۔ (بخاری)

بہرحال قبر کی آسائشیں اور آرام کوئی انہونی بات نہیں۔ اگر چہ ہم زندہ ہوتے ہوئے اس کا تصور نہیں کر سکتے مگر تاریخ اس پر گواہ ہے کہ اللہ کے محبوب اور برگزیدہ بندوں کی قبریں اتفاقیہ یا بوجہ کسی خاص مجبوری کے کھولی گئیں تو ان کے جسم ترو تازہ اور مہکتے ہوئے پائے گئے گویا کہ آج ہی دفن کیے گئے ہوں۔ اسی طرح اور بہت سے واقعات وحالات میں چشم دید گواہوں کے بیانات کے مطابق شہداءِ کرام کے جسم کئی سالوں بلکہ صدیوں کے گذر جانے کے باوجود اتنے محفوظ اور تازہ دیکھے گئے کہ ان پر زندوں کا گمان ہوتا تھا۔

### سچا واقعہ

کہا جاتا ہے' 1935ء میں عراق کے حکمران شاہ فیصل اول اور عراق ہی کے مفتی اعظم دونوں کو یکے بعد دیگرے خواب آئے جس میں رسول اللہ ﷺ کے دو صحابہ کرامؓ ان دونوں کو اپنی قبروں میں دریا کے پانی کی آمد کی اطلاع اور ان کے اجسام کو وہاں سے کسی اور جگہ منتقل کرنے کی تلقین کر رہے تھے یہ دونوں اصحاب سیّدنا جابر بن عبداللہؓ اور سیّدنا حذیفہؓ بن یمان تھے۔

کئی دفعہ متواتر یہی خواب آنے کے بعد علماء اور دیگر حکام وقت کے باہم مشوروں سے صحابہ کرامؓ کے جسموں کو وہاں سے منتقل کرنے کا فیصلہ کیا گیا' حج کا زمانہ قریب ہونے کی وجہ سے یہ کام اس موقع پر آنے والے زائرین کی موجودگی میں عمل میں لایا گیا۔ پروگرام کے مطابق جب یہ قبریں کھولی گئیں تو لاکھوں مسلمانوں کو یہ تاریخی اور روحانی منظر اپنی آنکھوں کے سامنے دیکھنے کا موقع ملا۔ دونوں صحابہ کرامؓ کے جسم محفوظ تھے' یہاں تک کہ کفن اور ریش (داڑھی) کا بال بال تک محفوظ تھا اور آنکھوں کی چمک بھی برقرار تھی۔

(بحوالہ جریدہ ''تکبیر'' ۷ نومبر ۱۹۹۱ء اور ''مشاہدات بلاد اسلامیہ'' از محمودہ عثمان حیدر صفحہ ۳۵۔۳۶)

مذکورہ واقعہ بھی کلام اللہ میں شہداء سے متعلق وعدہ اور اس کی صداقت کا حقیقی ثبوت ہے۔ایک عام بندۂ مومن جو تقوی اور پرہیز گاری کے ساتھ زندگی گذارتا ہے اس کے لیے بھی مرنے کے بعد اچھے حال کی خوشخبری ہے۔

## چند خوبصورت احادیث مبارکہ:

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:''جو اللہ اور اس کے پیغمبر پر ایمان لائے اور نماز کو درستی کے ساتھ ادا کرے اور رمضان کے روزے رکھے تو اللہ پر اس کا حق ہے کہ اس کو جنت میں لے جائے خواہ وہ جہاد کرے یا اس کا موقع نہ پا سکے اور اسی ملک میں بیٹھا رہے جہاں پیدا ہوا...''۔ (بخاری)

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:''جنت میں ایک کمان (ہاتھ) برابر جگہ ان سب (دنیا کی) چیزوں سے بہتر ہے جن پر سورج نکلتا اور ڈوبتا ہے۔اور آپ ﷺ نے یہ بھی فرمایا کہ اللہ کی راہ میں صبح یا شام کو چلنا ان سب چیزوں سے بہتر ہے جن پر سورج نکلتا اور ڈوبتا ہے''۔ (بخاری)

سمرۃؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:''میں نے آج رات خواب میں دیکھا،دو شخص آئے اور مجھ کو ایک درخت پر چڑھا لے گئے،پھر ایک عمدہ گھر میں لے گئے جس سے بڑھ کر عمدہ اور خوبصورت گھر میں نے نہیں دیکھا،انہوں نے بتایا،یہ شہیدوں کا گھر ہے''۔(بخاری)



## اللہ کے نافرمانوں کی موت

آیت : اقترب للنّاس حسابھم وھم فی غفلۃ معرضون ٥ (الانبیاء : ۱)

''لوگوں کے حساب کا وقت قریب آ گیا ہے پھر بھی وہ غفلت میں منہ پھیرے ہوئے ہیں''۔

آیت : وکم قصمنا من قریۃ کانت ظالمۃ وّ انشانا بعدھا قوما اٰخرین ٥ فلمّا احسّوا باسنا اذا ھم منھا یرکضون ٥ لا ترکضوا وارجعوآ الی ما اترفتم فیہ ومسٰکنکم لعلّکم تسئلون ٥ قالوا یویلنا انّا کنّا ظٰلمین ٥ (الانبیا :11,12,13,14)

''اور بہت سی بستیاں ہم نے تباہ کر دیں جو ظالم تھیں اور ان کے بعد ہم نے دوسری قوم کو پیدا کر دیا،جب انہوں نے ہمارے عذاب کا احساس کر لیا تو لگے اس سے بھاگنے۔(کہا گیا) بھاگ دوڑ نہ کرو اور جہاں تمہیں آسودگی دی گئی تھی ذرا ان ہی اپنے مسکنوں کی طرف واپس جاؤ تاکہ تم سے سوال تو کر لیا جائے،کہنے لگے : ہائے ہماری بدبختی ! بے شک ہم ظالم تھے''۔

آیت : انّ الّذین توفّٰھم الملٰٓئکۃ ظالمیٓ انفسھم قالوا فیم کنتم ط قالوا کنّا مستضعفین فی الارض ط قالوآ الم تکن ارض اللہ واسعۃ فتھاجروا فیھا ط فاولٰٓئک ماوٰھم جھنّم ط وسآءت مصیرا ٥ (النساء :97)

''جو لوگ اپنی جانوں پر ظلم کرنے والے ہیں جب فرشتے انہیں فوت کرتے ہیں تو پوچھتے ہیں:تم کس حال میں تھے؟یہ جواب دیتے ہیں:ہم اپنی جگہ کمزور اور

مغلوب تھے، فرشتے کہتے ہیں: کیا اللہ کی زمین کشادہ نہ تھی کہ تم کہیں ہجرت کر جاتے؟ یہی لوگ ہیں جن کا ٹھکانہ دوزخ ہے اور وہ پہنچنے کی بری جگہ ہے"۔

## عذاب اور آگ کی خبر

اللہ کے نافرمانوں کو موت سے پہلے نہ نیک اعمال کی مہلت ملتی ہے اور نہ ہی توبہ کی توفیق بلکہ انہیں آگ اور عذاب کی خبر دی جاتی ہے۔ ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

آیت: حَتّٰۤى اِذَا جَآءَ اَحَدَهُمُ الْمَوْتُ قَالَ رَبِّ ارْجِعُوْنِ ۝ لَعَلِّيْۤ اَعْمَلُ صَالِحًا فِيْمَا تَرَكْتُ كَلَّا ؕ اِنَّهَا كَلِمَةٌ هُوَ قَآئِلُهَا ؕ وَمِنْ وَّرَآئِهِمْ بَرْزَخٌ اِلٰى يَوْمِ يُبْعَثُوْنَ ۝ (المؤمنون: 99,100)

"یہاں تک کہ جب ان میں سے کسی کو موت آنے لگتی ہے تو کہتا ہے کہ اے میرے رب! مجھے واپس لوٹا دے، کہ اپنی چھوڑی ہوئی دنیا میں جا کر نیک اعمال کر لوں، ہرگز ایسا نہیں ہوتا، یہ صرف ایک قول ہے جس کا یہ قائل ہے، ان کے پسِ پشت تو ایک حجاب ہے ان کے دوبارہ اٹھنے کے دن تک"

آیت: وَمَنْ لَّمْ يُؤْمِنْ بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ فَاِنَّاۤ اَعْتَدْنَا لِلْكٰفِرِيْنَ سَعِيْرًا ۝

(الفتح: 13)

"اور جو شخص اللہ اور اس کے رسول پر ایمان نہ لائے تو ہم نے بھی ایسے کافروں کے لیے دہکتی آگ تیار کر رکھی ہے"۔

آیت: اِنَّ الَّذِيْنَ فَتَنُوا الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ ثُمَّ لَمْ يَتُوْبُوْا فَلَهُمْ عَذَابُ جَهَنَّمَ وَلَهُمْ عَذَابُ الْحَرِيْقِ ۝ (البروج: 10)

"بے شک جن لوگوں نے مسلمان مردوں اور عورتوں کو ستایا، پھر توبہ بھی نہ کی تو ان کے لیے جہنم کا عذاب ہے، اور جلائے جانے کی سزا ہے"۔



حدیث: عبادہؓ بن صامت سے روایت ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا:

"جب کافر کو موت آتی ہے تو اسے اللہ کے عذاب اور اس کی سزا کی خبر دی جاتی ہے تب اسے آئندہ پیش آنے والے حالات سے زیادہ نفرت کسی چیز سے نہیں ہوتی لہٰذا وہ اللہ تعالیٰ سے ملاقات کو ناپسند کرتا ہے، اور اللہ تعالیٰ بھی اس سے ملنا پسند نہیں فرماتا" (بخاری)

## اللہ کے نافرمانوں کی ذلت اور مار سے جان نکالنا

آیت: وَلَوْ تَرٰۤى اِذِ الظّٰلِمُوْنَ فِيْ غَمَرٰتِ الْمَوْتِ وَالْمَلٰٓئِكَةُ بَاسِطُوْۤا اَيْدِيْهِمْ ۚ اَخْرِجُوْۤا اَنْفُسَكُمْ ؕ اَلْيَوْمَ تُجْزَوْنَ عَذَابَ الْهُوْنِ...

(الانعام: 93)

"اور کاش (اگر) تم موت کی سختیوں میں مبتلا ان ظالم لوگوں کو دیکھ سکتے (تو دیکھتے) کہ فرشتے اپنے ہاتھ بڑھا رہے ہیں کہ ہاں اپنی جانیں نکالو، آج تم کو ذلت کی سزا دی جائے گی"۔

آیت: وَلَوْ تَرٰۤى اِذْ يَتَوَفَّى الَّذِيْنَ كَفَرُوا الْمَلٰٓئِكَةُ يَضْرِبُوْنَ وُجُوْهَهُمْ وَاَدْبَارَهُمْ ۚ وَذُوْقُوْا عَذَابَ الْحَرِيْقِ ۝ ذٰلِكَ بِمَا قَدَّمَتْ اَيْدِيْكُمْ وَاَنَّ اللّٰهَ لَيْسَ بِظَلَّامٍ لِّلْعَبِيْدِ ۝ (الانفال: 50,51)

"اور کاش تم اس وقت (کی کیفیت) دیکھو جب فرشتے کافروں کی جان قبض کر رہے ہوتے ہیں وہ ان کے چہرے اور پہلوؤں پر مارتے اور (کہتے ہیں) کہ اب عذاب آتش (کا مزہ) چکھو، یہ اس (گناہ) کی سزا ہے جسے تمہارے ہی ہاتھوں نے آگے بھیجا تھا اور بیشک اللہ بندوں پر ظلم کرنے والا نہیں ہے"۔

آیت: فَكَيْفَ اِذَا تَوَفَّتْهُمُ الْمَلٰٓئِكَةُ يَضْرِبُوْنَ وُجُوْهَهُمْ وَاَدْبَارَهُمْ ۝

(محمد: 27)

''پھر اس وقت کیا حال ہوگا (کافروں کا) جس وقت فرشتے ان کی روحیں قبض کریں گے اور ان کے چہروں اور پیٹھوں پر ماریں گے''۔

آیت : الَّذِيْنَ تَتَوَفّٰهُمُ الْمَلٰٓئِكَةُ ظَالِمِيْٓ اَنْفُسِهِمْ ص فَاَلْقَوُا السَّلَمَ مَا كُنَّا نَعْمَلُ مِنْ سُوْٓءٍ ط بَلٰٓى اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌ م بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ o فَادْخُلُوْٓا اَبْوَابَ جَهَنَّمَ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ط فَلَبِئْسَ مَثْوَى الْمُتَكَبِّرِيْنَ o

(النحل:28,29)

''وہ جو اپنی جانوں پر ظلم کرتے ہیں جب فرشتے ان کی جانیں قبض کرنے لگتے ہیں تو اس وقت وہ جھک جاتے ہیں کہ ہم برائی نہیں کرتے تھے، کیوں نہیں ؟ اللہ خوب جانتا ہے جو تم کرتے تھے، تو اب ہیشگی کے لیے تم جہنم کے دروازوں میں داخل ہوجاؤ۔ پس تکبر کرنے والوں کے لیے یہ بہت ہی برا ٹھکانہ ہے''۔

**حدیث :** '' ...مرنے والا اگر برا آدمی ہو تو (روح قبض کرنے والے) فرشتے اس سے یہ کہتے ہیں،''اے خبیث روح ! نکل (اس جسم سے) تو خبیث جسم میں تھی، نکل اس جسم سے ذلیل ہوکر اور بشارت ہو تجھے کھولتے پانی کی، پیپ کی اور ایسے دوسرے عذابوں کی''۔ فرشتے روح نکلنے تک مسلسل یہی کہتے رہتے ہیں...'' (ابن ماجہ)

## کافر کی روح کا آسمانوں پر استقبال

**حدیث :** سیّدنا ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا،.......'' کافر آدمی کے پاس عذاب کے فرشتے آتے ہیں اور کہتے ہیں،''اے غمزدہ اور مغضوب روح! نکل اللہ کے عذاب اور اس کی ناراضگی کی طرف''۔ کافر کی روح جب جسم سے نکلتی ہے تو اس سے اس قدر بدبو آتی ہے جتنی کسی مردار سے آتی ہے۔ فرشتے اسے لے کر زمین کے دروازے (سجین) کی طرف آتے ہیں تو (زمین کے دروازے کے محافظ) فرشتے کہتے ہیں،''کس



قدر گندی بو ہے یہ ! جیسے ہی فرشتے اگلی زمین کے دروازے پر پہنچتے ہیں تو اس زمین کے محافظ فرشتے بھی ایسا ہی کہتے ہیں یہاں تک کہ عذاب کے فرشتے اسے کفار کی روحوں کے مسکن (سجین) میں لے جاتے ہیں''۔ (حاکم، ابن حبان)

**حدیث :** ایک اور روایت میں فرمایا، ...''فرشتے اسے لے کر آسمان کی طرف جاتے ہیں تو آسمان کے فرشتے پوچھتے ہیں،'یہ کون ہے؟' جواب دیا جاتا ہے،'یہ فلاں شخص ہے' وہ فرشتے کہتے ہیں،'اس خبیث روح کے لیے جو خبیث جسم میں تھی' کوئی خوش آمدید نہیں اسے ذلیل کر کے واپس بھیج دو'۔ آسمان کے دروازے ایسی روح کے لیے نہیں کھولے جاتے چنانچہ فرشتے اسے وہیں آسمان سے نیچے پٹخ دیتے ہیں اور وہ قبر میں (منکر نکیر کے سوالات کے لیے) لوٹ آتی ہے''۔ (ابن ماجہ)

**حدیث :** سیّدنا ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ کافر کی روح کو جب آسمان کی طرف لے جایا جاتا ہے تو آسمان کے فرشتے کہتے ہیں،'کوئی ناپاک روح زمین کی طرف سے آرہی ہے' پھر (اللہ تعالیٰ کی طرف سے) حکم ہوتا ہے کہ اسے قیامت قائم ہونے تک (سجین میں) لے جاؤ۔ راویؓ کہتے ہیں،'جب رسول اللہ ﷺ نے کافر کی روح کی بدبو کا ذکر کیا تو (نفرت سے) اپنی چادر کا دامن اس طرح اپنی ناک پر رکھ لیا' (اور پھر ابو ہریرہؓ نے اپنی چادر ناک پر رکھ کر دکھائی)۔ (مسلم)

## اہلِ جہنم سے سوالات کا مرحلہ

**حدیث :** سیّدنا انسؓ بن مالک سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا،''آگ کے عذاب اور فتنہ دجال سے اللہ کی پناہ مانگو''۔ صحابہ کرامؓ نے عرض کیا،'یارسول اللہ! وہ کس لیے؟' آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا،''دفن ہونے والی میت اگر کافر (منافق) ہو تو اس کے پاس ایک فرشتہ آتا ہے اور اسے خوب ڈانٹ کر پوچھتا ہے،'تو کس کی عبادت کرتا تھا؟' وہ کہتا ہے،

'میں نہیں جانتا'۔ فرشتہ اسے جواب میں کہتا ہے، 'تو نے نہ تو خود عقل سے کام لیا نہ (قرآن) پڑھا'' پھر فرشتہ پوچھتا ہے، ''اس آدمی (محمد ﷺ) کے بارے میں تو کیا کہتا تھا؟'' کافر (یا منافق) کہتا ہے، 'میں وہی کہتا تھا جو دوسرے لوگ کہتے تھے'۔ (یہ جواب سن کر) فرشتہ اس کے دونوں کانوں کے درمیان (یعنی دماغ پر) لوہے کے گرزوں سے مارنا شروع کر دیتا ہے اور وہ بری طرح چیخنے چلانے لگتا ہے۔ اس کی آواز جن وانس کے علاوہ ہر جاندار مخلوق سنتی ہے''۔ (ابوداؤد)

حدیث: ایک دوسری روایت کے مطابق'' مرنے والا منافق ہو تو وہ فرشتوں کے سوال کا یہ جواب دیتا ہے، 'محمد ﷺ کے بارے میں میں بھی وہی کچھ کہتا ہوں جو لوگوں کو کہتے سنا تھا اور میں (اس کے سوا) کچھ نہیں جانتا'۔ دونوں فرشتے کہتے ہیں، ''ہمیں معلوم تھا تم یہی جواب دو گے'' اور پھر زمین کو حکم ہوتا ہے: ''تنگ ہو جا'' تو وہ تنگ ہو جاتی ہے اور اس کی پسلیاں ایک دوسری میں گھس جاتی ہیں۔ منافق اپنی قبر میں قیامت تک اسی عذاب میں مبتلا رہتا ہے''۔ (سنن ترمذی)

پچھلے صفحات پر براءؓ بن عازب کی روایت کردہ حدیث پاک میں بھی تفصیلاً اس حوالے سے ذکر ہو چکا ہے۔ معلوم ہوا کہ یومِ حساب (یعنی اعمال نامے کھلنے کے دن) سے بہت پہلے ہی قبر میں منکر نکیر کے سوالات ایک طرح کا زبانی امتحان ہے اور چونکہ قبر آخرت کی منزلوں میں سے پہلی منزل ہے، اس لیے جو پہلی منزل پر اس ہلکے سے انٹرویو نما ٹیسٹ میں کامیاب ہو گیا تو وہ اگلے درجہ میں بہتر سلوک کا مستحق ہوگا بصورت دیگر مشکلات اور عذاب کا آغاز اسی مرحلے سے جاری ہے۔

ہر انسان اسی انٹرویو کی بنیاد پر قیامت سے پہلے تک کے قیام کے لیے عِلّیّین یا سجّین کی جماعت کے ساتھ شامل کیے جانے کا اہل ہوگا۔



## قیامت سے پہلے برزخ کا عذاب (عذابِ قبر)

قرآن پاک میں اللہ تعالیٰ کا ارشادِ پاک ہے،

آیت: وَاَتٰهُمُ الْعَذَابُ مِنْ حَيْثُ لَا يَشْعُرُوْنَ ۝ (النحل: 26)

''اور ان کے پاس وہاں سے عذاب آیا جدھر سے آنے کا انہیں وہم و گمان بھی نہ تھا''۔

آیت: سَنُعَذِّبُهُمْ مَّرَّتَيْنِ ثُمَّ يُرَدُّوْنَ اِلٰى عَذَابٍ عَظِيْمٍ ۝ (التوبہ: 101)

'' ہم ان کو دو بار سزا دیں گے پھر وہ بڑے عذاب کی طرف لوٹا دیئے جائیں گے''۔

آیت: مِمَّا خَطِيْٓـٰٔتِهِمْ اُغْرِقُوْا فَاُدْخِلُوْا نَارًا ۙ فَلَمْ يَجِدُوْا لَهُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْصَارًا ۝ (نوح: 25)

''(قوم نوح کے لوگ) اپنے گناہوں کے جرم میں غرق کر دیے گئے اور پھر آگ میں داخل کر دیئے گئے، تو پھر انہوں نے اللہ سے خود کو بچانے کے لیے کسی کو اپنا مددگار نہ پایا''۔

آیت: وَحَاقَ بِاٰلِ فِرْعَوْنَ سُوْٓءُ الْعَذَابِ ۝
اَلنَّارُ يُعْرَضُوْنَ عَلَيْهَا غُدُوًّا وَّعَشِيًّا ۚ
وَيَوْمَ تَقُوْمُ السَّاعَةُ ۣ اَدْخِلُوْٓا
اٰلَ فِرْعَوْنَ اَشَدَّ الْعَذَابِ ۝ (المومن: 45,46)

''اور آ گھیرا آلِ فرعون کو بدترین عذاب نے جو جہنم کی آگ ہے جس پر وہ صبح و شام پیش کیے جاتے ہیں اور جس دن قیامت کی گھڑی برپا ہوگی (حکم ہوگا) داخل کر دو آلِ فرعون کو سخت ترین عذاب میں''۔

قومِ نوح اور فرعون کو معہ اس کی آل کے صبح اور شام آگ پر پیش کیے جانے سے متعلق آیاتِ مبارکہ سے مماثلت رکھتی ہوئی بہت سی احادیث بھی ہیں، جو عذابِ قبر کی واضح دلیل ہیں مثلاً:

**حدیث:** سیدنا ابو ہریرہؓ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے صحابہ کرامؓ سے دریافت فرمایا:

"کیا تمہیں معلوم ہے کہ اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے کیا بات ارشاد فرمائی؟

.. فَإِنَّ لَهُ مَعِيشَةً ضَنكًا وَنَحْشُرُهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ أَعْمَىٰ .. (طٰہٰ :124)

"یقیناً اس کے لیے تکلیف دہ زندگی ہوگی اور ہم قیامت کے روز اسے اندھا کر کے اٹھائیں گے"

پھر آپ ﷺ نے فرمایا "جانتے ہو تکلیف دہ زندگی کیا ہے؟" صحابہ کرامؓ نے عرض کیا، 'اللہ اور اس کا رسول بہتر جانتے ہیں'۔ آپ ﷺ نے فرمایا "اس سے مراد قبر میں کافر کو دیا گیا عذاب ہے۔ اس ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے، بیشک کافر پر (قبر میں) ننانوے اژدھے مسلط کیے جاتے ہیں۔ ہر اژدھا کے ستر منہ ہوتے ہیں اور ہر منہ کے سات سر ہوتے ہیں جو اسے قیامت تک ڈستے اور زخمی کرتے رہیں گے"۔ (ابو یعلی و ابن حبان)

**حدیث:** اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا "مرنے والے کو صبح و شام اس کا ٹھکانہ جہنم یا جنت دکھا دیا جاتا ہے یہاں تک کہ قیامت قائم ہو جائے گی"۔ (بحوالہ بخاری و مسلم)

**حدیث:** سیّدنا جابر بن عبداللہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ بنی نجار کے قبرستان سے گزرے تو وہاں ان مُردوں کی آوازیں (چیخ و پکار) سنیں جو زمانہ جاہلیت میں فوت ہو گئے تھے، انہیں ان کی قبروں میں عذاب دیا جا رہا تھا۔ نبی ﷺ گھبرا کر وہاں سے نکل آئے اور صحابہ کرامؓ کو حکم دیا کہ سب قبر کے عذاب سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگیں"۔ (مسند احمد)

**حدیث:** سیدنا عبداللہ بن عمرؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے سیدنا سعدؓ بن معاذ کے متعلق فرمایا، (جبکہ وہ دفنانے کے بعد ابھی اُن کی قبر پر تھے) "یہ وہ ہستی ہیں جن کی وفات سے عرش ہل گیا، آسمان کے دروازے کھول دیے گئے اور ستر ہزار فرشتے ان کے جنازے میں شامل ہوئے ہیں، البتہ ایک دفعہ انہیں قبر میں دبایا گیا، پھر ان سے عذاب ہٹا لیا گیا"۔ (نسائی)

**حدیث:** سیّدہ عائشہؓ بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا "بے شک اہل قبور کو قبروں میں عذاب ہوتا ہے ایسا کہ اس کو تمام جانور سنتے ہیں"۔ (نسائی)

**حدیث:** سیّدنا عبداللہؓ بن مسعود سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا "مردے (کافر یا مشرک) اپنی قبروں میں عذاب دیئے جاتے ہیں اور ان (کے چیخنے چلانے) کی آوازیں سارے چوپائے سنتے ہیں"۔ (طبرانی)

**حدیث:** ایک اور موقع پر آپ ﷺ نے فرمایا "مجھے یہ خطرہ نہ ہوتا کہ تم (مُردوں کو) دفن کرنا ہی چھوڑ دو گے، تو میں اللہ سے دعا کرتا وہ تمہیں عذابِ قبر سنوا دیتا"۔ (مسلم)

**حدیث:** سیّدنا انسؓ کہتے ہیں کہ ایک دفعہ رسول اللہ ﷺ سیّدنا ابو طلحہؓ کے باغ میں تشریف لے گئے، سیّدنا بلالؓ نبی ﷺ کے پیچھے چل رہے تھے، آپ ﷺ کا گزر ایک قبر کے پاس سے ہوا آپ ﷺ نے فرمایا "اے بلال! جو میں سن رہا ہوں، کیا تم بھی سن رہے ہو؟ اس قبر والے کو عذاب ہو رہا ہے" (دریافت کرنے پر معلوم ہوا اس قبر میں ایک یہودی مدفون تھا)۔

(مسند احمد)

**حدیث:** رسول اللہ ﷺ نے فرمایا "میری طرف وحی کی گئی ہے کہ تم لوگ قبروں میں فتنہ دجال کی طرح یا اس کے قریب قریب آزمائے جاؤ گے"۔ (بخاری)

**حدیث:** سیّدہ اسماء بنت ابو بکرؓ سے روایت ہے، "رسول اللہ ﷺ (خطبہ کے لیے) کھڑے ہوئے اور اس فتنہ کا ذکر کیا جس میں آدمی قبر میں مبتلا ہوگا۔ جب آپ ﷺ اس کا ذکر فرما رہے تھے تو مسلمانوں نے بری طرح چیخنا اور چلانا شروع کر دیا"۔ (بخاری)

## نافرمانوں کے لیے قیامت اور اس کے بعد کا عذاب اور رسوائی

آیت : ثُمَّ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ يُخْزِيْهِمْ وَيَقُوْلُ اَيْنَ شُرَكَآءِيَ الَّذِيْنَ كُنْتُمْ تُشَآقُّوْنَ فِيْهِمْ ط قَالَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ اِنَّ الْخِزْيَ الْيَوْمَ وَالسُّوْٓءَ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ o (النحل : 27)

"پھر روزِ قیامت بھی اللہ تعالیٰ انہیں رسوا کریں گے اور فرمائیں گے کہ :

"کہاں ہیں میرے وہ شریک جن کے بارے میں تم لڑتے جھگڑتے رہتے تھے؟" جنہیں علم دیا گیا تھا وہ پکار اٹھیں گے کہ آج تو کافروں کے لیے رسوا کن اور برا دن ہے"

ان آیات واحادیث سے ثابت ہوتا ہے کہ روزِ قیامت اللہ تعالیٰ کی عدالت قائم ہونے سے پہلے کے عذاب سے مُراد دراصل عذابِ قبر ہی ہے نیز یہ کہ قبر کی آگ اور باغ و بہار کا مشاہدہ اہل دنیا کر ہی نہیں سکتے کیونکہ یہ دنیا کی چیزوں سے مشابہت نہیں رکھتیں۔

اللہ تعالیٰ چاہیں تو کسی قبر کی مٹی اور پتھروں کو میت کے لیے بھڑکا سکتے ہیں۔ اسی طرح دوسری کوئی قبر کسی میت کے لیے راحت افزا مقام بن سکتی ہے بلکہ ایک ہی قبر میں دو میتیں دفن ہوں تو یہ بھی ممکن ہے کہ ایک کے لیے یہ قبر جہنم کا گڑھا ہے مگر اس کی گرمی کا احساس اس کے خوش نصیب ساتھی کو نہیں ہوتا جس کے لیے یہی قبر جنت کا باغ ہے اور اس کی نعمتوں کا احساس اس کے بدنصیب پڑوسی کو نہیں ہوتا۔

## ایمان بالغیب

اللہ تعالیٰ کی قدرتیں تو اس سے بھی زیادہ وسیع اور حیرت انگیز ہیں۔ ہمارا محدود علم اس کا احاطہ کر ہی نہیں سکتا مگر جن کو اللہ سبحانہٗ وتعالیٰ تسلیم و یقین کی توفیق دیں وہ جھٹلایا نہیں کرتے' یہی ایمانِ بالغیب ہے۔



## انبیاء اور غیب

اللہ تعالیٰ نے انبیاء کرام علیہم السلام سے خاص اور غیر معمولی کام لینا ہوتا تھا، اس لیے انہیں خاص صلاحیتیں عطا کر کے ان پر کچھ ایسے غیبی حقائق منکشف کر دیے جاتے تھے جو عام آدمی کے مشاہدہ میں نہیں آسکتے' مثلاً :

سیّدنا ابوذرؓ کہتے ہیں، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا" بے شک میں وہ چیزیں دیکھتا ہوں جو تم نہیں دیکھتے اور میں وہ کچھ سنتا ہوں جو تم نہیں سنتے۔ آسمان (اللہ کے خوف سے) چرچرا رہا ہے اور اسے چرچرانا ہی چاہیے۔ اس ذات کی قسم! جس کے ہاتھ میں میری جان ہے، آسمان میں چار انگلی جتنی بھی جگہ ایسی خالی نہیں جہاں کوئی فرشتہ اپنی پیشانی اللہ کے حضور رکھے ہوئے سجدہ نہ کر رہا ہو، (پھر فرمایا) اگر تم وہ باتیں جان لیتے جو میں جانتا ہوں تو تم ہنستے کم اور روتے زیادہ، اور تم بستروں پر بیویوں سے لطف اندوز نہ ہو سکتے اور اللہ کی پناہ طلب کرتے ہوئے میدانوں کی طرف نکل جاتے"۔

(حدیث کے راوی) سیّدنا ابوذرؓ کہتے ہیں' واللہ! میری خواہش ہے کہ میں ایک درخت ہی ہوتا جو کاٹ دیا جاتا'۔ (ابن ماجہ)

سیّدہ عائشہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ ایک روز نصف دن گزرے (اپنے حجرہ مبارکہ سے) باہر نکلے اس حال میں کہ آپ ﷺ چادر میں لپٹے ہوئے تھے، آنکھیں سرخ ہو رہی تھیں اور آپ ﷺ بلند آواز سے فرما رہے تھے:

"اے لوگو! اگر تم وہ جان جاتے جو میں جانتا ہوں تو تم تھوڑا ہنستے اور زیادہ روتے' اے لوگو! عذابِ قبر سے اللہ کی پناہ طلب کرو۔ بیشک عذابِ قبر برحق ہے"۔ (مسند احمد)

# عذابِ قبر سے بچنے والے خوش نصیب

کچھ نیک اور صالح اعمال ایسے بھی ہیں جن پر ثابت قدم رہنے والوں کے لیے منکر نکیر کے سوالات اور قبر کے عذاب سے محفوظ رہنے کی خوشخبری ہے۔

**پہرہ :**

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

''ہر فوت شدہ کا عمل ختم ہو جاتا ہے البتہ (جنگ یا امن میں اسلامی لشکر، اسلامی املاک، اسلامی تنصیبات اور اسلامی سرحدوں کی) حفاظت ونگرانی کرنے والے کا عمل بڑھتا رہے گا اور وہ قبر میں منکر ونکیر کی آزمائش سے محفوظ رہے گا''۔ (سنن ابی داؤد)

**شہادت :**

شہادت فی سبیل اللہ پانے والا جن چھ انعامات کا مستحق ہو جاتا ہے ان میں ایک قبر کے عذاب سے نجات پانا بھی ہے۔ (بحوالہ ترمذی)

''راشد بن سعدؓ نے رسول اللہ ﷺ کے ایک صحابیؓ سے سنا کہ ایک شخص نے نبی ﷺ سے پوچھا، یا رسول اللہ! کیا وجہ ہے کہ سارے مسلمانوں کو قبر میں آزمایا جاتا ہے، لیکن شہید کو نہیں آزمایا جاتا؟'' رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

''ان کے لیے (دنیا میں) سروں پر چمکتی تلواروں کی آزمائش ہی کافی ہے''۔ (نسائی)

## شہادت کی مزید اقسام جو اسی خوشخبری (عذابِ قبر سے نجات) کی اہل ہیں:

**پیٹ کی تکلیف :**

عبداللہؓ بن یسار سے روایت ہے کہ میں بیٹھا ہوا تھا کہ سلیمانؓ بن صرد اور خالدؓ بن عرفطہ تشریف لائے۔ لوگوں نے انہیں بتایا کہ فلاں شخص پیٹ کی تکلیف سے وفات پا گیا ہے تو ان دونوں نے خواہش کی کہ وہ اس کے جنازے میں شریک ہوتے، پھر ایک آدمی نے دوسرے سے پوچھا، ''کیا رسول اللہ ﷺ نے یہ بات ارشاد نہیں فرمائی تھی کہ جس شخص کو پیٹ مار ڈالے اسے قبر میں عذاب نہیں دیا جائے گا؟ دوسرے نے جواب دیا، بالکل کیوں نہیں''۔ (نسائی)

سیدنا ابوہریرہؓ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''شہید پانچ قسم کے ہیں: طاعون زدہ، پیٹ کی بیماری سے مرنے والا، غرق ہونے والا، (مکان یا دیوار کے نیچے) دب کر مرنے والا، اور اللہ تعالیٰ کے رستے میں شہید ہونے والا ان کے علاوہ زچگی کی حالت میں مرنے والی خاتون، آگ میں جل کر مرنے والا، پسلی کی بیماری (نمونیہ) سے مرنے والا''۔ (ابن ماجہ)

ایک اور روایت کے مطابق: ''اپنے مال کی حفاظت میں مرنے والا، اپنے بال بچوں کی حفاظت میں مرنے والا، اپنی جان بچاتے ہوئے مرنے والا، اپنے دین کی حفاظت میں جان دینے والا، ظلم کے خلاف جدوجہد میں مرنے والا بھی شہید ہے''۔ (نسائی)

**جمعہ کے دن یا رات کی وفات :**

رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے:

''جو مسلمان جمعہ کے دن یا جمعہ کی رات وفات پائے، اللہ تعالیٰ اسے فتنۂ قبر سے محفوظ کر دیتا ہے (بشرطیکہ حقوق اللہ اور حقوق العباد پورے کرنے والا ہو)''۔ (ترمذی)

**مسجد کی نماز، تلاوتِ قرآن پاک اور صدقہ :**

مسجد کی طرف چل کر نماز کے لیے جانا 'فتنۂ قبر سے نجات کا سبب بنے گا۔ اسی طرح قرآن پاک کی تلاوت کو معمول بنالینا اور صدقہ وخیرات کرنا بھی عذاب قبر سے محفوظ رکھنے والے اعمال ہیں۔ سیدنا ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا:

''آدمی جب قبر میں دفن کیا جاتا ہے اور فرشتہ (میت کے) سر کی طرف سے عذاب دینے کے لیے آتا ہے تو تلاوت قرآن اسے دور کر دیتی ہے' پھر جب سامنے سے آتا ہے تو

صدقہ خیرات اسے دور کردیتے ہیں اور جب پاؤں کی طرف سے فرشتہ آتا ہے تو مسجد کی طرف چل کر جانا اسے دور کردیتا ہے''۔ (طبرانی)

**سورۃ الملک کی تلاوت :**

اس سورۃ کی فضیلت کے بارے میں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

''جو اس سورۃ کو ہر رات پڑھے' اللہ تعالیٰ اسے عذاب قبر سے بچالیتا ہے''۔ (حاکم ،نسائی)

**شہادت کی دعا :**

خلوصِ دل سے شہادت کی دعا مانگنے والا اپنے بستر پر بھی مرے تو شہید ہے۔ (بحوالہ مسلم)

**ارکانِ اسلام اور اعمال صالح :**

ایک اور حدیث پاک میں ارکان اسلام کی پابندی اور اعمال صالح پر کاربند رہنے والے مسلمان کے لیے بھی یہی خوشخبری ہے۔

نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ'' قبر میں جب عذاب کا فرشتہ سر کی طرف سے آتا ہے تو نماز کہتی ہے کہ اس طرف سے راستہ نہیں کسی دوسری طرف سے آؤ، فرشتہ میت کی دائیں طرف سے آتا ہے تو روزہ کہتا ہے اس طرف سے راستہ نہیں کسی دوسری طرف سے آؤ، پھر فرشتہ بائیں طرف سے آتا ہے تو زکوٰۃ کہتی ہے اس طرف سے راستہ نہیں کسی دوسری طرف سے آؤ، پھر فرشتہ پاؤں کی طرف سے آنے لگتا ہے تو دوسری نیکیاں مثلاً؛ صدقہ، خیرات، صلہ رحمی اور لوگوں کے ساتھ احسان وغیرہ کہنے لگتے ہیں ادھر سے راستہ نہیں کسی دوسری طرف سے آؤ''۔

(ابن حبان)

**غیبت سے بچنا' طہارت کا خیال کرنا :**

غیبت نہ کرنا اور پیشاب کی چھینٹوں سے بچنا بھی عذاب قبر سے محفوظ رکھتا ہے۔

سیدنا ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ نبی ﷺ مدینہ یا مکہ کے کسی باغ سے گزرے تو



وہاں دو انسانوں کی آواز سنی جن کو قبر میں عذاب ہو رہا تھا۔ نبی کریم ﷺ نے فرمایا، ''ان دونوں کو عذاب ہو رہا ہے اور یہ کسی بڑی بات پر نہیں دیا جا رہا''۔ پھر فرمانے لگے، ''ہاں، ان میں سے ایک تو اپنے پیشاب سے احتیاط نہیں کرتا تھا اور دوسرا چغل خوری کرتا تھا''۔ (بخاری)

رسول اللہ ﷺ خود بھی عذاب قبر سے پناہ مانگتے تھے اور اپنی امت کو بھی ایسی دعائیں سکھائیں اور کثرت سے پڑھتے رہنے کی تلقین فرمائی۔

یہ دعائیں صفحہ (325) پر ملاحظہ فرمائیں۔

سیدنا عبداللہ بن عباسؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ صحابہ کرامؓ کو یہ دعائیں اس طرح سکھاتے تھے جس طرح انہیں قرآن مجید کی سورتیں سکھاتے تھے۔ (نسائی)

## موت کا خاتمہ

سیدنا عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

''جب جنتی لوگ جنت میں پہنچ جائیں گے اور جہنمی لوگ جہنم میں، تو اس وقت موت کو لایا جائے گا، اور جنت اور جہنم کے درمیان اس کو ذبح کردیا جائے گا۔ پھر ایک منادی کرنے والا یوں منادی کرے گا، اے اہلِ جنت !اب تم کو موت نہیں ہے اور اے اہلِ جہنم !اب تم کو بھی موت نہیں ہے۔ اس وقت جنتیوں کو خوشی پر خوشی ہوگی اور جہنمیوں کو رنج پر رنج ہوگا''۔ (بخاری)

| | |
|---|---|
| زندگی | غیر مومن کے لیے جینے کا پرلطف موقع ....... مومن کے لیے آزمائش وابتلا |
| موت | غیر مومن کے لیے خسارۂ عظیم ..... مومن کے لیے رب سے شرفِ ملاقات |
| دنیا | غیر مومن کے لیے عیاشی کا گھر ...... مومن کے لیے کٹھن امتحان گاہ |
| آخرت | غیر مومن کے لیے خیالِ خام کا انجام ..... مومن کے لیے لافانی منزل مراد |

# تعزیت

## تعریف

میت کے متعلقین کوتسلی وصبر کی تلقین کرنا' تاکہ وہ شدت غم میں کمی محسوس کریں' اس نقصان پر آخرت میں اجروثواب کی امید دلانا' مرحوم کی خوبیوں کا تذکرہ' پسماندگان سے ہمدردی اور تعاون کا اظہار نیز میت اور پسماندگان کے حق میں دعا کرنا' یہ سب '' تعزیت'' کہلاتا ہے۔

## فضیلت

تعزیت کرنا مسنون اور باعث اجروثواب ہے۔

نبی کریم ﷺ نے فرمایا، ''جو شخص کسی مسلمان بھائی کی مصیبت پر اس کی تعزیت کرتا اور تسلی دیتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کے بدلے میں اسے قیامت کے دن عزت وکرامت کا لباس پہنائیں گے''۔ (بخاری)

کسی بھی مصیبت کے وقت میں مصیبت زدہ کو تسلی دینا اسلامی شعار ہے۔

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، ''جو مسلمان کسی مسلمان کے دنیا کے کرب کو دور کرتا ہے، اللہ قیامت کے کرب میں اس کا کرب دور کریں گے اور جو مسلمان کسی تنگدست پر دنیا میں آسانی کرے گا تو اللہ تعالیٰ دنیا وآخرت میں اس پر آسانی فرمائیں گے، اور جو کسی مسلمان کی پردہ پوشی کرے گا، اللہ تعالیٰ اس کی دونوں جہانوں میں پردہ پوشی فرمائیں گے۔ اور اللہ تعالیٰ اپنے بندے کی اعانت میں لگے رہتے ہیں جب تک بندہ اپنے بھائی کی مدد وخدمت میں لگا رہتا ہے''۔ (مسلم، ابوداؤد)

تعزیت کے وقت کیا کرنا چاہیے؟ ہمارے دین نے اس موقع کے لیے بھی ہمیں بہترین آداب سکھائے ہیں۔



## کیا کہا جائے؟

تعزیت کے لیے متاثرین کے پاس جانے سے پہلے ذہنی طور پر اپنے آپ کو تیار کرلیں کہ آپ نے وہاں جا کر کیا کہنا ہے اور کیسے کہنا ہے۔ اس موقع پر ہمارے ہاں ''افسوس'' کرنے کا رواج ہے، جو اللہ کی مشیت اور اس کی لکھی تقدیر پر ناراضگی کا اظہار ہے۔ نیز مرحوم کے اہل خانہ کے پاس جا کر ''بڑا افسوس ہوا'' کہہ کر تعزیت کے فرائض کی ادائیگی کو مکمل سمجھ لیا جاتا ہے۔ ایسے موقع پر جانے سے پہلے' تیاری کے طور پر' کچھ قرآنی آیات اور چند احادیث کا بھی انتخاب کرلیا جائے جن کے حوالے سے 'متاثرہ خاندان' سے تعزیت کرنے میں بہترین مدد مل سکتی ہے۔

## قرآنی آیات

كُلُّ مَنْ عَلَيْهَا فَانٍ ۝ (الرحمٰن : 26)

''اس (زمین) پر سب فانی ہیں''۔

كُلُّ نَفْسٍ ذَآئِقَةُ الْمَوْتِ ط (آل عمران : 185)

''ہر نفس کو موت کا ذائقہ چکھنا ہے''۔

اہل میت کا دل غم کی شدت میں اس یاددہانی سے قرار پکڑے گا کہ یہ سانحہ صرف ان پر ہی نہیں گزرا بلکہ یہ دستورِ قدرت ہے اور کبھی نہ کبھی یہ وقت سب پر ہی آنا ہے۔

اسی طرح مندرجہ ذیل آیات سمجھنے سے تقدیر کے لکھے پر ایمان مضبوط ہوتا ہے اور انسان اس کٹھن اور صبر آزما وقت میں غم کو سکون کے ساتھ برداشت کرنے کے قابل ہونے لگتا ہے۔

مَآ اَصَابَ مِنْ مُّصِيْبَةٍ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِيْٓ اَنْفُسِكُمْ اِلَّا فِيْ كِتٰبٍ مِّنْ قَبْلِ اَنْ نَّبْرَاَهَا ط اِنَّ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيْرٌ ۝ لِكَيْلَا تَاْسَوْا عَلٰى مَا فَاتَكُمْ... (الحدید : 22,23)

"جو مصائب بھی روئے زمین پر آتے ہیں اور جو آفتیں بھی تم پر آتی ہیں وہ سب اس سے پہلے کہ ہم ان کو وجود میں لائیں ایک کتاب میں (محفوظ اور طے شدہ) ہیں اس میں کوئی شک نہیں کہ یہ بات اللہ کے لیے آسان ہے تاکہ تم اپنی فوت شدہ کسی چیز پر رنجیدہ نہ ہو جایا کرو"۔

تعزیت کے الفاظ میں صبر کی تلقین کو ضرور مدنظر رکھیے اور صبر سے متعلق چند ارشادات کو بھی اظہار تعزیت کے وقت گفتگو کا حصہ بنائیے۔ صفحہ نمبر (77) ملاحظہ کریں۔

### مسنون الفاظ

ہمیں بہت سی احادیث مبارکہ سے بھی مصیبت اور غم میں حوصلہ بڑھانے سے متعلق راہنمائی ملتی ہے۔ سیدنا انسؓ فرماتے ہیں کہ نبی ﷺ کا ارشاد ہے:

"جتنی سخت آزمائش اور مصیبت ہوتی ہے اتنا ہی بڑا اس کا صلہ ہوتا ہے۔ اور اللہ جب کسی گروہ سے محبت کرتا ہے تو ان کو (مزید نکھارنے اور کندن بنانے کے لیے) آزمائش میں مبتلا کر دیتا ہے۔ پس جو لوگ اللہ کی رضا پر راضی ہیں، اللہ بھی ان سے راضی ہوتا ہے اور جو اس آزمائش میں اللہ سے ناراض ہوں، اللہ بھی ان سے ناراض ہو جاتا ہے"۔ (ترمذی)

سیدنا اُسامہ بن زیدؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی ایک صاحبزادیؓ نے پیغام بھیجا کہ ان کی بچی یا بچہ حالتِ نزع میں ہے، آپ تشریف لے آئیں۔ آپ ﷺ نے واپسی کے پیغام میں سلام بھیج کر فرمایا:

إِنَّ لِلّٰهِ مَا أَخَذَ وَلَهُ مَا أَعْطٰى وَكُلُّ شَيْءٍ عِنْدَهُ
بِأَجَلٍ مُّسَمًّى فَلْتَصْبِرْ وَلْتَحْتَسِبْ (بخاری)

"اللہ تعالیٰ جو بھی لیتا ہے یا دیتا ہے وہ اسی کا ہے، اور ہر چیز کا ایک وقت مقرر ہے، لہٰذا صبر کرو اور اجر کی طلبگار رہو"۔



یا پھر (ایک اور روایت کے مطابق) یوں بھی کہہ سکتے ہیں:

أَعْظَمَ اللّٰهُ أَجْرَكَ وَأَحْسَنَ عَزَاءَكَ وَغَفَرَ لِمَيِّتِكَ (اذکار للنووی)

"اللہ تعالیٰ تمہیں اجر عظیم دے اور بہت اچھی تسلی عطا فرمائے اور تمھاری میت کو بخشے"۔

### تعزیت پیکیج

تعزیت کو جاتے ہوئے اپنے ساتھ ایک پیکیج سا بنا کر لے جائیں جس کیلئے درج ذیل اشیاء کا چناؤ مناسب ہو سکتا ہے:

- ☆ دعاؤں کے کارڈز،
- ☆ دینی معلومات پر مشتمل چھوٹے چھوٹے کتابچے،
- ☆ حسبِ استطاعت کوئی کیسٹ یا اچھی کتاب،

(جس کا موضوع و مضمون اس موقع سے مناسب رکھتا ہو)

اس پیکیج کا انتخاب نہ صرف میت کے گھر والوں کیلئے بطور تالیف قلب ایک بہترین تحفہ ثابت ہو سکتا ہے بلکہ اکثر حالات میں تبلیغ دین کے لیے بھی نہایت موثر ذریعہ اور خود تعزیت کرنے والے کیلئے صدقہ جاریہ بن سکتا ہے۔

### خوبیوں کا تذکرہ

مرحوم کی خوبیوں، اچھی عادات، نیکی کے کاموں میں شمولیت اور حقوق و فرائض جو وہ ادا کر گیا، کا تذکرہ ایسے انداز سے کریں کہ لواحقین اس کی جدائی سے خلا محسوس کرنے کی بجائے یہ تسلی اور قرار پکڑیں کہ مرنے والا ان کے ساتھ اچھی طرح زندگی نبھا گیا، اب ہم نے بھی ایسے ہی کام کر کے اس کے لیے صدقہ جاریہ بننا ہے۔

### ہمدردی و تعاون

مرحوم کے اہل خانہ سے اظہارِ ہمدردی کے ساتھ ساتھ جو خدمت اور تعاون کر سکتے ہوں

ضرور کریں۔ بعد میں بھی کچھ عرصہ تک گاہے بگاہے ان کے مسائل دریافت کرتے رہیں، اگر وہ مستحق ہوں تو مالی امداد بھی کریں۔

## بچوں کی دل جوئی

قریبی لواحقین میں اگر بچے بھی ہیں تو ان کی دل جوئی کی ہر ممکن کوشش کریں اور انہیں اس غمزدہ ماحول سے نکال کر کچھ دیر گھما پھرا لائیں تا کہ ان کی پریشانی اور اضطراب میں کمی واقع ہو۔ پھر جب ان میں حالات کو سمجھنے کی قوت بحال ہو تو انہیں آخرت کی زندگی، صبر کرنے کی جزا اور بہتر انسان بن کر زندگی گذارنے سے متعلق معلومات دیں۔ انہیں اللہ تعالیٰ کی اپنے بندوں پر رحمت اور احسانات وانعامات یاد کرا کر نئے عزم کے ساتھ زندگی گذارنے کا سبق سکھائیں۔

## کھانا بھجوانا

جس گھر میں وفات ہو وہاں کھانا بھجوانا مسنون ہے۔ رشتہ دار یا پڑوسی اس کا انتظام کر سکتے ہیں۔ لیکن اہل میت خود تعزیت کے لیے آنے والوں یا مسافروں کے لیے کسی ضیافت وغیرہ کا اہتمام نہ کریں۔ جعفرؓ طیار شہید ہوئے تو آپ ﷺ نے فرمایا، ''جعفر کے گھر والوں کو کھانا بھجوادو کیونکہ آج وفورِ غم میں ان کے گھر والے کھانا نہ پکا سکیں گے''۔ (ابوداؤد)

## تلبینہ سے غم میں کمی

ام المومنین سیّدہ عائشہؓ کی عادت تھی ان کے عزیزوں میں کسی کی وفات ہوتی اور عورتیں جمع ہوتیں، پھر چلی جاتیں اور آخر میں گھر والے خاص قریبی لوگ ہی رہ جاتے تو وہ تلبینہ پکانے کا حکم دیتیں (تلبینہ / حریرہ آٹے اور دودھ یا بھوسی اور دودھ سے بنایا جاتا ہے اس میں شہد بھی ڈالا جاتا ہے) پھر ثرید (شوربے میں روٹی کے ٹکڑے ڈال کر پکانا) بنا کر تلبینہ اس پر ڈال دیا



جاتا۔ پھر سیّدہ عائشہؓ فرماتیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے، ''تلبینہ سے بیمار کے دل کو تسکین ہوتی ہے جس سے اس کا غم کسی قدر ہلکا ہو جاتا ہے''۔ (بخاری)

## تعزیت کی مدت

سوگ کے برعکس تعزیت تین دن تک محدود نہیں۔ بوجہ کسی مجبوری شروع دنوں میں تعزیت کو نہیں جاسکے یا کسی اور جگہ مرحوم کے متعلقین سے ملاقات نہیں ہو سکی، جیسا کہ گھر کے علاوہ کہیں اور ملاقات ہو جانے پر بھی تعزیت ہو سکتی ہے تو پھر بعد میں جب بھی موقع ملے تعزیت کر سکتے ہیں۔

## پیغامِ تعزیت

فاصلہ یا وقت کی مجبوری کی وجہ سے متعلقین سے بالمشافہ ملاقات نہ ہو سکتی ہو تو خط، فون، ٹیلیگرام، ٹیلیکس، ای میل یا کسی بھی اور ذریعہ سے پیغامِ تعزیت بھجوایا جاسکتا ہے۔

## مقامِ تعزیت

کسی مخصوص جگہ جیسے گھر، میدان یا قبرستان میں شامیانے ڈلوا کر یا مسجد وغیرہ میں تعزیت کی خاطر جمع ہونا غیر مسنون ہے۔ کام کاج چھوڑ کر خاص شکل میں بیٹھے رہنا غم کو اور تازہ کرتا ہے، متعلقین کو اپنے کسب ومعاش میں مصروف ہو جانا چاہیے۔ جو بھی تعزیت کرنا چاہتا ہو وہ وہیں ان سے مل سکتا ہے۔

## طعامِ تعزیت

دعا کے لیے دنوں کو مخصوص کرنا، اس کے لیے باقاعدہ دعوت نامے چھپوانا، اخبارات وغیرہ میں اس کے لیے اشتہارات لگوانا اور ان دنوں میں تعزیت کے لیے آتے رہنے والوں کے لیے گھر والوں کی طرف سے کھانا، پھل یا چائے وغیرہ کا انتظام کرنا بھی غیر اسلامی ہے، اور

اس سے اخراجات میں بھی خواہ مخواہ کا اضافہ ہوتا ہے۔ کھانے کے اوقات میں اگر تعزیت کے لیے کوئی مسافر یا دور دراز رہنے والا آجائے تو اسے وہی پیش کیا جائے جو موجود ہے۔ بہت سے لوگوں کو اکٹھا کر کے انہیں بطورِ ثواب خصوصی طور پر تیار کروایا ہوا کھانا کھلوانا یا اس کے لیے اصرار کرنا منع ہے اور ''بدعت'' ہے۔

## الفاظ کی احتیاط

مَا یَلْفِظُ مِنْ قَوْلٍ اِلَّا لَدَیْهِ رَقِیْبٌ عَتِیْدٌ ○ (ق:18)

''منہ سے نکلی بات کا ہر لفظ محفوظ کرنے کے لیے پاس ایک نگران تیار رہتا ہے''

ابو ہریرہؓ نے روایت کیا کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا:

''بندہ اللہ تعالیٰ کی رضامندی کے لیے ایک بات زبان سے نکالتا ہے اور اسے وہ کوئی اہمیت بھی نہیں دیتا مگر اسی کی وجہ سے اللہ تعالیٰ اس کے درجے بلند کر دیتا ہے۔ کوئی دوسرا بندہ ایک ایسا کلمہ زبان سے نکالتا ہے جو اللہ تعالیٰ کی ناراضگی کا باعث ہوتا ہے، وہ (بندہ) اسے کوئی اہمیت بھی نہیں دیتا لیکن اس کی وجہ سے وہ جہنم میں جا گرتا ہے''۔ (بخاری)

ابو ہریرہؓ نے روایت کیا کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا:

''اللہ نے میری اُمت کو ایسے خیالات کی بازپرس سے سبکدوش فرما دیا ہے جو ان کے دلوں میں پیدا ہوتے ہیں، جب تک کہ وہ اس کو زبان سے نہ نکالیں یا اس پر عمل نہ کریں''۔

(متفق علیہ)

عبداللہ بن عباسؓ کا بیان ہے، کسی نے نبی کریم ﷺ سے پوچھا، 'ہم نشین کیسے ہوں؟ (کن لوگوں کی صحبت میں بیٹھیں؟)

آپ ﷺ نے فرمایا، ''جن کو دیکھ کر اللہ یاد آئے اور جن کی گفتگو سے تمہاری دینی معلومات میں اضافہ ہو اور جن کا عمل تمہیں آخرت یاد دلائے''۔ (بحوالہ صحیح ابن حبان)



## بذریعہ ڈاک تعزیت کے لیے علامتی خط

سیّدنا معاذؓ بن جبل کا ایک بیٹا وفات پا گیا تو صحابہ کرامؓ کی طرف سے انہیں یہ تعزیتی خط لکھا گیا جو نمونے کے طور پر ایسے کسی موقع کے لیے مفید ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یہ خط معاذؓ بن جبل کے نام ہے'

آپ پر سلامتی ہو! اللہ کا شکر اور اس کی حمد و تعریف ہم سب پر واجب ہے جس کے سوا کوئی معبود نہیں ہے۔ آپ بھی اللہ کا شکر اور اس کی تعریف کریں۔

اما بعد' اللہ تعالیٰ آپ کو اجر دے اور صبر دے اور ہمیں اور آپ کو شکر کی توفیق بخشے ہماری اپنی جانیں اور مال اور بال بچے یہ سب اللہ عزوجل کی خوشگوار نعمتیں ہیں' یہ ہمارے پاس اللہ تعالیٰ کی رکھی ہوئی امانتیں ہیں۔ اور ایک مقررہ وقت تک ہم ان سے مسرت اور خوشی دیے جاتے ہیں اور ایک ایسے وقت میں (جسے اللہ ہی جانتا ہے) ان کے فوائد سے روک لیے جاتے ہیں۔ اس نے ان نعمتوں کے ملنے پر ہمارے لیے شکر اور آزمائشوں پر صبر لازم کر دیا ہے۔

پس آپ کا بیٹا بھی اللہ تعالیٰ کے خوشگوار عطیات اور رکھی ہوئی نعمتوں میں سے تھا۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کو اس سے رشک اور خوشی کی صورت میں نفع مند کیا اور بہت بڑے اجر کے بدلے میں آپ سے اُٹھا لیا۔ اب یہ اجر و ثواب دعا، رحمت اور ہدایت کی صورت میں ہے۔ یہ سب اللہ سے چاہتے ہوئے صبر کیجیے اور آپ کا جزع فزع کرنا کہیں اس ثواب کو ضائع نہ کر دے۔ جان رکھیے! بے صبری اور اضطراب نہ کسی کو واپس لوٹا سکتا ہے نہ اس سے غم دور ہو سکتا ہے اور جو حادثہ واقع ہو گیا وہ تو (مقدر میں) ہونا ہی تھا۔

والسلام

(طبرانی)

# زیارتِ قبور

مدفون مسلمانوں کے لیے اللہ تعالیٰ سے دعا اور استغفار کرنے کی نیت سے نیز آخرت اور اپنی موت کی یاد تازہ رکھنے کے لیے زیارتِ قبور کو جاتے رہنا جائز ہے۔ دنیا کے شب و روز کی مصروفیت میں انسان عموماً بھولا رہتا ہے کہ یہ بھی ایک ٹھکانہ ہے جہاں آخر سب کچھ چھوڑ کر آرہنا ہے' یہی وہ مقامِ عبرت ہے جس کا نظارہ کرنے کے بعد انسان اپنے اعمال کی اصلاح کی طرف سنجیدگی سے توجہ کرنے لگتا ہے۔ رسول اللہ ﷺ ایک مرتبہ قبرستان تشریف لے گئے تو وہاں قبر کے کنارے بیٹھ کر بہت روئے پھر صحابہ کرامؓ کو مخاطب کرتے ہوئے فرمایا:

''بھائیو! اس دن کے لیے تیاری کرلو''۔ (سنن ابن ماجہ)

ایک اور موقع پر فرمایا:

''قبرستان کی زیارت دل کو نرم کرتی ہے' آنکھوں سے آنسو بہاتی ہے اور آخرت کی یاد دلاتی ہے''۔ (مستدرک حاکم)

## عورتوں کا قبرستان جانا

دنیا کی رغبت کم اور آخرت کا فکر زیادہ کرنے کی غرض سے عورتیں بھی کبھی کبھار قبرستان جا سکتی ہیں' بشرطیکہ وہاں صبر و استقامت کا مظاہرہ کریں اور آہ و بکا (چیخ و پکار) سے بچیں۔

سیّدنا انسؓ کہتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے ایک عورت کو قبر پر روتے دیکھا تو فرمایا:

''اللہ سے ڈرو اور صبر کرو''۔ (بخاری)

عورتوں کے لیے زیارت قبور کی دلیل عبداللہؓ بن ابی ملیکہ کی بیان کی ہوئی اس حدیث سے ملتی ہے، کہتے ہیں، ''سیّدہ عائشہؓ ایک دن قبرستان سے تشریف لائیں۔ میں نے



دریافت کیا، 'ام المومنین! آپ کہاں سے تشریف لا رہی ہیں؟' فرمایا، ''عبدالرحمن بن ابوبکر (اپنے بھائی) کی قبر سے''۔ میں نے عرض کیا، 'کیا رسول اللہ ﷺ نے زیارتِ قبور سے منع نہیں فرمایا تھا؟'

آپؓ نے فرمایا، ''لیکن بعد میں جانے کا حکم بھی دے دیا تھا''۔ (سنن ابن ماجہ)

ایک اور روایت میں بھی سیّدہ عائشہؓ بیان کرتی ہیں کہ:

''رسول اللہ ﷺ نے قبرستان کی زیارت کی اجازت دے دی تھی''۔ (سنن بیہقی)

## سامانِ عبرت

اسلام کے ابتدائی زمانہ میں جہالت کے اثرات زیادہ شدید تھے۔ عورتیں قبرستان جا کر چیخنے چلانے اور بین کرنے کے علاوہ بے شمار قسم کی مکروہات و بدعات کا شکار تھیں۔ اس لیے شروع میں بغیر کوئی گنجائش چھوڑے زیارتِ قبور پر مکمل پابندی لگا دی گئی۔ بعد میں جب لوگ اسلام کے احکامات کے پابند ہو گئے تو پھر کسی حد تک یہ پابندی اٹھا لی گئی تاکہ کچھ نہ کچھ عبرت کا سامان رہے' اس لیے کہ قبر والوں کے لیے دعا اور استغفار تو کہیں سے بھی ہو سکتی ہے، مگر آخرت کی یاد قبرستان جائے بغیر مشکل سے آتی ہے۔ حدیثِ رسول ﷺ ہے:

''میں تمہیں زیارتِ قبور سے منع کرتا تھا' سو اب تم زیارتِ قبور کر لیا کرو' اس لیے کہ وہ تمہیں موت یاد دلائے گی''۔ (مسلم)

## ممنوعات

کثرت سے قبرستان جانا اور اسے تفریح اور وقت ضائع کرنے کی جگہ بنا لینا اور جیسے ہمارے ہاں رائج ہے پیری فقیری کا اڈہ بنا لینا یہ طرزِ عمل اسلام میں ممنوع قرار دیا گیا ہے۔

''اللہ کے رسول ﷺ نے کثرت سے قبرستان کی زیارت کرنے والیوں پر لعنت فرمائی ہے''۔ (ترمذی)

# زیارتِ قبور

مدفون مسلمانوں کے لیے اللہ تعالیٰ سے دعا اور استغفار کرنے کی نیت سے نیز آخرت اور اپنی موت کی یاد تازہ رکھنے کے لیے زیارتِ قبور کو جاتے رہنا جائز ہے۔ دنیا کے شب وروز کی مصروفیت میں انسان عموماً بھولا رہتا ہے کہ یہ بھی ایک ٹھکانہ ہے جہاں آخر سب کچھ چھوڑ کر آرہنا ہے، یہی وہ مقامِ عبرت ہے جس کا نظارہ کرنے کے بعد انسان اپنے اعمال کی اصلاح کی طرف سنجیدگی سے توجہ کرنے لگتا ہے۔ رسول اللہ ﷺ ایک مرتبہ قبرستان تشریف لے گئے تو وہاں قبر کے کنارے بیٹھ کر بہت روئے پھر صحابہ کرامؓ کو مخاطب کرتے ہوئے فرمایا:

"بھائیو! اس دن کے لیے تیاری کرلو"۔ (سنن ابن ماجہ)

ایک اور موقع پر فرمایا:

"قبرستان کی زیارت دل کو نرم کرتی ہے، آنکھوں سے آنسو بہاتی ہے اور آخرت کی یاد دلاتی ہے"۔ (مستدرک حاکم)

## عورتوں کا قبرستان جانا

دنیا کی رغبت کم اور آخرت کا فکر زیادہ کرنے کی غرض سے عورتیں بھی کبھی کبھار قبرستان جا سکتی ہیں، بشرطیکہ وہاں صبر واستقامت کا مظاہرہ کریں اور آہ وبکا (چیخ وپکار) سے بچیں۔

سیّدنا انسؓ کہتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے ایک عورت کو قبر پر روتے دیکھا تو فرمایا:

"اللہ سے ڈرو اور صبر کرو"۔ (بخاری)

عورتوں کے لیے زیارتِ قبور کی دلیل عبداللہؓ بن ابی ملیکہ کی بیان کی ہوئی اس حدیث سے ملتی ہے، کہتے ہیں، "سیّدہ عائشہؓ ایک دن قبرستان سے تشریف لائیں۔ میں نے



دریافت کیا، 'ام المومنین! آپ کہاں سے تشریف لارہی ہیں؟' فرمایا، 'عبدالرحمن بن ابوبکر (اپنے بھائی) کی قبر سے'۔ میں نے عرض کیا، 'کیا رسول اللہ ﷺ نے زیارتِ قبور سے منع نہیں فرمایا تھا؟'

آپؓ نے فرمایا، "لیکن بعد میں جانے کا حکم بھی دے دیا تھا"۔ (سنن ابن ماجہ)

ایک اور روایت میں بھی سیّدہ عائشہؓ بیان کرتی ہیں کہ:

"رسول اللہ ﷺ نے قبرستان کی زیارت کی اجازت دے دی تھی"۔ (سنن بیہقی)

## سامانِ عبرت

اسلام کے ابتدائی زمانہ میں جہالت کے اثرات زیادہ شدید تھے۔ عورتیں قبرستان جا کر چیخنے چلانے اور بین کرنے کے علاوہ بے شمار قسم کی مکروہات وبدعات کا شکار تھیں۔ اس لیے شروع میں بغیر کوئی گنجائش چھوڑے زیارتِ قبور پر مکمل پابندی لگا دی گئی۔ بعد میں جب لوگ اسلام کے احکامات کے پابند ہوگئے تو پھر کسی حد تک یہ پابندی اٹھالی گئی تاکہ کچھ نہ کچھ عبرت کا سامان رہے، اس لیے کہ قبر والوں کے لیے دعا اور استغفار تو کہیں سے بھی ہوسکتی ہے، مگر آخرت کی یاد قبرستان جائے بغیر مشکل سے آتی ہے۔ حدیثِ رسول ﷺ ہے:

"میں تمہیں زیارتِ قبور سے منع کرتا تھا، سو اب تم زیارتِ قبور کرلیا کرو، اس لیے کہ وہ تمہیں موت یاد دلائے گی"۔ (مسلم)

## ممنوعات

کثرت سے قبرستان جانا اور اسے تفریح اور وقت ضائع کرنے کی جگہ بنالینا اور جیسے ہمارے ہاں رائج ہے پیری فقیری کا اڈہ بنالینا یہ طرزِ عمل اسلام میں ممنوع قرار دیا گیا ہے۔

"اللہ کے رسول ﷺ نے کثرت سے قبرستان کی زیارت کرنے والیوں پر لعنت فرمائی ہے"۔ (ترمذی)

## زیارت کی نیت سے سفر کرنا

قبرستان، مزار یا مقبرہ دور کی مسافت پر ہو تو اس کی زیارت کے لیے خصوصی سفر اختیار کر کے جانے کی اجازت نہیں ہے۔ اس لیے کہ نبی ﷺ کا فرمان ہے:

"تین مسجدوں کے سوا کسی اور مسجد کے لیے (بغرض ثواب) سفر کا اہتمام نہ کیا جائے۔ مسجد حرام، میری یہ مسجد (مسجد نبوی ﷺ) اور مسجد اقصیٰ"۔ (متفق علیہ)

ان تین مساجد کے علاوہ اگر کسی اور عبادت گاہ تک کے لیے سفر کی اجازت نہیں تو مزاروں یا ان پر ہونے والے میلوں ٹھیلوں میں شرکت کے لیے دور دراز کے علاقوں سے "زائرین" کا آنا اس حکم کے بالکل مخالف و منافی ہے۔ لیکن نہایت افسوس کا مقام ہے کہ یہاں باقاعدہ شغل میلے کے طور پر ان "سالانہ عرسوں" کو نہ صرف پختہ رواج دیا جا رہا ہے بلکہ اس موقع پر مقامی تعطیل کا اعلان کیا جاتا ہے۔

علاوہ ازیں قبروں کے ارد گرد ڈھول اور دھمال کا اہتمام کرنا، چڑھاوے چڑھانا، قبر پر چادروں اور پھولوں سے سجاوٹ کرنا، خرید و فروخت کے لیے دکانیں اور کاروبار چمکانا، قوالی کا بندوبست، انواع و اقسام کے طعام کی تیاری، اور پھر ان سب خلافِ شرع تقریبات کو "عرس" کا نام دینا، سب کا سب قطعاً غیر اسلامی ہے۔

## دین یا رسم

دین کا مطالعہ کیے بغیر ان تمام رسومات کو دین کا حصّہ قرار دینے پر بضد رہنا ایک بڑی جہالت ہے اس پر مزید گناہ یہ کیا جاتا ہے کہ سمجھانے والے اہلِ علم کو بزرگوں اور زیارتوں کا "انکاری" (نہ ماننے والا) کہہ کر اسے "گنہگار" اور "بے دین" ہونے کا فتویٰ دے دیا جاتا ہے حالانکہ اللہ سبحانہٗ وتعالیٰ کے محبوب اور پیارے رسول محمد ﷺ، جن پر خود اللہ تعالیٰ اور فرشتے درود و صلوٰۃ بھیجتے ہیں اور ہمیں بھی اس کا حکم دیا گیا ہے، ان تمام بزرگ ہستیوں سے



اعلیٰ و ارفع مقام پر ہونے کے باوجود اپنی قبرِ مقدس کے متعلق ارشاد فرماتے ہیں:

"میری قبر کو میلہ نہ بنا لینا اور اپنے گھروں کو قبریں نہ بنا لینا، تم جہاں سے بھی مجھ پر درود بھیجو، تمہارے درود مجھے پہنچائے جاتے ہیں"۔ (مسند احمد)

(گھروں کو قبریں نہ بنا لینے سے مراد ہے، اگر قبرستان میں عبادت کرنا اور تلاوت قرآن پاک کرنا منع کیا گیا ہے تو اس کے برعکس گھروں میں عبادت اور قرآن کی تلاوت کیا کرو)۔

## قبروں کو عبادت گاہیں بنانے کی مذمت

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

"اللہ تعالیٰ یہود و نصاریٰ پر لعنت کرے، انہوں نے اپنے انبیاء اور صالحین یعنی نیک بزرگوں کی قبروں کو مسجدیں (عبادت گاہیں) بنا لیا ہے"۔ (بخاری)

اللہ کے رسول ﷺ کا یہ ارشادِ پاک جس موقع (حالت نزع) میں سنا گیا اس سے اس مسئلے کی نزاکت اور اس درپیش اندیشے کا اندازہ ہوتا ہے جو آپ ﷺ کو یہود و نصاریٰ کے اس قسم کے کردار کے پیشِ نظر اپنی امت کے بارے میں ہونے لگا تھا، کہ کہیں وہ بھی ایسی گمراہی میں نہ پڑ جائے جو انہیں شرک کی طرف لے جائے۔ یہی وجہ تھی کہ باوجود بیماری کی سخت تکلیف کے آپ ﷺ کا خیال بار بار ادھر ہی جا رہا تھا۔

ایک اور روایت کی رُو سے دعائے نبوی ﷺ ہے:

"اے پروردگار! میری قبر کو بت نہ بنا دینا، اللہ تعالیٰ ایسے لوگوں پر لعنت کرے جو انبیاء کی قبروں کو سجدہ گاہ بنا لیتے ہیں"۔ (مسند احمد)

ایک اور حدیثِ پاک سے مزید وضاحت ملتی ہے۔

"ساری زمین مسجد (جائے عبادت) ہے، سوائے قبرستان اور حمام کے"۔ (ابوداؤد)

## قبرستانوں میں نماز اور قرآن

مذکورہ بالا احادیث سے قبرستان اور مزاروں کو عبادت گاہوں کا درجہ نہ دینے کا حکم سمجھ میں آجائے تو پھر وہاں نماز اور قرآن پڑھنے کی کراہت بھی سمجھ میں آجانی چاہیے۔ مزید وضاحت کے لیے کچھ اور احادیثِ رسول ﷺ ہیں۔

سیدنا عبداللہ بن عمرؓ کہتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا:

"اپنی کچھ نمازیں گھر میں ادا کیا کرو اور گھروں کو قبرستان مت بناؤ"۔ (مسلم)

**وضاحت:** جس طرح قبرستان نماز سے خالی ہوتے ہیں، ویسے ہی گھروں کو نماز سے خالی مت کرو۔ فرض نماز مسجد میں اور کچھ سنتیں اور نوافل گھر میں بھی ادا ہونے چاہییں۔

(سنت نماز سے مراد رسول اللہ ﷺ کی نفل جو ہمارے لیے سنت نماز ہے)

سیّدنا انسؓ بیان کرتے ہیں کہ "نبی ﷺ نے قبروں کے درمیان نماز ادا کرنے سے روکا ہے"۔ (طبرانی)

ابو مرثد غنویؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا، "قبروں کی طرف نماز نہ پڑھو اور نہ ہی قبروں پر بیٹھو"۔ (نسائی)

ابو موسیٰؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، "جس گھر میں اللہ کی یاد ہوتی ہے اور جس گھر میں نہیں ہوتی وہ مثل زندہ اور مردہ کے ہے"۔ (مسلم)

اسی طرح قبرستانوں میں جا کر قرآن پاک پڑھنے کی بھی کوئی مثال سنتِ نبوی ﷺ سے نہیں ملتی، نہ ہی اللہ کے رسول ﷺ نے صحابہ کرامؓ یا اہل بیتؓ کو اس کی تلقین کی ہے، بلکہ فرمایا:

"اپنے گھروں کو قبرستان نہ بناؤ، جس گھر میں سورۃ البقرہ کی تلاوت ہو وہاں سے شیطان بھاگتا ہے"۔ (مسلم)



## قبروں کی تعظیم کا دائرہ کار

مذکورہ بالا احادیث کی روشنی میں ہمیں قبروں کی تعظیم کے سلسلے میں اپنے طرزِ عمل کی اصلاح کرنے کی ضرورت ہے۔ اس تعظیم کو شرکیہ رنگ دینے کی بجائے اسلام کی جائز حدود کا پابند رکھا جانا چاہیے، مثلاً:

### قبر والے سے نہیں صرف اللہ سے مانگیں

دعا کرتے وقت ہاتھ اٹھائے جائیں مگر رخ قبلہ کی طرف ہو، نہ کہ قبر کی طرف۔ کیونکہ دعا اللہ تعالیٰ سے مانگی جا رہی ہے، نہ کہ قبر والوں سے۔ اہل قبور تو خود بے بس اور زندوں کی دعاؤں کے محتاج، اور اللہ کی رحمت کے امیدوار ہیں۔ کسی کی حاجت پوری کرنا یا اس کے لیے اللہ تعالیٰ سے سفارش کرنا ان کے اختیار کی بات نہیں۔

اللہ تعالیٰ کا ارشادِ پاک ہے:

اِنْ تَدْعُوْهُمْ لَا يَسْمَعُوْا دُعَآءَكُمْ ۚ وَلَوْ سَمِعُوْا مَا اسْتَجَابُوْا لَكُمْ ؕ وَيَوْمَ الْقِيٰمَةِ يَكْفُرُوْنَ بِشِرْكِكُمْ ؕ وَلَا يُنَبِّئُكَ مِثْلُ خَبِيْرٍ ۝ (فاطر: 14)

"اگر تم انہیں پکارو تو وہ تمہاری پکار سنتے ہی نہیں اور اگر (بالفرض) سن بھی لیں تو فریاد رسی نہیں کریں گے، بلکہ قیامت کے دن تمہارے اس شرک کا صاف انکار کر جائیں گے اور تمہیں کوئی بھی اللہ تعالیٰ جیسا خبردار خبریں نہ دے گا"۔

قُلِ ادْعُوا الَّذِيْنَ زَعَمْتُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ ؕ لَا يَمْلِكُوْنَ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ فِي السَّمٰوٰتِ وَلَا فِي الْاَرْضِ وَمَا لَهُمْ فِيْهِمَا مِنْ شِرْكٍ وَّمَا لَهٗ مِنْهُمْ مِّنْ ظَهِيْرٍ ۝ (سبا: 22)

’’کہہ دیجئے! اللہ کے سوا جن جن کا تمہیں گمان ہے (سب کو) پکار لو‘ نہ ان میں سے کسی کو آسمانوں اور زمینوں میں سے ایک ذرہ کا اختیار ہے‘ نہ اس میں ان کا کوئی حصہ ہے نہ ان میں کوئی اللہ کا مددگار ہے‘‘۔

قرآن الکریم میں بہت سے اور بھی مقامات پر ایسی آیات ملتی ہیں جن سے ثابت ہوتا ہے کہ قبر والوں سے مانگنا سراسر شرک ہے۔

اسی حوالے سے سیدنا عبداللہ بن عباسؓ کی روایت ملتی ہے:

ایک شخص نے نبی کریم ﷺ کی خدمتِ اقدس میں حاضر ہو کر عرض کیا‘ جو اللہ چاہے اور آپ چاہیں‘۔ آپ ﷺ نے فرمایا:

’’تم نے مجھے اللہ کا شریک بنا رکھا ہے؟ یہ کہا کرو: جو صرف اللّٰہُ وَحْدَہٗ چاہے‘‘۔ (طبرانی)

## بزرگوں کے نام کی قسمیں

کسی نبی یا بزرگ کی قبر پر دعا کرتے ہوئے ان کے نام یا اس جگہ کی قسم نہ کھائی جائے۔

سیدنا عمرؓ بن خطاب سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ’’جس نے اللہ کے سوا کسی دوسرے کی قسم کھائی اس نے کفر کیا یا شرک کیا‘‘۔ (سنن ترمذی)

## قبروں پر قربانی

قبروں پر جانور ذبح کرنا اور وہاں تقسیم کرنا درست نہیں ہے۔

سیدنا انسؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

’’اسلام میں قبر پر جانور ذبح کرنا منع ہے‘‘۔ (مسند احمد)

## احترام کی حد

مسلمانوں کی قبروں کے درمیان جوتوں سمیت نہ چلا جائے۔



بشرؓ بن الخصاصیہ سے مروی حدیث ہے، ’’میں رسول اللہ ﷺ کے ہمراہ چل رہا تھا‘ کہ آپ ﷺ مسلمانوں کی قبروں کے پاس آئے‘ اچانک آپ کی نگاہ ایک ایسے آدمی پر پڑی جو قبروں کے درمیان جوتوں سمیت چل رہا تھا، آپ ﷺ نے فرمایا، ’’اے جوتوں والے! انہیں اتار دے‘‘۔ اس نے دیکھا‘ اور جب معلوم ہوا کہ یہ آپ ﷺ ہیں، تو جوتے اتار کر پھینک دیئے‘‘۔ (سنن ابی داؤد)

نبی کریم ﷺ نے فرمایا، ’’اگر میں انگارے یا تلوار پر چلوں‘ یا اپنا جوتا پاؤں سے ٹانکوں (یعنی بہت تکلیف و مشکلات میں پڑوں) یہ کام مجھ کو زیادہ پسند ہیں نسبتاً اس کے کہ ایک مسلمان کی قبر پر چلوں اور قبروں کے بیچ میں یا بازار میں حاجت (پیشاب اور پاخانہ) کروں‘‘۔ (ابن ماجہ)

## قبروں پر بیٹھا نہ جائے

سیّدنا ابوہریرہؓ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا،

’’تم میں سے کوئی آدمی انگارے پر بیٹھے اور وہ انگارہ اس کے کپڑے جلا دے اور اس کا اثر اس کی جلد تک پہنچ جائے اُس کے لیے یہ بہتر ہے اس سے کہ وہ کسی قبر پر بیٹھے‘‘۔ (مسلم)

## مقامِ طعام نہیں

زیارتِ قبور کے وقت کھانا پینا بھی قبروں کے احترام کے خلاف ہے۔

## سنجیدہ رہیں

سخت دل لوگوں کی طرح زیارتِ قبور کے وقت ہنسی مذاق یا دنیاوی باتیں کرنا بھی قبرستان کی تعظیم کے خلاف ہے۔ ایسے مواقع پر خاموشی کے ساتھ مسنون طریقے سے صرف سلام اور دعائے مغفرت کی جائے اور اس جگہ اپنے آ کر رہنے کو بھی یاد رکھا جائے۔

## زیارتِ قبور کے وقت سلام و دعا

اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ اَھْلَ الدِّیَارِ مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُسْلِمِیْنَ، وَاِنَّآ اِنْ شَآءَ اللّٰہُ بِکُمْ لَلَاحِقُوْنَ، اَنْتُمْ لَنَا فَرَطٌ وَّنَحْنُ لَکُمْ تَبَعٌ، نَسْأَلُ اللّٰہَ لَنَا وَلَکُمُ الْعَافِیَۃَ (مسند احمد)

"اس گھر کے مومنو اور مسلمانو! تم پر سلام ہو، بیشک ہم بھی تم سے ملنے والے ہیں، تم پہلے چلے گئے، ہم تمہارے بعد آئیں گے، ہم اللہ سے اپنے اور تمہارے لیے عافیت طلب کرتے ہیں"۔

اَلسَّلَامُ عَلٰی اَھْلِ الدِّیَارِ مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُسْلِمِیْنَ وَیَرْحَمُ اللّٰہُ الْمُسْتَقْدِمِیْنَ مِنَّا وَالْمُسْتَاْخِرِیْنَ وَاِنَّا اِنْ شَآءَ اللّٰہُ بِکُمْ لَلَاحِقُوْنَ (مسلم)

"مومن اور مسلمان گھر والوں پر سلامتی ہو، اللہ تعالیٰ ہم سے پہلے پہنچنے والوں اور بعد میں آنے والوں پر رحمت فرمائے اور ہم بھی ان شاء اللہ تم سے آ ملنے والے ہیں"۔

## دعائے بخشش کی ممانعت

کافروں، مشرکوں، منافقوں اور فاسقوں کی نماز جنازہ یا ان کی قبر پر سلام اور دعائے استغفار کرنے کی مسلمانوں کو اجازت نہیں۔ اللہ تعالیٰ کا ارشادِ پاک ہے:

وَلَا تُصَلِّ عَلٰٓی اَحَدٍ مِّنْھُمْ مَّاتَ اَبَدًا وَّلَا تَقُمْ عَلٰی قَبْرِہٖ ؕ اِنَّھُمْ کَفَرُوْا بِاللّٰہِ وَرَسُوْلِہٖ وَمَاتُوْا وَھُمْ فٰسِقُوْنَ ۝ (التوبہ: 84)

"اور آئندہ ان میں سے جو مرے اس پر نماز جنازہ بھی تم ہرگز نہ پڑھنا اور نہ کبھی اس کی قبر پر کھڑے ہونا، کیونکہ انہوں نے اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے ساتھ کفر کیا ہے اور وہ مرے بھی اس حال میں کہ وہ فاسق تھے"۔

سنن النسائی میں روایت ہے، سیدنا علیؓ فرماتے ہیں، "میں نے ایک آدمی کو اپنے مشرک والدین کے حق میں استغفار کرتے سنا تو میں نے کہا، تم اپنے مشرک والدین کے حق میں استغفار کر رہے ہو؟" اس نے جواب میں کہا، سیدنا ابراہیمؑ نے اپنے مشرک والدین کے حق میں دعا نہیں کی تھی؟ میں نے اس کا تذکرہ رسول اللہ ﷺ سے کیا تو یہ آیت نازل ہوئی۔

مَا کَانَ لِلنَّبِیِّ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَنْ یَّسْتَغْفِرُوْا لِلْمُشْرِکِیْنَ وَلَوْ کَانُوْٓا اُولِیْ قُرْبٰی مِنْۢ بَعْدِ مَا تَبَیَّنَ لَھُمْ اَنَّھُمْ اَصْحٰبُ الْجَحِیْمِ ۝ وَمَا کَانَ اسْتِغْفَارُ اِبْرٰھِیْمَ لِاَبِیْہِ اِلَّا عَنْ مَّوْعِدَۃٍ وَّعَدَھَآ اِیَّاہُ ۚ فَلَمَّا تَبَیَّنَ لَہٗٓ اَنَّہٗ عَدُوٌّ لِّلّٰہِ تَبَرَّاَ مِنْہُ ؕ اِنَّ اِبْرٰھِیْمَ لَاَوَّاہٌ حَلِیْمٌ ۝ (التوبہ: 113,114)

"نبی (ﷺ) کو اور ان لوگوں کو جو ایمان لائے، زیب نہیں دیتا کہ مشرکوں کے لیے مغفرت کی دعا کریں، چاہے وہ ان کے رشتہ دار ہی کیوں نہ ہوں، جبکہ ان پر یہ بات کھل چکی ہے کہ وہ جہنم کے مستحق ہیں۔ ابراہیمؑ نے اپنے والد کے لیے جو دعائے مغفرت کی تھی تو اس وعدے کی وجہ سے تھی جو انہوں نے اپنے والد سے کیا تھا مگر ان پر جب یہ بات کھل گئی کہ ان کا باپ اللہ کا دشمن ہے تو وہ اس سے بیزار ہو گئے، حقیقتاً ابراہیم بڑے رقیق القلب، خدا ترس اور بردبار آدمی تھے"۔

## قبل اسلام فوت شدہ

قبل اسلام وفات پا جانے والے عزیزوں کی زیارتِ قبور کی کیا صورت ہو گی؟ نیز اسلام کے ظہور کے بعد تمام ادوار میں نو مسلم لوگوں کی طرف سے یہ سوال خصوصی اہمیت کا حامل رہا ہے۔ اس سلسلے میں سیدنا ابو ہریرہؓ سے بیان کردہ ایک حدیثِ پاک ہے:

"نبی کریم ﷺ اپنی والدہ کی قبر پر تشریف لے گئے، خود بھی روئے اور گرد و پیش کو بھی رلا دیا، پھر فرمایا، "میں نے اپنے رب سے اپنی والدہ کے حق میں استغفار کی اجازت چاہی، لیکن نہ ملی، پھر زیارتِ قبر کی اجازت چاہی تو اجازت مل گئی، چنانچہ قبروں کی زیارت کرتے رہا کرو، یہ موت یاد دلاتی ہیں"۔ (مسلم)

## مقامات عبرت

ظالموں کی قبروں اور عذاب والے مقامات سے گذر ہو تو تیزی سے گذر جانا مسنون ہے اس کے ساتھ ہی اللہ کے ان نافرمانوں کی تباہ و بربادی پر عبرت کی نگاہ ڈالتے ہوئے رنجیدہ ہونے اور خود پر رقت طاری کرنے کی کوشش کرنی چاہیے۔

سیدنا عبداللہ بن عمرؓ بیان کرتے ہیں کہ اللہ کے رسول ﷺ نے صحابہ کرامؓ سے فرمایا: (جبکہ وہ قوم ثمود کے تباہ شدہ مقامات حجر وغیرہ کے پاس سے گذر رہے تھے) کہ "ان عذاب میں گرفتار لوگوں کے پاس سے روتے ہوئے گزرو۔ اور اگر تم روتے نہیں ہو تو ان پر سے مت گزرو۔ کہیں تم پر بھی عذاب نہ آ جائے جس طرح ان پر عذاب آیا"۔ (بخاری)

دوسری روایت ہے کہ نبی ﷺ جب حجر کے مقام سے گذرے تو فرمایا:

"ظالموں کے مسکنوں میں (جہاں ظالم قومیں عذاب کا شکار ہوئیں) داخل نہ ہو مگر روتے ہوئے کہیں تم پر بھی وہی عذاب نہ پہنچے جس میں وہ مبتلا ہوئے"۔

پھر رسول اللہ ﷺ نے اپنا سر مبارک ڈھانپ لیا اور سواری کو تیز چلایا یہاں تک کہ آپ ﷺ عذاب والی وادی سے گذر گئے۔ (مسلم)

ارشاد باری تعالیٰ ہے:

.. اِنَّ اللّٰهَ لَا يُغَيِّرُ مَا بِقَوْمٍ حَتّٰى يُغَيِّرُوْا مَا بِاَنْفُسِهِمْ ؕ وَاِذَآ اَرَادَ اللّٰهُ بِقَوْمٍ سُوْٓءًا فَلَا مَرَدَّ لَهٗ ۚ وَمَا لَهُمْ مِّنْ دُوْنِهٖ مِنْ وَّالٍ ○ (الرعد: 11)

"حقیقت یہ ہے کہ اللہ کسی قوم کی حالت نہیں بدلتا جب تک کہ وہ ان (خرابیوں) کو خود نہ سدھارے جو اس میں ہیں، اور جب اللہ کسی قوم کی شامت لانے کا ارادہ کر لے تو پھر کوئی اس کا ٹالنے والا نہیں اور نہ ہی تب ان کا اللہ تعالیٰ کے مقابلے میں کوئی مددگار ہو سکتا ہے"۔

نبی ﷺ نے فرمایا:

"...اللہ ظالم کو مہلت دیتا ہے پھر جب اسے پکڑتا ہے تو چھوڑتا نہیں"۔ (مسلم)



## رسول اللہ ﷺ کی قبر شریف کی زیارت

مدینہ منورہ جانے والوں کو دو بڑی سعادتیں نصیب ہوتی ہیں:

### 1) مسجد نبوی ﷺ میں نماز

مسجد نبوی ﷺ میں نہایت ادب و احترام کی کیفیت لیے داخل ہوں۔ جماعت تیار ہے تو شامل ہو جائیں ورنہ پہلے دو رکعت نماز تحیۃ المسجد (مسجد میں داخل ہونے کی دو رکعت نماز نفل) پڑھ لیں۔ یہ نماز مسجد نبوی ﷺ میں کسی بھی جگہ ادا ہو سکتی ہے البتہ بہتر ہے کہ روضہ شریف (ریاض الجنۃ) میں ادا کی جائے لیکن ہجوم کی وجہ سے جگہ نہ مل سکے تو مسجد کے کسی بھی حصہ میں پڑھنا باعث سعادت ہے۔ (بحوالہ مسلم)

سیدنا عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "میری اس مسجد میں نماز کا ثواب باقی مساجد کے مقابلے میں ہزار گنا زیادہ ہے سوائے مسجد حرام کے"۔ (مسلم)

رسول اللہ ﷺ کے منبر مبارک اور قبر شریف (سیدہ عائشہؓ کا حجرہ) کے درمیان کی جگہ "روضۃ الجنۃ" کہلاتی ہے۔

### 2) رسول اللہ ﷺ کی قبر شریف پر حاضری

مسجد نبوی ﷺ کی زیارت کے بعد نبی کریم ﷺ کی قبر شریف کی زیارت کرنا مستحب ہے لیکن واجب یا سنت کے درجہ پر نہیں ہے۔ سلام کے لیے خاموشی سے چلتے ہوئے قبر شریف کے سامنے جا کھڑے ہوں اور آہستہ آواز سے یوں کہیں:

اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ (بحوالہ بیہقی)

نبی کریم ﷺ کو سلام کے بعد ان کے صاحبان (ساتھیوں) کو بھی سلام کہنا چاہیے۔

نافعؒ سے روایت ہے کہ عبداللہ بن عمرؓ جب بھی کسی سفر سے واپس آ کر مسجد تشریف لاتے تو نماز تحیۃ المسجد ادا کر کے قبر رسول کریم ﷺ پر حاضر ہوتے اور انہیں سلام کہنے کے

بعد سیدنا ابوبکر صدیقؓ اور سیدنا عمر فاروقؓ کو بھی انہیں الفاظ میں سلام کہتے (یہ دونوں اصحابؓ بھی یہیں قریب مدفون ہیں۔ (بحوالہ بیہقی)

رسول اللہ ﷺ کی قبر مبارک پر سلام کہنے کے بعد درود شریف بھیجنا بھی مستحب ہے۔ (یاد رہے! درود شریف بھی ایک دعا ہے اور دعا کے لیے قبر کی طرف رخ کی بجائے قبلہ رخ ہوں)

### نبیوں کا مقامِ وفات ہی ان کا مقامِ دفن ہوتا ہے

سیدہ عائشہؓ فرماتی ہیں، "اللہ کے رسول ﷺ کی وفات ہوئی تو لوگوں میں آپ ﷺ کے دفن سے متعلق مختلف آراء زیرِ غور تھیں۔

پھر سیدنا ابوبکرؓ نے کہا، "میں رسول اللہ ﷺ سے یہ بات سن کر بھولا نہیں کہ اللہ تعالیٰ کسی نبی کا اسی جگہ دفن کیا جانا پسند فرماتے ہیں، جہاں ان کی روح قبض کر لیتے ہیں"۔

پھر رسول اللہ ﷺ کو اسی جگہ دفن کیا گیا، جہاں ان کے بستر کی جگہ تھی۔ (ترمذی)

کعبؓ بن عجرہ کہتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ سے عرض کیا گیا، "یا رسول اللہ! آپ پر سلام بھیجنے کا طریقہ ہمیں معلوم ہے، آپ پر درود کیسے بھیجا جائے؟" آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ

اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ". (بخاری)

"اے اللہ! رحمت نازل فرمائیے، محمد (ﷺ) پر اور ان کی آل پر جیسے کہ رحمت نازل فرمائی آپ نے ابراہیم (علیہ السلام) پر اور ان کی آل پر، بیشک آپ ہی تعریف کے مستحق، بڑی بزرگی والے ہیں۔
اے اللہ! برکت نازل فرمائیے، محمد (ﷺ) پر اور ان کی آل پر جیسے کہ برکت نازل فرمائی آپ نے ابراہیم (علیہ السلام) پر اور ان کی آل پر، بیشک آپ ہی تعریف کے مستحق، بڑی بزرگی والے ہیں"۔



# رسومات وبدعات

## بدعت کیا ہے؟

بدعت لفظ بَدَعَ سے ہے۔ جس کا معنی ہے اضافہ، نیا یا انوکھا پن۔ دین میں کوئی ایسا نیا طریقہ یا رسم یا کام ثواب کی غرض سے یا نیکی کا کام سمجھ کر شامل کر لیا جائے اور اسے ضروریاتِ دین کا لازمی حصہ سمجھ لیا جائے جس کی دلیل قرآن وسنت سے نہ ملتی ہو، اس کو "بدعت" کہتے ہیں۔

ہمارے ہاں بدعات کی اکثریت کا تعلق ایسی خود ساختہ رسومات سے ہے جو آباؤ اجداد اور غیر مسلم اقوام کی تقلید میں اپنائی گئی ہیں اور اگرچہ وہ بطور ثواب تو نہیں رواج پا رہی ہیں مگر وہ قرآن وسنت کی تعلیمات، اسلامی روایات اور دینی تقاضوں کے عین برخلاف ہیں۔

دین اسلام ایک مکمل دین ہے۔ نئی شریعت ایجاد کرنے کا مطلب یہ ہوا کہ اسلام کو ناقص سمجھا گیا، یا پھر یہ مطلب ہوا کہ وحی کے نزول کے وقت، معاذ اللہ، اللہ تعالیٰ کو معلوم نہیں تھا کہ اس کام میں ثواب ہے اور اب لوگوں کو معلوم ہو گیا کہ اس میں ثواب ہے یا پھر اللہ تعالیٰ کو تو معلوم تھا کہ اس میں ثواب ہے مگر وہ بتانا نہیں چاہتا تھا یا معاذ اللہ بھول گیا یا پھر یہ سمجھا جائے کہ اللہ تعالیٰ نے تو یہ معاملہ بتایا تھا مگر معاذ اللہ، رسول اللہ ﷺ سمجھے نہیں یا پھر سمجھنے کے بعد امت کو بتانا بھول گئے یا یہ کہا جائے کہ معاذ اللہ، صحابہ کرامؓ نے اس دین کو پوری طرح آگے نہیں پہنچایا، یا خود اس پر عمل نہیں کیا اور ہمارے علماء و مشائخ کو اب سمجھ میں آیا ہے یا انہیں کوئی نیا الہام ہوا ہے۔

اگر ایسی کوئی بات نہیں تو پھر اللہ اور اللہ کے رسول ﷺ سے یہ مقابلہ اور یہ بغاوت کیسی!

ایسے لوگ دراصل (1) عقیدہ کی کمزوری (2) علم کی کمی خصوصاً دینی کم فہمی اور (3) اور غلط راہنمائی کی وجہ سے خودساختہ رسومات و بدعات کو بڑی ڈھٹائی سے دین ہی کا حصہ سمجھتے رہتے ہیں اور اسی اساس پر عام مسلمانوں کے درمیان اختلافات اور فرقہ واریت کو پروان چڑھانے کا سبب بنتے ہیں۔ قرآن وسنت سے دُوری اور دینی جہالت اس اچھے بھلے باشعور اور اعلیٰ تعلیم یافتہ طبقے کو بھی حقائق سے قریب نہیں ہونے دیتی اور وہ نسل در نسل حقائق جانے بغیر گمراہیوں میں بھٹکتے چلے جاتے ہیں۔ مندرجہ ذیل حدیث مبارک میں یہی بات ہمیں نہایت خوبصورت اور صاف طریقے سے واضح کر دی گئی ہے:

"سب حدیثوں سے بہتر حدیث (کلام / بات) اللہ تعالیٰ کی کتاب ہے اور سب طریقوں سے بہتر طریقہ (سنت) محمد (ﷺ) کا طریقہ ہے اور سب کاموں سے بُرا کام دین میں کوئی نیا کام (بدعت) نکالنا ہے اور ہر بدعت گمراہی ہے"۔ (مسلم)

**وعید و مذمت**

ارشادِ باری تعالیٰ ہے :

یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تُقَدِّمُوْا بَیْنَ یَدَیِ اللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ وَاتَّقُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ سَمِیْعٌ عَلِیْمٌ ۝ (الحجرات : 1)

"اے لوگو جو ایمان لائے ہو! مت آگے بڑھو اللہ سے اور اس کے رسولؐ سے اور ڈرو (اس معاملہ میں) اللہ سے بے شک اللہ سننے والا جاننے والا ہے"۔

اَفَغَیْرَ دِیْنِ اللّٰهِ یَبْغُوْنَ ..... (آل عمران : 83)

"کیا بھلا وہ اللہ کے دین کے سوا کسی اور دین کی تلاش میں ہیں؟"

وَمَنْ یَّبْتَغِ غَیْرَ الْاِسْلَامِ دِیْنًا فَلَنْ یُّقْبَلَ مِنْهُ ۚ وَهُوَ فِی الْاٰخِرَةِ مِنَ الْخٰسِرِیْنَ ۝ (آل عمران : 85)



"جو شخص اسلام کے سوا اور دین تلاش کرے، اس کا دین قبول نہ کیا جائے گا اور وہ آخرت میں نقصان اُٹھانے والوں میں ہوگا"۔

غیر دینی افعال کو جانتے بوجھتے دین کا حصہ سمجھ لینا یا جو کام اللہ اور اس کے رسول ﷺ نے نہ بتایا ہو اس کو ان کی طرف منسوب کر لینا، اس پر قرآن کے ساتھ ساتھ حدیث میں بھی سخت وعید آئی ہے۔

**جہنم میں ٹھکانہ**

اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں :

وَالَّذِیْنَ كَذَّبُوْا بِاٰیٰتِنَا وَاسْتَكْبَرُوْا عَنْهَاۤ اُولٰٓىٕكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِیْهَا خٰلِدُوْنَ ۝ فَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا اَوْ كَذَّبَ بِاٰیٰتِهٖ ؕ (الاعراف : 36,37)

"اور جو لوگ ہمارے ان احکامات کو جھٹلائیں اور ان سے تکبر کریں گے وہی لوگ آگ والے ہوں گے، وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے۔ سو اس شخص سے زیادہ ظالم کون ہوگا جو اللہ تعالیٰ پر جھوٹ باندھے یا اس کی آیات کو جھٹلائے"۔

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

"جس نے مجھ پر جانتے بوجھتے جھوٹ بولا وہ اپنا ٹھکانہ جہنم میں بنالے"۔ (متفق علیہ)

**بائیں راستہ کے لوگ**

ارشادِ باری تعالیٰ ہے :

وَمَاۤ اٰتٰىكُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ ۗ وَمَا نَهٰىكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوْا ۚ (الحشر : 7)

"رسول جو حکم تم کو دیں اس کو مان لو اور جس سے منع کریں اس سے باز رہو"۔

بدعت پر ایک خطبہ دیتے ہوئے رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

"یوم حساب میری امت کے کچھ لوگوں کو لایا جائے گا اور انہیں بائیں راستہ کی طرف ڈال دیا جائے گا۔ میں کہوں گا، "میرے رب! یہ میرے ساتھی ہیں"۔ اللہ تعالیٰ فرمائیں گے: "تم نہیں جانتے انہوں نے تمہارے بعد دین میں کیا کیا بدعتیں ایجاد کیں"۔ (بخاری)

## توبہ اور بدعت

رسول اللہ ﷺ نے ایک اور موقع پر فرمایا:

"اللہ تعالیٰ بدعتی کی توبہ قبول نہیں کرتا جب تک کہ وہ اپنی بدعت کو چھوڑ نہ دے"۔ (طبرانی)

## فرائض ونوافل نا قبول

سیدنا علیؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا، "مدینہ عائر (پہاڑ) سے لے کر فلاں مقام (ثور) تک حرم ہے، اور جو کوئی (دین میں) نئی بات نکالے یا نئی بات نکالنے والے کو جگہ دے گا اس پر اللہ اور فرشتوں اور سب لوگوں کی پھٹکار۔ نہ اس کا فرض قبول ہوگا نہ نفل..."۔ (بخاری)

## بدعت کیونکر شروع ہوتی ہے؟

دین کے علم کو لوگوں تک نہ پہنچانا اور سیدھے سادے دین میں سختی اور کج روی پیدا کر کے اسے بگاڑنا، بدعت کا سبب بنتا ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

"اللہ دین کا علم بندوں سے چھین کر نہیں اٹھائیں گے بلکہ عالموں کو اُٹھا کر علم کو اٹھا لیں گے۔ جب کوئی عالم باقی نہ رہے گا تو لوگ جاہلوں کو سردار (پیشوا) بنالیں گے اور انہی سے معاملات پوچھیں گے۔ وہ بغیر علم کے فتویٰ دیں گے۔ خود بھی گمراہ ہوں گے اور دوسروں کو بھی گمراہ کریں گے"۔ (بخاری)

ایک اور موقع پر فرمایا، "اللہ تعالیٰ کو وہ دین پسند ہے جو سچا، سیدھا اور آسان ہو"۔ (بخاری)



رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، "وہ زمانہ قریب ہے جب مسلمان کا بہتر مال بکریاں ہوں گی اور وہ ان کو پہاڑ کی چوٹیوں اور بارش کے مقام پر چراتے ہوئے (دنیاوی) فتنوں سے اپنا دین بچاتا پھرے گا"۔ (بخاری)

## افتراقِ اُمت

بدعت اسلامی معاشرے میں پھیلنے والی بہت سی برائیوں کی جڑ ہے ان میں سرفہرست برائی فرقہ واریت ہے۔ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:

"متفرق ہو گئے یہود اکہتر (71) یا بہتر (72) فرقوں پر اور نصاریٰ بھی اسی طرح اور ہو جائے گی میری اُمت تہتر (73) فرقے"۔ (ترمذی)

دوسری روایت میں یوں اضافہ ہے: "جس طریقے پر میں اور میرے اصحاب ہیں اسی پر چلنے والے جنت میں جائیں گے اور جو نیا راستہ نکال کر چلیں گے، وہ جہنم میں جائیں گے"۔

(ترمذی)

## عمل جاریہ

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، "...جس نے اسلام میں کوئی اچھا طریقہ اپنایا (ایسا عمل کیا جسے لوگ چھوڑ چکے تھے) اس کے لیے اس کا اپنا بھی اجر ہوگا اور اس آدمی کا بھی اجر جو بعد میں اس پر عمل کرے گا۔ بعد میں کرنے والوں کے اجر میں کمی بھی نہیں ہوگی۔ اور جس نے اسلام میں برا طریقہ ایجاد کیا اسے اپنا گناہ بھی ملے گا اور بعد میں اس پر عمل کرنے والوں کا بھی اور بعد میں کرنے والوں کے گناہ میں کمی بھی نہیں ہوگی، پھر نبی ﷺ نے یہ آیت تلاوت فرمائی:

وَنَكْتُبُ مَا قَدَّمُوا وَآثَارَهُمْ ط (یٰسٓ: 12)

"جو کچھ (اعمال) لوگ آگے بھیجتے ہیں وہ سب ہم لکھ رہے ہیں اور جو کچھ آثار انہوں نے پیچھے چھوڑے (وہ بھی ثبت کر رہے ہیں)..."۔ (مسلم)

# بدعات ہی بدعات

کفر اور شرک کے بعد سب سے بڑا گناہ 'بدعت' ہے، دین کے نام پر شامل کیے گئے (غیر اسلامی) رسوم ورواج میں سے نوے فیصد کا تعلق صرف جنازے کے مسائل سے ہے جن کا سلسلہ بیماری سے شروع ہو کر مرنے تک اور بعد ازاں زیارت قبور اور پھر ''برسیوں'' تک جا پہنچا ہے ان رسومات وبدعات کی ہر علاقے، قبیلے اور برادری کے مزاج اور ماحول کے حوالے سے ایک لمبی فہرست ہے۔ یہاں مرحلہ وار ان رسومات میں سے کچھ کا مختصراً ذکر کیا جارہا ہے:

## بیماری میں بدعات اور غیر اسلامی رسومات

☆ بیماری کی حالت میں خاکِ شفا' منکے' تعویز' دھاگے وغیرہ حاصل کرنے کے لیے ''زندہ پیروں'' کے پاس جانا۔

یہ لوگ جن کی اکثریت علمِ دین سے ناواقف ہوتی ہے ان سادہ لوح عوام کو فوت شدہ بزرگوں کے نام کی نذر' نیاز اور چڑھاوے وغیرہ دینے پر مجبور کرتے ہیں۔ بیشتر خانقاہوں' مقبروں' مزاروں وغیرہ پر یہ لوگ مجاور بنے بیٹھے نظر آتے ہیں۔ یہاں مریضوں کو لا کر 'حاضری' دلائی جاتی ہے جسے 'زیارتیں کرانے' کا نام بھی دیا جاتا ہے۔

☆ بعض دفعہ مرگی اور پاگل پن کے مریضوں کو یہاں لوہے کی زنجیروں سے باندھ کر ان پر تشدد کیا جاتا ہے اور اسے جنات نکالنے کا علاج سمجھا جاتا ہے، جو سراسر ظلم اور غیر اسلامی طرز عمل ہے۔ اسی طرح مریضوں کو بغرض علاج ناقابل برداشت دھونی دینا' اور کوٹھریوں میں بند رکھنا' چلّے کاٹنا' پیروں کے نام پر چھوڑے ہوئے مخبوط الحواس بچوں سے مریضوں کو پٹوانا اور جس کو بچہ زچ ہو کر زیادہ مارے، اس کے لیے گمان کرنا کہ اس 'اللہ والے' کی زیادہ مار سے یہ مریض زیادہ جلدی صحت یاب ہوگا۔



علاوہ ازیں ان زیارتوں پر ہر قسم کے مریضوں کو خواہ ان میں بستر سے اٹھنے کی بھی سکت نہ ہو' سلام کروانے لانا تاکہ وہ فوت شدہ ''بزرگوں کی دعا'' سے صحت یاب ہو جائیں۔

☆ چھوٹے ناتواں بچوں کو مزاروں کے درختوں کے نیچے طواف کروا کر انہیں کئی دن تک جوتیوں کے پلڑے کے برابر تولنا' پھر اس بچے کی قمیض مزار پر پھینک آنا' سوکھے کے مریض کا ایک اور علاج یہ کہ، اناج سے بھرا ہوا تھیلا دریا کے کنارے گیلی سطح کے نیچے دبا آنا اور عقیدہ رکھنا کہ جیسے جیسے اس میں دانے پھولیں گے' بچے کا کمزور جسم صحت مند ہوتا جائے گا۔

☆ جس عورت کے بچے پیدائش کے بعد فوت ہو جاتے ہوں' اس کا منت ماننا کہ اب بچہ ہوگا تو میں اتنے سال تک اسے مانگ کر کپڑے پہناؤں گی تاکہ وہ زندہ بچ جائے۔

☆ اسی طرح بانجھ مردوں کی بیویوں کا یا خود بانجھ عورتوں کا ایسے مزاروں پر جانا جن کے بارے میں مشہور کر دیا گیا ہو کہ وہاں حاضر ہونے / سلام کرنے سے اولاد جیسی نعمت ملتی ہے۔ ایسے مزاروں کے پاس درختوں کے نیچے جھولیاں پھیلا کر کھڑے ہو جانا کہ جھولی میں پتہ گرے گا تو اولاد ہوگی اور اس مقصد کے لیے گھنٹوں کھڑے رہنا۔

☆ مزاروں اور قبروں کی مٹی لا کر اسے متبرک اور باعثِ شفا سمجھ کر پاس رکھنا۔

☆ مزاروں پر پڑے مخصوص پتھروں کو اٹھا کر جسم پر درد کے مقامات پر رگڑنا۔

☆ مزاروں پر جلنے والے چراغوں سے تیل لے کر جسم کے تکلیف زدہ حصوں پر لگانا۔

یہ اور اس قسم کی دوسری بے شمار غیر اسلامی حرکات ہمارے ملک کے تقریباً ہر علاقے میں بڑی عقیدت واحترام سے شفاء کی خاطر اپنائی جاتی ہیں۔

## میت کی بدعات

☆ بیمار کی موت واقع ہو جانے پر لواحقین کا میت کے گرد بیٹھ کر بلند آواز سے نوحہ کرنا۔

☆ جب تک میت گھر میں ہو 14 بار سورۃ البقرہ پڑھنا۔ (بے پناہ فضائل والی اس سورۃ کو اس موقع پر اس گنتی کے ساتھ مخصوص کر لینا جبکہ کسی صحیح حدیث سے تو درکنار کسی ضعیف حدیث سے بھی اس کی کوئی دلیل نہیں ملتی، لہٰذا یہ بدعت بن جاتی ہے)

☆ میت کی چارپائی کے نیچے سرہانے کی طرف کچے چاول یا گندم رکھنا اور دفنانے کے بعد اسے خیرات کرنا۔

☆ بیوی کے فوت ہونے پر خاوند کے لیے بیوی کو غیر محرم قرار دینا۔ اور اسی طرح خاوند کے فوت ہو جانے پر بیوی کو میت کے پاس نہ آنے دینا اور نہ ہی دیکھنے دینا۔

## غسل کی بدعات اور غیر اسلامی رسومات

☆ میت کے غسل کے وقت دعائیں، نعتیں یا کوئی اشعار وغیرہ پڑھنا۔

☆ میت کو دوبار غسل دینا۔

☆ کسی خاص علاقے یا جگہ کی مٹی کو متبرک سمجھ کر اسے غسل کے وقت استعمال کرنا۔

## کفن کی بدعات اور غیر اسلامی رسومات

☆ کفن پر آیات و پاکیزہ کلمات لکھنا یا ان کو کاغذ یا کپڑے پر لکھ کر میت کے سینے پر رکھنا۔

☆ کفن آب زم زم میں بھگونا۔

☆ میت دلہا یا دلہن ہے یا عنقریب شادی ہونے والی تھی تو کفن کی بجائے شادی کے لباس میں یا سہرا باندھ کر دفنانا۔

## جنازہ کی بدعات اور غیر اسلامی رسومات

☆ جنازہ کو پھولوں سے یا قرآنی آیات لکھی ہوئی چادروں سے سجا کر لے جانا۔

☆ کسی مخصوص رنگ کی مثلاً کالی یا سبز چادر ہی جنازہ پر ڈالنا۔



فوٹوگرافی کرنا۔

☆ اس موقع پر صدقہ و خیرات کا اہتمام کرنا۔

☆ گھر کے دروازہ سے جنازہ نکالتے ہوئے قرآن پاک کا سایہ کرنا۔

☆ جنازے کو فوت شدہ خاندانی پیروں کے مزاروں کے گرد طواف کروانے لے جانا۔

☆ جنازے کو لے جاتے ہوئے راستہ میں کلمہ شہادت بلند آواز سے پڑھنا یا اس کے پڑھانے کے لیے صدا لگانا۔

☆ جنازہ کے ساتھ سات پھل، مٹھائی، خشک میوے وغیرہ لے جا کر قبر پر تقسیم کرنے کی رسم کرنا۔

☆ فوٹوگرافی کرنا۔

## نماز وحشت ادا کرنا

☆ بیشتر گھرانوں میں میت کو تدفین کیلئے لے جانے کے بعد گھر کے باقی ماندہ افراد جن میں اکثریت خواتین کی ہوتی ہے 'نماز وحشت' ادا کرتے ہیں جس کی کوئی دلیل قرآن یا سنت سے نہیں ملتی۔ یہ دو رکعت نماز مرنے والے کیلئے دوری وحشتِ قبر کے طور پر ادا کی جاتی ہے۔ گھر کی بڑی بوڑھیاں اس کا اہتمام کرتی ہیں اور دیگر افراد یہ بدعتی رسم ان کی تابعداری میں ادا کرتے ہیں۔ (نوافل کو نماز وحشت کے طور پر مخصوص کرنے کی بجائے غم میں واستعینو بالصبر والصلوۃ کی نیت سے پڑھنا چاہیے)۔

## دفن کی بدعتیں اور غیر اسلامی رسومات

☆ تدفین کے وقت میت کے سینے پر 'عہد نامہ' رکھنا۔ یہ ایک کاغذ پر لکھے ہوئے کچھ پاکیزہ کلمات ہوتے ہیں جنہیں قبر میں میت کے ساتھ رکھ کر یہ سمجھا جاتا ہے کہ اس کی وجہ سے میت ہر طرح کے دکھ اور عذاب سے محفوظ رہے گی۔

☆ دفن کرتے وقت قبر میں میت کے سر کے نیچے کوئی نرم چیز رکھنا۔

☆ تدفین کے بعد قبر پر اذان دینا۔ میت دفن کرنے کے بعد چند افراد قبر کے نزدیک کھڑے ہوکر باری باری اذان دیتے ہیں' اس کی خودساختہ حکمت یہ بیان کی جاتی ہے کہ جب مردہ قبر میں اذان سنے گا تو نماز کی تیاری کرے گا' اور یوں اس تیاری کے سبب منکر ونکیر کے سوالات وغیرہ کے مراحل سے بآسانی گزر جائے گا۔

## قبر کی بدعات اور غیر اسلامی رسومات

☆ پختہ قبریں بنوانا اور انہیں قیمتی سنگ مرمر سے مزین کرواکر ان پر کتبے معہ شجرہ نسب اور شعروشاعری کے نصب کروانا۔

☆ قبر کے پاس روشنی کا بندوبست کرنا۔ نیز چراغ اور موم بتیاں جلانا۔

☆ قبر کے قریب کسی آدمی کو اجرت پر بہت دنوں تک قرآن پاک کی تلاوت کے لیے بٹھا دینا۔

☆ ثواب اور مغفرت کی غرض سے قبروں پر قرآنی آیات والی چادریں بچھانا۔

☆ مرنے والے کے ساتھ اپنی محبت وعقیدے کے طور پر قبر پر پھول پتیاں بکھیرنا' اور اس تعلق کے اظہار کے لیے قبر کو بوسے دینا' اور ماتھا' رخسار یا جسم کو قبر سے لگانا۔

☆ قبروں کی طرف منہ کرکے دعائیں مانگنا۔

☆ قبروں پر نماز پڑھنا یا کوئی اور عبادت کرنا۔

☆ قبر والے کو سجدہ کرنا یا قبروں کا طواف کرنا۔

☆ کسی نبی' ولی یا بزرگ کی قبر پر دعاء کرتے ہوئے ان کے نام کی قسم کھانا' نیز ان کی قبروں کو وسیلہ بنا کر دعا مانگنا۔

☆ اپنی حاجتیں پوری کروانے کی درخواستیں لکھ کر مزاروں پر ڈال آنا۔

☆ مسجد میں قبر یا مزار بنانا۔



☆ قبروں اور مزاروں پر کھانے کے چڑھاوے چڑھانا' قبر پر روپے پیسے ڈال آنا۔

☆ مدفون لوگوں کے لیے دعائے مغفرت کرنے اور خود عبرت حاصل کرنے کی بجائے قبروں پر ''حاضریاں اور زیارتیں'' کرنے جانا اور وہاں بزرگوں کے ناموں کی نذر نیازیں اور منتیں ماننا۔

☆ قبروں پر میلے یا عرس وغیرہ لگانا۔

☆ قبر پر صدقہ خیرات تقسیم کرنا۔

☆ مزاروں اور قبروں پر جانور ذبح کرنا۔

☆ وہاں بال' دھاگے' رنگ برنگے کپڑے اور جھنڈے وغیرہ لگانا۔

☆ عرقیات وغیرہ سے مزاروں کی دھلائی کرنا۔

☆ مخصوص دنوں کو زیارت قبور کے لیے مقرر کرنا۔

☆ قبر پر اگربتیاں وغیرہ جلانا یا خوشبو ملنا۔

☆ زیارت قبور کے بعد الٹے پاؤں واپس پلٹنا۔

☆ ڈھول دھمالوں کے ساتھ جلوس کی شکل میں چادریں' جھنڈے اور سجی ہوئی ''ڈالیاں'' لے کر مزاروں پر جانا۔

## روح سے متعلق بدعات اور غیر اسلامی رسومات

☆ یہ عقیدہ رکھنا کہ مرنے والے کی روح چالیس روز تک گھر آتی ہے' اس وجہ سے چالیس راتیں اپنے گھر میں روشنی جلائے رکھنا۔

☆ اسی ضعیف عقیدہ کے زیر اثر مرنے والے کے لیے سات پھل' سات خشک میوے اور مٹھائیاں وغیرہ قبر پر لے جا کر تقسیم کرنا۔

☆ مرنے کے بعد روح کو ثواب پہنچانے کے لیے قبروں کے کسی مجاور وغیرہ کا کھانا لگوا

دینا' اور گھر والوں کا مسلسل چالیس روز تک بہترین اور مرغن کھانا پکا کر اسے بھجوانا۔

(اس موقع پر ایک اور عجیب قسم کی توہم پرستی کا مظاہرہ کیا جاتا ہے وہ یہ کہ کھانے میں ہر چیز فقط ایک عدد ہی دی جائے۔ اس سے زیادہ دے دیا تو خاندان میں کسی دوسرے فرد کی موت واقع ہو جائے گی)

## ایصالِ ثواب کی بدعات اور غیر اسلامی رسومات

میت کے ایصالِ ثواب کی غرض سے بے شمار غیر مسنون کام کیے جاتے ہیں، جن کا دین سے کوئی تعلق نہیں ہوتا مثلاً:

☆ مخصوص دنوں' مخصوص اوقات اور مخصوص انتظامات کے ساتھ مرنے والے کے گھر میں جمع ہونا۔

☆ ان اجتماعات پر بڑے بڑے کھانوں کا بندوبست کرنا۔

☆ ان موقعوں کے نام یہ ہیں : سوئم / قل' فاتحہ خوانی' ختم دلانا' جمعراتیں' ساتواں' دسواں' چالیسواں' برسی وغیرہ۔ اس کے علاوہ وفات کے بعد آنے والی پہلی عیدیں اور شعبان' رمضان بھی ان سلسلوں میں شامل ہیں۔

☆ ان تمام ایام میں بدعت کے کھلم کھلا مظاہرے شروع ہو جاتے ہیں' بعض بدعتی امور خود میت کے اہل و عیال اپنے طور پر ادا کرتے ہیں' اور اکثر اوقات یہ رسومات تعزیت کے لیے آنے والے ''خیر خواہوں'' کے مشورے پر ثواب جان کر ادا کی جاتی ہیں' بلکہ بسا اوقات مرنے والا زندگی میں خود بھی ایسی غیر مسنون رسومات ادا کرنے سے متعلق وصیت چھوڑ جاتا ہے مثلاً:

''میرے مرنے کے بعد مالِ وراثت میں سے ان مخصوص دنوں اور تہواروں وغیرہ پر ختم دلاتے رہنا' یا میری طرف سے فلاں مزار پر چادر چڑھایا کرنا وغیرہ''۔



دین کے حوالے سے ایصالِ ثواب کی ان محفلوں کی حقیقت وحیثیت کیا ہے؟ یہ معلوم کرنے کی زحمت نہیں کی جاتی۔ ان بدعتی مشغلوں کو اپنانے والے افراد میں سے اکثریت کا مقصد صرف دکھاوا اور تمام رشتہ داروں میں سرخروئی اختیار کرنا ہوتا ہے۔ یہاں تک کہ برادری میں ناک بچانے کی خاطر قرض بھی لینا پڑے تو اس سے بھی گریز نہیں کیا جاتا خصوصاً غریب طبقے کو مہنگائی کے دور میں جینا تو دشوار تھا ہی اب مرنا بھی دشوار نظر آنے لگتا ہے۔

### دل کا فتویٰ

اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا، ''(واضح احکامات کے علاوہ) ہر کام کے لیے اپنے دل سے بھی فتویٰ لیا کرو۔ جس بات پر دل مطمئن ہو وہ جائز ہے اور جس پر دل نہ ٹھکے، قلب میں خلش ہو تو اس سے بچو خواہ لوگ تمہیں جواز ہی کا فتویٰ دے دیں''۔ (احمد)

## اہم ترین رسم ''چالیسواں''

☆ میت کے ایصالِ ثواب کے طور پر ادا کی جانے والی رسومات میں سب سے بڑی اور اہم رسم چالیسواں یا چہلم ہے۔ یہ دن وفات سے 40 روز بعد باقاعدہ منایا جاتا ہے' اور اس میں لوگوں کو باقاعدہ مدعو کیا جاتا ہے (اخبارات میں اشتہار لگوانے کے علاوہ نہ صرف اب دعوتی کارڈز بھی تقسیم ہونے لگے ہیں' بلکہ اس اجتماع کے لیے بسا اوقات شادی ہال بھی بُک کرایا جاتا ہے)۔

☆ گذشتہ چالیس دنوں کے دوران مرحوم کے قرابت داروں اور مولوی صاحب نے جتنے قرآن پاک مرحوم کے ایصالِ ثواب کی غرض سے ''ختم'' کیے، انہیں با آوازِ بلند ساری برادری کے سامنے مرنے والے کی روح کو ہدیتاً پیش کرنے کا اعلان کیا جاتا ہے۔

☆ گٹھلیوں پر پڑھنے کا جو سلسلہ سوئم سے شروع ہوا تھا اب اختتام کو پہنچتا ہے۔

☆ چہلم پر مرحوم کے ایصالِ ثواب کے لیے جو جوڑے کپڑے وغیرہ بنوائے گئے تھے وہ باقاعدہ عزیزوں کو دکھا کر خیرات کیے جاتے ہیں۔

☆ اس کے بعد پرتکلف کھانا تمام مہمانوں کو کھلایا جاتا ہے، لواحقین صاحبِ حیثیت ہوں یا قرض لینا پڑے، کھانا پورے لوازمات کے ساتھ تیار کیا جاتا ہے، جس کا مقصد مرحوم کی روح کو خوش کرنا، برادری والوں کے سامنے مرحوم کے ساتھ اپنی گہری وابستگی اور تعلق جتانا، خاندان بھر میں اس سے پہلے گزر چکنے والے چالیسوں سے خوب تر چالیسواں منانا اور برسی کی آمد تک کے لیے ایک بڑے "فرض" سے سبکدوش ہو جانا ہوتا ہے۔

☆ اس رسم کو ادا کرنے میں اس بات کا خصوصاً خیال رکھا جاتا ہے کہ عین چالیسویں کے دن یا ایک دو دن پہلے یہ رسم ادا کر لی جائے، مگر 40 دن سے ایک دن بھی اوپر نہ ہونے پائے، اس بات کو بھی بدشگونی سمجھا جاتا ہے اور وہم کیا جاتا ہے کہ اگر اس رسم کی ادائیگی میں تاخیر ہوئی تو خاندان میں کسی اور شخص کی موت واقع ہو جائے گی۔

## دستار بندی

☆ چالیسویں کے موقع پر اس رسم کو ادا کرنا، مرنے والا سربراہ خانہ تھا، تو اب اس کے بڑے بیٹے کے سر پر خاندان کا کوئی اور بزرگ "دستار" باندھتا ہے۔ اس سے مراد یہ ہوتی ہے کہ یہ اپنے باپ کے جانشین کے طور پر خاندان کا کفیل مقرر کر دیا گیا ہے۔

☆ اس موقع پر اس "جانشین" کی طرف سے سارے خاندان والوں کو کپڑے تقسیم کرنا۔

## پہلی عید پر سوگ منانا

☆ اکثر گھرانوں میں موت کے بعد آنے والی پہلی عید کو 'یوم سوگ' کے طور پر منایا جاتا ہے، اس دن میت کے اہل خانہ نہ تو اچھے کپڑے پہنتے ہیں اور نہ ہی عید کی خوشی مناتے ہیں۔

☆ خصوصاً دورانِ عدت عید آ جائے تو بیوہ کو کالے یا سفید لباس ہی کا ہدیہ دیا جاتا ہے۔



## برسی منانا

☆ فوت شدہ کی موت کا ایک سال مکمل ہونے پر برسی کی رسم ادا ہوتی ہے۔ اس موقع پر پھر سے تمام عزیز و اقارب جمع ہوتے ہیں، افسوس کے الفاظ پھر سے دہرائے جاتے ہیں۔

☆ باقاعدہ دعوتی پیغام دیے جاتے ہیں۔

☆ میت کی طرف سے اس خاص موقع کے لیے پھر سالانہ کے جوڑے تیار کیے جاتے ہیں

☆ آنے والوں کے لیے پرتکلف کھانے کا اہتمام کیا جاتا ہے وغیرہ۔

☆ بعض گھرانوں میں برسی منانے کا سلسلہ سالہا سال جاری رہتا ہے۔

غیر اسلامی عقائد و نظریات پر مبنی یہ تمام رسومات سراسر وہ بدعتیں ہیں جن کا دین سے دور کا بھی واسطہ نہیں، اور ان کو بلا تحقیق محض باپ دادا کی پیروی کرتے ہوئے اپنا لیا جاتا ہے۔ ان کو اپنانے میں نہ صرف اسراف کا پہلو نمایاں رہتا ہے بلکہ ریاکاری اور دکھاوا بھی پیش پیش ہوتا ہے کیونکہ ایصالِ ثواب کے لیے جتنا خرچ کیا جاتا ہے اس میں غریبوں کے لیے صدقہ خیرات کا حصہ کم، اور ان لوگوں کے کھانے، کپڑے اور تبرک پر خرچ زیادہ کیا جاتا ہے جن کے پاس یہ نعمتیں پہلے ہی وافر مقدار میں موجود ہوتی ہیں۔

## بزرگوں کی قبریں

بدعات کے شرک کی حد تک بڑھے ہوئے نظارے ہمارے یہاں بزرگوں اور نیک لوگوں کی قبروں پر دیکھنے کو ملتے ہیں۔

یہ سب وہ بزرگ اور نیک ہستیاں تھیں جو ہمیں توحید اور اتباعِ سنت کی تعلیم دے گئیں اور جنہوں نے اپنی زندگیاں لوگوں کو شرک کی دلدلوں سے نکالنے میں صرف کر دیں، ان ہی کی قبروں پر مقبرے، مزار اور خانقاہیں تعمیر کر دی گئیں، اب انہیں گلاب کے عرق اور دودھ سے دھویا جاتا ہے۔ خوبصورت چادروں اور غلافوں سے انہیں سجایا جاتا ہے، رنگ برنگے کپڑے

اور دھاگے وغیرہ ان مزاروں اور ان کے اردگرد کے درختوں پر باندھے جاتے ہیں اور وہاں کے پتھروں کو بھی متبرک مانا جاتا ہے۔ زائرین ہاتھ باندھ کر اور سر جھکا کر نہایت عجز و انکساری سے ان مزاروں پر حاضری دیتے ہیں نیز وہاں قوالیاں' عرس' میلے اور تمام غیر شرعی پروگرام منعقد کرانے کے لیے باقاعدہ فنڈ اکٹھا کیا جاتا ہے۔ جس کے لیے مزار کے گردوپیش میں ڈبے رکھے ہوتے ہیں تاکہ تمام زائرین حسبِ توفیق ان 'نیک کاموں' کے لیے حصّہ ڈال کر ثواب کمائیں۔

### سوچنے کا مقام

ایک برائی ختم نہ کی جائے تو طبیعت دوسری برائی پر آمادہ ہونے لگتی ہے' پھر تیسری اور پھر ... برائی برائی ہی نہیں لگتی، اسے ''رسم'' یا ''رواج'' کا نام دے دیا جاتا ہے۔

گلاب کے عرق اور دودھ سے مزاروں کو دھونے کی ''رسم'' ادا کرنے والوں کو یہ خیال تک نہیں آتا کہ یہ بدعت ہی نہیں، انتہائی درجے کا اسراف بھی ہے۔ یہی ملک جہاں بہت سے لوگ خصوصاً بچے دودھ اور دوسری غذائی قلت کے سبب کمزور صحت اور کم عمری کی اموات کا شکار ہیں وہاں اس بیش بہا نعمت کو یوں ضائع کر کے ایک بہت بڑے گناہ کا ارتکاب کیا جارہا ہے۔ جبکہ صحابہ کرامؓ جیسی جلیل القدر ہستیاں اپنے کفن تک کے خرچ کے لیے نئے کپڑوں سے بھی گریز کرتے تھے اور نئے کپڑے کے لیے زندوں کو مُردوں سے زیادہ حقدار سمجھتے تھے۔

سیّدنا ابوبکر صدیقؓ سے ان کی زندگی میں جب کپڑوں میں سے کفن کے انتخاب کے بارے میں دریافت کیا گیا تو انہوں نے فرمایا:

''نئے کپڑوں کا زندہ زیادہ مستحق ہے میرے لیے بس یہ پرانے ہی کافی ہوں گے''۔ (بخاری)

### یہ رسومات و بدعات ہمارے صاف ستھرے دین کا حصّہ کب بنیں؟

یہ چند دنوں مہینوں یا سالوں میں نہیں ہوا بلکہ اس میں ان صدیوں کا عمل دخل شامل ہے جو ہم نے غیر مسلموں کے ساتھ مل کر گزاری ہیں۔ یہی مخلوط معاشرت رسومات و بدعات کی



چھوٹی بڑی، بہت سی پگڈنڈیوں کو شرک کی شاہراہ پر لا ملانے کا سبب بنی۔

ہمارے ہاں مسلمانوں کے ساتھ یہ بدقسمتی بھی ہوئی کہ انہیں بحیثیت محکوم قوم، تعلیم سے دور رکھا گیا اور یوں جہالت کے اندھیروں سے نکلنے نہ دیا گیا۔ علاوہ ازیں بت پرستی اور کفر و شرک میں گھری قوم کے ساتھ صدیوں یکجا رہنے سے ان کے بہت سے رسوم و رواج اور شرکیہ افعال کا مسلمانوں پر غیر محسوس طریقے سے اثر ہوتا چلا گیا۔ آزادی ملی بھی تو قوم ظاہری اور دنیاوی تعمیر و ترقی کے منصوبوں میں مصروف ہوگئی' لیکن دین کی بنیادیں مضبوط کرنے کی طرف توجہ کم ہی رہی۔ اسی لیے دین کی عمارت کی تعمیر ڈھانچے سے آگے نہ بڑھ سکی۔ بلکہ یہ ڈھانچہ بھی دینی عقیدوں کے بگاڑ' جماعتوں کی نااتفاقی اور فرقہ واریت کے طوفانوں سے ہچکولے ہی کھاتا رہا۔

بہر حال خلاصہ یہ کہ ابھی بھی وقت ہے کہ ہم بے دینی کو مزید سیراب کرنے کی بجائے تمام قابلِ اصلاح امور کی طرف توجہ دیں تو خیر کے بہت سے چمن آباد ہو سکتے ہیں۔

رسومات و بدعات کے حوالے سے بڑے بڑے قابلِ اصلاح امور یہی ہیں۔

(1) کم علم آباؤ اجداد کی جاہلانہ روایات کی پابندی۔

(2) دینی جماعتوں کی نااتفاقی اور ان کے عقیدوں کا بگاڑ۔

(3) درآمد شدہ غیر مسلم رسومات کی تقلید۔

الحمدللہ! چند پُرخلوص دینی خدمت گزاروں کی سالہا سال کی بے لوث اور انتھک کوششوں سے اب ہمارے ملک میں بھی لوگوں کے سوچنے اور سمجھنے کے انداز میں تبدیلی آرہی ہے۔ خصوصاً تعلیم یافتہ طبقہ میں یہ صلاحیت بیدار ہوتی چلی جارہی ہے کہ دینی مسائل و معاملات کو خالص عقیدۂ توحید کی کسوٹی سے جانچ کر اور اتباعِ سنت کی روشنی میں پرکھ کر عمل میں لایا جائے۔ لہٰذا وہ وقت دور نہیں جب مسلمانوں کے اس پاک خطہ سے شرک و بدعت کا خاتمہ ہوجائے گا' ان شاءاللہ۔

# ایصال ثواب کے مسنون طریقے

سیدنا ابو ہریرہؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

''مرنے کے بعد انسان کے اعمال (کے ثواب کا سلسلہ) منقطع ہو جاتا ہے' سوائے تین چیزوں کے جن کا ثواب میت کو پہنچتا رہتا ہے:

(1) صدقہ جاریہ'

(2) لوگوں کو فائدہ دینے والا علم'

(3) نیک اولاد جو میت کے لیے دعا کرتی رہے''۔ (مسلم)

## (1) صدقہ جاریہ

دینی بھلائی کے کام، مسجد، مدرسہ، کتب خانہ، مسافر خانہ یا شفا خانہ کی تعمیر، پانی پلانے کا انتظام، سایہ دار یا پھل دار درخت لگانا' یہ سب صدقہ جاریہ کے کام ہیں' جو انسان اپنی زندگی میں خود کر جائے یا اس کی وفات کے بعد اس کے لواحقین کریں، ان کا اجر و ثواب انسان کو مرنے کے بعد ملتا رہتا ہے۔

صدقہ جاریہ کی ایک شکل ''وقف'' بھی ہے۔

**وقف :** (مندرجہ ذیل حدیث واضح کرتی ہے کہ وقف کیا ہے)

عبداللہ بن عمرؓ نے روایت کیا ہے کہ سیدنا عمرؓ نے رسول اللہ ﷺ کے زمانے میں اپنے ایک مال (ثمغ) کو وقف کر دیا۔ وہ کھجور کا ایک باغ تھا۔ عمرؓ نے عرض کیا' یا رسول اللہ! مجھے ایک عمدہ مال حاصل ہوا ہے۔ میں چاہتا ہوں کہ اس کو صدقہ کر دوں'۔

نبی ﷺ نے فرمایا' ''تم چاہو تو اصل جائیداد کو روک رکھو اور اس کا فائدہ خیرات کر دو۔



نہ وہ بکے' نہ ہبہ ہو سکے' نہ میراث ہو البتہ اس کا پھل (اللہ کی راہ میں) خرچ ہو'۔

تو عمرؓ نے اس کو اللہ کی راہ میں اس طرح وقف کیا کہ اس کی آمدنی (فی سبیل اللہ) غلاموں کے آزاد کرانے محتاجوں اور مہمانوں کی خدمت اور مسافروں اور قرابت داروں پر صرف کی جانے لگی اور (فرمایا) جو اس کا انتظام کرے وہ اس میں سے دستور کے مطابق کھایا کرے اور اپنے دوست کو بھی کھلائے مگر دولت مندی کے لیے اس میں سے جمع جوڑ نہ کرے (ضرورت کا ہی لے)۔ (بخاری)

## تعریف

اپنے مال (اسباب، مکان، دکان، فیکٹری، باغ، کنواں، کان، اراضی، سواری یا جائداد وغیرہ) کو اللہ کی راہ میں مستقل طور پر اس طرح مختص کر دینا کہ :

☆ اصل جائداد باقی رہے مگر اس کی آمدنی، پیداوار یا فائدہ صدقہ کی جا سکے۔

☆ وقف کو نہ فروخت کیا جا سکتا ہے۔

☆ اور نہ ہی ہبہ کیا جا سکتا ہے۔

☆ اور نہ ہی وراثت میں تقسیم کیا جا سکتا ہے۔

☆ نہ ہی وقف کرنے والا دوبارہ اسے خرید سکتا ہے۔

عبداللہ بن عمرؓ روایت کرتے ہیں کہ سیدنا عمرؓ نے اللہ کی راہ میں استعمال کرنے کے لیے ایک گھوڑا رسول اللہ ﷺ کو دیا، تا کہ آپ ﷺ اس پر کسی کو سوار کریں۔ پھر سیدنا عمرؓ کو یہ خبر ملی کہ جس شخص کو گھوڑا ملا تھا اس نے اسے بیچنے کو کھڑا کیا ہے' سیدنا عمرؓ نے رسول اللہ ﷺ سے اس کے خریدنے کی بابت پوچھا تو آپ ﷺ نے فرمایا:

''اس کو ہرگز نہ خریدو اور اپنا صدقہ نہ لوٹاؤ''۔ (بخاری)

## وقف کی مختلف صورتیں

☆ مالِ وقف محتاج اولاد یا رشتہ داروں کے لیے بھی مخصوص کیا جاسکتا ہے۔

انسؓ روایت کرتے ہیں کہ جب (سورہ آل عمران کی) آیت:

﴿لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ حَتّٰی تُنْفِقُوْا مِمَّا تُحِبُّوْنَ﴾

"تم ہرگز نیکی کو نہیں پہنچ سکتے جب تک کہ تم (اللہ کی راہ میں) وہ خرچ نہ کرلو جو تمہیں سب سے پیارا ہے" نازل ہوئی تو ابو طلحہؓ رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے اور عرض کرنے لگے، 'یارسول اللہ! اللہ تبارک وتعالیٰ نے اپنی کتاب میں یوں فرمایا ہے کہ:

"لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ حَتّٰی تُنْفِقُوْا مِمَّا تُحِبُّوْنَ" اور میرے جتنے بھی مال ہیں ان میں بیرحاء مجھے زیادہ پسند ہے' (بیرحاء ایک باغ تھا جس میں نبی کریم ﷺ جایا کرتے اور وہاں سایہ میں بیٹھتے اور وہاں کا پانی پیتے)۔ تو ابو طلحہؓ نے کہا،' میں یہ بیرحاء اللہ عزوجل اور اس کے رسول ﷺ کی طرف اپنے ثواب اور ذخیرۂ آخرت کی امید میں رکھتا ہوں' تو اے اللہ کے رسول ﷺ! آپ جیسے مناسب سمجھیں اسے خرچ کریں۔

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، "واہ اے ابو طلحہ! یہ تو (دنیا و آخرت میں) بڑا فائدہ دینے والا مال ہوا۔ یہ مال ہم قبول کرکے تم ہی کو لوٹاتے ہیں تاکہ تم اپنے (مستحق) رشتہ داروں کو دے دو"۔ تو ابو طلحہؓ نے وہ باغ اپنے رشتہ داروں کو دے دیا۔ (بخاری)

☆ وقف کرنے والا چاہے تو بعض صورتوں میں وقفی چیز کا فائدہ استعمال کرسکتا ہے، مثلاً: اگر اس نے شفاخانہ، کتب خانہ یا پانی وغیرہ کا انتظام کیا ہے تو دوسرے لوگوں کی طرح خود بھی ضرورتاً اس کے فائدہ میں شریک ہوسکتا ہے۔

☆ فوت شدہ رشتہ دار کو ثواب پہنچانے کے لیے بھی وقف کیا جاسکتا ہے۔



☆ وقف کی ہوئی جائداد کو اپنی نگرانی میں رکھا جاسکتا ہے، اور اس نگرانی کی مناسب اُجرت خود بھی لے سکتا ہے۔

☆ کسی منتظم یا نگران کے حوالے کرسکتا ہے اور منتظم کو اسی کی آمدنی میں سے مناسب سی اُجرت دینے کی وصیت کرسکتا ہے۔ کچھ بھی وقف کرتے وقت ہی تحریری طور پر طے کرلیا جائے تاکہ بعد میں کوئی جھگڑا نہ ہو۔

### انبیاء کا ترکہ

نبی ﷺ نے فرمایا، "میں ایک دینار بھی چھوڑ جاؤں تو میرے وارث اسے تقسیم نہیں کرسکتے بلکہ میرے چھوڑے ہوئے میں سے میری بیویوں اور عملہ (انتظام کرنے والوں) کا خرچ نکال کر جو بچے وہ تمام اللہ کی راہ کے لیے ہے"۔ (بخاری)

(اس حدیث سے یہ معلوم ہوا کہ انبیاء کا ترکہ اللہ کی راہ میں وقف ہوتا ہے)۔

## وقف کی اقسام

وقف دو طرح کا ہوسکتا ہے: 1۔ وقفِ خاص 2۔ وقفِ عام

وقفِ خاص میں کسی جگہ، تعمیر، ادارے، فرد یا کسی شئے وغیرہ کو یا اس کے فائدہ یا آمدنی کو کسی کے لیے مخصوص کردیا جاتا ہے۔ اسے 'شرطی وقف' بھی کہا جاتا ہے۔ مثلاً:

☆ کسی نے کوئی عمارت اس لیے وقف کی کہ اس میں یتیم بچوں کی پرورش ہو' تو اسے کسی اور مقصد کے لیے استعمال نہیں کیا جائے گا یا کسی نے کوئی سواری اللہ کی راہ میں (دینی بھلائی کے کاموں میں بھاگ دوڑ کے لیے) وقف کی تو اب اسے ذاتی یا دنیاوی مقاصد کے لیے استعمال نہیں کیا جائے گا، یا کسی بستی میں کوئی کنواں/ٹیوب ویل اس لیے وقف کرایا گیا کہ اس سے وہاں کے لوگوں کی گھریلو ضروریات پوری ہوں تو اب اس کے پانی سے کوئی اپنے کھیتوں کو سیراب نہیں کرسکتا، وغیرہ۔

زبیرؓ بن عوام نے اپنے گھروں کو وقف کر دیا تھا۔ ان کی بیٹیوں میں سے کوئی لوٹائی جاتی (بیوہ یا مطلقہ) تو اسے کہتے کہ اس میں رہو، نہ ستائی جاؤ اور نہ نقصان دی جاؤ۔ اور اگر کوئی خاوند والی بیٹی ہوتی تو اسے وہاں رہنے کا حق نہ ہوتا۔ (بخاری)

اسی طرح ابنِ عمرؓ نے اپنے والد سیدنا عمرؓ کے گھر (جسے وہ وقف کر گئے تھے) کے ایک حصے میں اپنی کچھ محتاج اولاد کو رہنے دیا تھا۔ (بخاری)

☆ والدین، استاد یا بزرگ عزیز کی خدمت کے لئے اولاد یا کسی فرد کو وقف کیا جائے تو وہ اسی کام کے لیے مخصوص ہوگا مثلاً:

انس بن مالکؓ روایت کرتے ہیں کہ جب رسول اللہ ﷺ مدینہ تشریف لائے تو ان کے پاس کوئی خدمتگار نہیں تھا۔ ابوطلحہ (جو انسؓ کی والدہ کے دوسرے شوہر تھے) نے میرا ہاتھ پکڑا اور رسول اللہ ﷺ کے پاس لے گئے اور کہنے لگے، 'یا رسول اللہ! انس ایک سمجھ دار لڑکا ہے، یہ آپ کی خدمت میں رہے گا۔ انسؓ کہتے ہیں کہ پھر میں سفر اور حضر دونوں میں آپ کی خدمت کرتا رہا۔ (بخاری)

☆ خالدؓ بن ولید نے اپنی زرہوں اور ہتھیاروں کو اللہ کی راہ میں وقف کر دیا تھا۔ (بخاری)

وقفِ عام میں فلاح، فائدہ یا آمدنی کا استعمال ہر رشتہ دار، غیر رشتہ دار، مسافر، مقیم، امیر، غریب، سب کے لیے ہوسکتا ہے۔ مثلاً:

☆ مسجد اور مدرسہ کے لیے اراضی و تعمیر کا بندوبست وقفِ عام کی اہم مثال ہے۔

رسول اللہ ﷺ مدینہ منورہ تشریف لائے تو آپ ﷺ نے وہاں مسجد بنانے کا حکم دیا اور بنونجار سے فرمایا، ''تم لوگ اس اراضی کی مجھ سے قیمت لے لو''۔ تو انہوں نے کہا، 'واللہ! ہم تو اس کی قیمت سوائے اللہ کے کسی سے نہیں لیں گے'۔ (بخاری)

(طبقات ابنِ سعد کی روایت کے مطابق نبی ﷺ نے بعد ازاں یہ زمین دس دینار میں خرید لی اور ابوبکرؓ نے یہ قیمت ادا کی۔ یہ اس لیے کیا گیا کیونکہ اس میں دو یتیم بچوں کا بھی حصہ تھا)



یاد رہے! مسجد پر زکوٰۃ کی مد سے رقم خرچ نہیں کی جاسکتی مگر اس کے لئے زمین وقف کی جاسکتی ہے خواہ زمین وقف کرنے والے ہی کے نام رہے یا جس فرد یا ادارہ کو وقف کی جارہی ہو اس کے نام لگا دی جائے بہر حال وقف کر سکتے ہیں۔

☆ پانی کا انتظام بھی بہترین صدقہ جاریہ ہے۔ وقفِ عامہ کے کاموں میں پانی پلانے کے انتظام کو بہت اہمیت حاصل ہے۔

مدینہ منورہ میں جب مسلمانوں کے لیے پانی کی کمی تھی تو سیدنا عثمانؓ نے رومہ کا کنواں کھدوایا اور اسے عام مسلمانوں کے لیے وقف کیا، جس پر رسول اللہ ﷺ نے ان کو جنت کی بشارت بھی دی۔ (بحوالہ بخاری)

سعدؓ بن عبادہ کی والدہ فوت ہوگئیں تو سعدؓ نے نبی کریم ﷺ سے پوچھا، 'میری والدہ فوت ہوگئی ہیں تو کیا میں ان کی طرف سے خیرات کرسکتا ہوں؟' فرمایا: ''ہاں''۔ سعدؓ نے عرض کیا، 'کونسی خیرات بہتر رہے گی؟' فرمایا: ''پانی پلانے کا انتظام''۔ (نسائی)

☆ انسانوں کے علاوہ حیوانوں جیسے بار بردار جانوروں کے پانی پینے کے لیے حوضوں کا انتظام، مجاہدین کے گھوڑوں، اونٹوں کے لیے چراگاہیں، تالاب وغیرہ بھی وقفِ عام کی صورتیں ہیں۔ (اجر و ثواب کے زمرے میں گرمی کے موسم میں گھر کے صحن یا باغیچے میں پرندوں کے پینے کے لیے پانی کا پیالہ وغیرہ رکھنا بھی بہت نیک عمل ہے)۔

## صدقہ جاریہ کی کچھ اور اشکال

صدقہ جاریہ کی ایک اور شکل یہ ہے کہ دین میں کسی ایسی سنت کو زندہ کیا جائے جو بھلائی جاچکی تھی۔ ایسا کرنے والے کے لیے اس کا اپنا اور اس آدمی کا بھی اجر شامل ہوگا جو بعد میں اس پر عمل کرے، بعد والوں کے اپنے اجر میں بھی کمی نہیں ہوگی۔ (بحوالہ مسلم)

(''بدعات'' میں تفصیل بیان ہوچکی ہے)

زندگی میں 'امر بالمعروف اور نہی عن المنکر' کی تلقین کرنا اور اس کی وصیت چھوڑ جانا بھی بہترین صدقہ جاریہ ہے۔ خصوصاً آج کے دور میں اس کی بے حد ضرورت و اہمیت ہے۔ اگرچہ فتنوں سے گھرے ہوئے ماحول اور خواہشات کی اندھا دھند پیروی کرنے والوں کے درمیان درست عقیدہ کو اپنانا اور اسی کے مطابق عمل کرنا بے حد مشکل ہو چکا ہے، جبکہ نیکی و خیر کے کاموں میں معاون بھی دستیاب نہیں۔ آخرت کی یاد سے غفلت اور اس کی تیاری سے لاپروائی کا یہ عالم ہے کہ کوئی مر بھی رہا ہو تو شاید ہی کوئی یہ سوچتا ہو کہ اس نے اپنے واسطے کیا اعمالِ خیر آگے بھیجے البتہ یہ ضرور پوچھا جاتا ہے کہ اس نے کتنا مال چھوڑا ؟

## (2) لوگوں کو فائدہ دینے والا علم

یہ ایصالِ ثواب کی دوسری قسم ہے۔ زندگی میں ایسا نافع علم سکھا جانا جس پر درس و تدریس اور عمل کا سلسلہ بعد میں بھی جاری رہے خصوصاً قرآن کی تعلیم اور دینی اصلاح و تربیت وغیرہ علاوہ ازیں دنیا میں انسانیت کی بھلائی کے امور میں مدد دینے والا علم بھی اس میں شامل ہے۔ مثلاً: کوئی فائدہ مند سائنسی یا میڈیکل ایجاد وغیرہ' جس سے لوگ نسل در نسل فائدہ اٹھاتے رہیں۔

علم کے حوالے سے دین کی نشر و اشاعت کے کام بھی بہترین صدقہ جاریہ ہو سکتے ہیں۔ درحقیقت علم ایسا نور ہے جس کی نہ کوئی حد ہے اور نہ ہی وہ کبھی ختم ہونے والا ہے اسی لیے یہ دنیا کے ساتھ ساتھ آخرت میں بھی فائدہ دیتا رہتا ہے۔ اللہ سبحانہٗ وتعالیٰ فرماتے ہیں:

يَرْفَعِ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ وَالَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ دَرَجٰتٍ ط

(المجادلہ :11)

"جو لوگ تم میں سے ایمان لائے ہیں اور جو علم دیے گئے ہیں اللہ تعالیٰ ان کے درجے بلند فرمائے گا"۔



سیدنا ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا:

"جو کوئی علم کی تلاش میں ایک راہ پر چلتا ہے تو اللہ تعالیٰ بھی اس کے لیے جنت کی ایک راہ آسان کر دیتے ہیں۔ جو لوگ کسی جگہ مل بیٹھ کر قرآن کی تعلیم و مذاکرہ کرنے میں مشغول ہوتے ہیں تو فرشتے انہیں گھیر لیتے ہیں، رحمت الٰہی ان کا احاطہ کر لیتی ہے اور سکینت ان پر نازل ہوتی ہے' پھر اللہ تعالیٰ اپنے مقرب ملائکہ میں ان کا تذکرہ فرماتے ہیں۔ جس کسی کو اس کے عمل نے پیچھے کر دیا، اسے اس کا نسب آگے نہیں کر سکتا"۔ (مسلم، ابوداؤد، ترمذی)

معاویہؓ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

"جس شخص کے ساتھ اللہ تعالیٰ بھلائی کا ارادہ فرماتے ہیں اسے علم دین کی سمجھ عطا کر دیتے ہیں"۔ (متفق علیہ)

عبداللہؓ بن مسعود کہتے تھے کہ نبی ﷺ نے فرمایا، 'دو خصلتوں (خوبیوں) پر رشک کیا جا سکتا ہے: ایک تو وہ جس کو اللہ نے دولت دی اور وہ اس کو نیک کاموں میں خرچ کرتا ہے، دوسرا جس کو اللہ نے حکمت (قرآن و حدیث کے علم) سے نوازہ اور وہ اسی علمی سوجھ بوجھ کے ساتھ، جو اس نے پائی، فیصلے کرتا ہے اور لوگوں کو بھی سکھاتا ہے"۔ (بخاری)

علم و ہدایت کی باتیں سیکھنے اور سکھانے کو زرخیز اور عمدہ زمین سے تشبیہ دی جاتی ہے جو خود بھی سرسبز ہوتی ہے اور دوسروں کو بھی اناج' گھاس' چارہ وغیرہ مہیا کرتی رہتی ہے۔

سیدنا عمرؓ فرماتے تھے کہ اس سے پہلے کہ تمہیں (معاشرے میں) بزرگی کا مقام ملے علم دین کی سمجھ حاصل کر لو۔ (بخاری)

سیّدنا علیؓ نے فرمایا، "علم مال سے بہتر ہے کیونکہ مال کی تمہیں نگہبانی کرنی پڑتی ہے مگر علم خود تمہارا نگہبان ہوتا ہے' مال خرچ کرنے سے ختم ہو جاتا ہے مگر علم خرچ کرنے سے بڑھتا ہے' علم حاکم ہے اور مال محکوم۔ مالدار چل بسے لیکن علم والے زندہ ہیں اور رہتی دنیا تک زندہ رہیں

گے' بیشک ان کے جسم مٹ گئے ہیں مگر ان کے کارنامے کبھی مٹنے والے نہیں''۔

اسی بات کو سیدنا علیؓ نے شعر کی شکل میں یوں بھی بیان کیا:

رَضِیْنَا قِسْمَةَ الْجَبَّارِ فِیْنَا لَنَا عِلْم'' وَّ لِلْجُهَّالِ مَال''

ہم راضی ہیں اس فیصلہ پر جو اللہ جبار نے ہمارے لیے کیا ہے

کہ ہمارے حصہ میں علم آیا اور جاہلوں کے حصہ میں مال آیا ہے

فَاِنَّ الْمَالَ یَفْنٰی عَنْ قَرِیْبٍ وَاِنَّ الْعِلْمَ یَبْقٰی لَایَزَال''

تو بے شک مال ہی جلدی ختم ہو جانے والا ہے

اور یقیناً علم ہی ہمیشہ باقی رہ جانے والا ہے

(جامع بیان العلم)

## انبیاءؑ کا علم

علماءؒ کو انبیاءؑ کا وارث اسی لیے کہا گیا کہ انبیاءؑ نے درہم و دینار نہیں چھوڑے تھے بلکہ اللہ کی طرف سے عطا کیا ہوا علم (علمِ وحی) چھوڑا' اور اللہ ہی کی عطا کی ہوئی حکمت سے اس علم کا عملی نمونہ بھی بن کر دکھایا۔

انبیاءؑ کی آمد کا سلسلہ بند ہو جانے کے بعد جس نے بھی اس علم و حکمت کو حاصل کر لیا' بڑی دولت کا مالک بن گیا اور یہ فضیلت اسی وقت ہے جب اس پر اپنی بھرپور کوشش سے عمل بھی کر لیا۔ بے عمل عالم کی نصیحت دل پر اثر ہی نہیں کرتی یا پھر جلد دل سے اتر جاتی ہے' کہاں یہ کہ وہ صدقہ جاریہ بنے۔ سہیلؓ بن سعد بیان کرتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے سیّدنا علیؓ سے فرمایا:

''واللہ! بلاشبہ اللہ پاک تیرے ذریعہ سے کسی ایک آدمی کو بھی ہدایت عطا فرما دے تو تیرے لیے سرخ اُونٹوں سے بہتر ہے''۔ (متفق علیہ)



### پانچ سوالات

اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا'' (قیامت کے دن) انسان کے قدم (اپنی جگہ سے) ہٹ نہ سکیں گے جب تک کہ اس سے پانچ باتوں کے بارے میں سوال نہ کر لیا جائے :

1- عمر کیسے اور کن کاموں میں ختم کی؟
2- جوانی کہاں صرف کی؟
3- مال کہاں سے کمایا؟
4- مال کہاں خرچ کیا؟
5- جو علم حاصل کیا اس پر کہاں تک عمل کیا؟ (ترمذی)

## (3) نیک اولاد جو میت کے لیے دُعا کرتی رہے

میت کے لیے زندوں کی طرف سے ایصالِ ثواب کی صورت میں تیسری نفع بخش چیز اس کے لیے دعائے استغفار کرنا ہے۔ جس طرح زندہ انسان کھانے پینے کے محتاج ہوتے ہیں اسی طرح مردے دعا کے انتہائی محتاج ہوتے ہیں۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

''اللہ عزوجل جنت میں نیک آدمی کا درجہ بلند فرمائیں گے تو آدمی عرض کرے گا،

'یا اللہ! یہ درجہ مجھے کیسے حاصل ہوا'؟

اللہ تعالیٰ فرمائیں گے: ''تیرے بیٹے نے تیرے لیے استغفار کیا تھا''۔ (مسند احمد)

اس کے علاوہ نیک اولاد کے اعمال کا ثواب بغیر نیت کیے بھی والدین کو زندگی میں اور زندگی کے بعد پہنچتا رہتا ہے۔ سیّدہ عائشہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

''سب سے پاکیزہ تر کھانا جو تم کھاتے ہو اپنی کمائی سے ہے اور تمہاری اولاد بھی تمہاری کمائی میں شامل ہے''۔ (سنن ابی داؤد)

اولاد کو قرآن و سنت کا تابع بنا کر مرنے والا قیامت تک اس کی کمائی کو وصول کرتا رہے گا۔

## جس کی اولاد نہیں اس کے لیے دعا کون کرے؟

اہل خانہ، رشتہ دار، دوست، پڑوسی، استاد، شاگرد وغیرہ سب اللہ تعالیٰ کی طرف سے نعمت ہوتے ہیں۔ ان سب لوگوں کے ساتھ دکھ سکھ میں ہمدردی اور اچھے تعلقات رکھنے چاہئیں اور اگر ان میں سے کوئی وفات پا جائے تو انہیں نہ صرف اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں بلکہ ان کے اچھے کاموں کا دوسروں کے سامنے تذکرہ کریں اور ان کے برے کاموں یا زیادتیوں کو بھلا دیں۔ اگر آپ کے دل میں مرنے والوں کے لیے ایسے جذبات ہوں گے تو اللہ تعالیٰ آپ کی موت پر دوسرے لوگوں کے دلوں میں بھی آپ کے لیے ایسے ہی جذبات پیدا فرما دے گا اور یوں ان کی طرف سے آپ کی مغفرت کے لیے دعائیں آپ کو قبر میں اور قیامت کے دن اور پل صراط پر فائدہ دیں گی اور جنت میں آپ کے درجات کی بلندی کا باعث بنیں گی۔

بے اولاد لوگوں کے لیے خصوصاً یہ نہایت کارآمد تجویز ہے۔

## اہلِ دنیا کی دعاؤں کے منتظر

وَالَّذِيْنَ جَآءُوْ مِنْۢ بَعْدِهِمْ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا
وَلِاِخْوَانِنَا الَّذِيْنَ سَبَقُوْنَا بِالْاِيْمَانِ.. (الحشر: 10)

"اور وہ لوگ جو ان کے بعد آئے دعا کرتے ہیں" اے ہمارے پروردگار!
ہمیں اور ہمارے بھائیوں کو جو ہم سے پہلے ایمان لائے تھے، بخش دینا"

رسول اللہ ﷺ سے مُردوں کے حق میں دعا فرمانا بہت سی احادیث سے ثابت ہے۔

ایسی دعاؤں کی قبولیت کے بارے میں آپ ﷺ نے تلقین کرتے ہوئے فرمایا:

"ایک مسلمان جب اپنے بھائی کی عدم موجودگی میں اس کے لیے دعا کرتا ہے تو وہ قبول ہوتی ہے، اس آدمی کے پاس ایک نگران فرشتہ ہوتا ہے، جب بھی آدمی اپنے بھائی کے حق میں دعا کرتا ہے تو نگران فرشتہ آمین کہتا ہے، اور کہتا ہے کہ تجھے بھی ایسا ہی ملے"۔ (مسلم)



## دعا سے پہلے قرآن کریم کی تلاوت

تلاوت و قرآتِ قرآن کو دعا کی قبولیت کا وسیلہ و سبب بنا کر میت کے لیے اللہ تعالیٰ سے مغفرت و رحمت طلب کرنا فائدہ مند ہو سکتا ہے، مگر قرآن کا "ختم" کرانا اور صرف مخصوص دنوں میں قرآن پہ قرآن ختم کرنے کی دوڑ میں حصہ لینا اور یہ سمجھنا کہ اس سے میت کو کوئی فائدہ پہنچے گا، ایسا کسی حدیث سے ثابت نہیں۔

یہ کتابِ ہدایت ہے اور ہدایت و عمل کی زندوں کو ضرورت ہوتی ہے۔ مرنے والے پر عمل و ہدایت کا دروازہ زندگی ختم ہونے کے ساتھ ہی بند ہو جاتا ہے، اب اسے بخشش اور درجات میں بلندی پانے کے لیے زندوں کی طرف سے دعاؤں کی ضرورت ہے۔ اور دعائیں اللہ تعالیٰ کے اچھے اچھے ناموں، بابرکت کلام اور نیک کاموں کو وسیلہ بنا کر مانگی جائیں تو اس کے ہاں ضرور قبول ہوتی ہیں، اس لیے قرآن پاک کی تلاوت کرنا اور اتنی کرنا جتنی آسانی سے سمجھ کر اور عمدہ طریقے سے کی جا سکے، دعا کی مقبولیت کے لیے بہتر ہے۔ عبادات کے معاملے میں اللہ تعالیٰ کے حضور کثرت کے مقابلہ میں اخلاص کی زیادہ قدر کی جاتی ہے۔

اللہ تعالیٰ کے پیغمبر یونسؑ نے مچھلی کے پیٹ میں آیت کریمہ کتنی بار پڑھی؟ کہیں بھی درج نہیں۔ ہاں! دعا میں تضرع، پورا اخلاص اور عاجزی ضرور شامل ہو گی جو فوراً قبولیت کے درجہ کو جا پہنچی۔

اسی طرح اگر ہم بھی اپنے عزیز و اقارب کے لئے خود دعا کریں تو جو اخلاص ہمارے دل میں ہو سکتا ہے ویسا کسی دوسرے کے دل میں نہیں ہو سکتا اور یہ بالکل فطری سی بات ہے۔

مثلاً ہم جب بھی کسی غیر قرابت دار کی وفات کا سنتے ہیں تو جو محسوسات میت کے افرادِ خانہ کے ہوتے ہیں وہ ہمارے نہیں ہوتے گویا کہ اپنے قریب ترین اور پیارے عزیز جس چاہت، سنجیدگی اور اخلاص سے تلاوت اور دعا کر سکتے ہیں اس جذبے سے یہ کام کوئی اور نہیں کر سکتا۔

حقیقت کی نظر سے دیکھا جائے تو ''ختم قرآن'' کی محفل میں قرآن مجید کے ادب کو بھی مدِ نظر نہیں رکھا جاتا اور گفتگو ہی عام ہوتی ہے۔ حالانکہ محبت کے قرینوں میں ادب پہلا قرینہ ہے۔ پھر کافی غیر سنجیدہ اور لا پروائی کے مناظر بھی دیکھنے کو ملتے ہیں۔ مثلاً کہیں دو، دو لوگ بیک وقت ایک ہی پارہ اس طرح پڑھ رہے ہوتے ہیں کہ ایک صفحہ ایک فرد اور اس کے سامنے والا صفحہ دوسرا فرد پڑھ رہا ہوتا ہے۔ یا پھر دو، دو مل کر آدھا آدھا پارہ بانٹ کر پڑھ رہے ہوتے ہیں، حالانکہ ایسا کرنا صریحاً غلط اور آدابِ قرآن مجید کے منافی ہے۔ کچھ کمر میں تکلیف یا کسی اور وجہ سے مجبوراً بیٹھے ہوتے ہیں جبکہ کسی کو غیر ضروری مشقت میں ڈالنا بھی اسلامی آداب کے خلاف ہے۔

اللہ تعالیٰ سورۃ مزمل آیت: 20 میں فرماتے ہیں:

فَاقْرَءُوا مَا تَيَسَّرَ مِنْهُ ... پس جتنا قرآن آسانی سے پڑھ سکو پڑھ لیا کرو۔

کچھ مائیں ساتھ آئے چھوٹے بچوں کو بہلانے میں بار بار قرآن پاک پڑھنے اور چھوڑنے پر مجبور ہوتی ہیں۔ ان تمام چیزوں سے سنجیدگی سے پڑھنے والی خواتین کی توجہ بھی متاثر ہوتی ہے۔ اگر یہی تلاوت گھروں میں سکون اور سہولت سے فراغت کے اوقات میں بیٹھ کر اور مرحوم کے ساتھ اپنے تعلق، محبت اور اپنی استطاعت کے مطابق کر لی جائے تو نہ صرف سب کے لیے بہتر ہو بلکہ درست طریقے سے قرآن پڑھنے کا حق بھی ادا ہو جائے۔

انسانوں کے لیے احکامات اور قوانین بنانے والی ذاتِ عالی نے ایسے کسی طرزِ عمل کو فرض قرار ہی نہیں دیا جو انسانوں کے لیے نبھانا مشکل ہو یا اس کی ادائیگی میں بیزاری کا کوئی پہلو نکلتا ہو۔

البتہ قرآن خوانی کی محفل سے بہترین استفادہ یوں کیا جا سکتا ہے کہ اسے دعا کے علاوہ درس و تدریس کا رنگ دیا جائے تا کہ یہاں سے اُٹھ کر جانے والے علم و ایمان کے اضافہ سے



فیض یاب ہوں۔ مرگ والے گھر میں لوگوں کے دل نرم اور خشیتِ الٰہی کی طرف نسبتاً زیادہ مائل ہوتے ہیں۔ ایسے موقع پر انہیں اللہ، قرآن اور سنتِ رسول ﷺ سے جوڑنا نہایت مفید ہو سکتا ہے۔ نیز ایسے ماحول میں لوگ دین کی باتیں سننا بھی چاہتے ہیں لہٰذا انہیں نہایت سلیقے اور حکمت بھرے انداز سے اللہ کے پیغامات (قرآن) سیکھنے کی دعوت دیں، بلکہ ہو سکے تو چھپا ہوا کچھ علمی مواد بھی فی سبیل اللہ تقسیم کیا جانا چاہیے۔

## ایصالِ ثواب کے کچھ اور طریقے

اس کے علاوہ کچھ اور ایسے مستحب طریقے اور صورتیں بھی ہیں جن کے ذریعے اپنے بچھڑنے والے کو ثواب بطور ہدیہ بھیجا جا سکتا ہے۔

### قرض چکانے میں مدد

اپنے اور میت کے لیے ثواب کے طور پر سب سے پہلے تو میت کے قرض کی ادائیگی کا معاملہ صاف کرانا ہے۔ اگر مرنے والا اتنا مقروض تھا کہ اس کے چھوڑے ہوئے مال میں سے وہ قرض پورا ادا نہیں ہو پا رہا تو یہ اس کے ساتھ بڑی نیکی ہوگی کہ کوئی صاحبِ استطاعت عزیز یا کچھ وارث اور عزیز مل کر اس کے قرض کی ادائیگی کرا دیں تا کہ اس کی روح قرض کے ساتھ 'معلق' نہ رہے اور اپنے مقدر کیے گئے مقام تک پہنچ جائے۔

تفصیلات ''میت کا قرض'' کے زیرِ عنوان صفحہ نمبر (110) پر ملاحظہ فرمائیں۔

### حج کی نذر اور اللہ کا قرض

اسی طرح شرعی نذر (مرحوم نے اگر زندگی میں کوئی مانی تھی) جسے ''اللہ کا قرض'' کہا گیا ہے، بھی وارث یا قرابت دار پوری کر دیں تو میت کے حق میں فائدہ مند ہوگی۔

سیّدنا عبداللہ بن عباسؓ سے روایت ہے کہ قبیلہ جُہینہ کی ایک عورت نبی کریم ﷺ کی

خدمت میں حاضر ہوئی اور عرض کی، ''میری والدہ نے حج کی نذر مانی تھی، لیکن حج کرنے سے پہلے ہی فوت ہوگئیں۔ کیا میں ان کی طرف سے حج ادا کروں؟''

نبی ﷺ نے فرمایا، 'ہاں، ان کی طرف سے حج ادا کرو' (اسے ثواب مل جائے گا اور نذر بھی ادا ہوجائے گی) اور ہاں سنو! اگر تمہاری والدہ پر قرض ہوتا تو کیا تم اسے ادا کرتیں؟''

اس نے عرض کیا، 'جی ہاں'۔

پھر نبی کریم ﷺ نے فرمایا، ''اللہ کا قرض (یعنی نذر) ادا کرو' کیونکہ اللہ زیادہ حقدار ہے کہ اس کا قرض ادا کیا جائے''۔ (بخاری)

سیّدنا فضلؓ (ابن عباسؓ) روایت کرتے ہیں کہ قبیلہ خثعم کی ایک عورت نے عرض کیا، 'یارسول اللہ! میرے بوڑھے باپ پر حج فرض ہے لیکن وہ اونٹ پر سوار ہونے کی ہمت نہیں رکھتا'۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

''تم اپنے باپ کی طرف سے حج ادا کرو''۔ (مسلم)

**وضاحت:** زندہ والدین کی طرف سے بھی فرض یا نفلی نذر مانا ہوا حج (بوجہ عذرِ حقیقی وہ خود نہ کرسکیں تو) اولاد یا کسی بھی دوسرے متقی عزیز کی طرف سے ادا ہوسکتا ہے بشرطیکہ وہ خود اپنا فرض حج پہلے ہی ادا کرچکا ہو۔ اسے معروف میں حجِ بدل کہتے ہیں اور حجِ بدل کرنے والے کا یہ اپنا نفلی حج ہوگا۔ (اللہ اعلم)

## روزے

مسلمان کے لیے لازم ہے کہ اگر وہ عارضی مگر حقیقی عذر (سفر، عارضی بیماری یا تکلیف) کی وجہ سے ماہِ رمضان کے یا نذر مانے ہوئے نفلی روزے نہیں رکھ سکا تو عذر کے رفع ہوتے ہی انہیں پورا کرے۔

اگلا ماہِ رمضان آنے سے پہلے گذشتہ فرض روزوں کی قضا اور فدیہ کی ادائیگی ہوجانی



چاہیے، اسی طرح روزہ توڑنے کا کفارہ اور اس کی قضا جتنی جلد ہوسکے ادا کردیے جائیں۔

اگر عذرِ حقیقی مستقل ہے مثلاً بڑھاپا کی کمزوری یا شدید بیماری سے جانبر ہونے کی امید اور قضا پوری کرنے کی سکت نہیں ہے، تو بہترین نیکی یہ ہے کہ ولی/وارث اس کی طرف سے حسبِ استعداد یہ روزے پورے کردیں یا فدیہ دے دیں۔

(حائضہ یا نُفَساء قضا روزوں کی گنتی پوری کریں گی، فدیہ لازم نہیں)

## میت کے روزے

اسی طرح میت کی طرف سے بھی دورانِ علالت فرض یا نذر کے روزوں کی قضا رہتی تھی اور ورثاء کو اس کا علم ہو یا وصیت میں اس کا ذکر ملے تو ورثاء وہ روزے رکھ کر ایصالِ ثواب کے طور پر اس کی مدد کرسکتے ہیں۔ سیّدہ عائشہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

''جو شخص وفات پاجائے اور اس کے ذمہ روزے ہوں' تو اس کا ولی (اولاد/وارث/قریبی رشتہ دار) روزے رکھے''۔ (بخاری)

سیّدنا ابنِ عباسؓ سے روایت ہے کہ ایک شخص نبی ﷺ کے پاس آکر عرض کرنے لگا، 'یارسول اللہ! میری والدہ فوت ہوگئی ہیں اور ان کے ذمے ایک ماہ کے روزے تھے۔ کیا میں ان کی طرف سے روزے رکھ سکتا ہوں' ؟ آپ ﷺ نے فرمایا:

''ہاں! اللہ کا قرض زیادہ حق رکھتا ہے کہ اسے پورا کیا جائے''۔ (بخاری)

کسی خاتون کی دورانِ حیض یا دورانِ نفاس فرض روزوں کے درمیان وفات ہوجائے تو اس صورت میں فدیہ (مسکین کو کھانا) دینا یا ولی کی طرف سے روزے کی قضا ادا کرنا ہوگی۔

## قربانی

ایصالِ ثواب کے لیے میت کی طرف سے قربانی کرنے کی دلیل بھی ہمیں ایک حدیث مبارک سے ملتی ہے۔

سیدنا ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ جب قربانی کا ارادہ فرماتے تو دو موٹے، بڑے، لمبے سینگ والے، کالے اور سفید رنگت، خصی مینڈھے خریدتے۔ ایک اپنی امت کے ہر اس شخص کی طرف سے جو اللہ کو اکیلا سمجھتا ہے اور محمد ﷺ کی پیغمبری کا بھی اقرار کرتا ہے اور دوسرا محمد (ﷺ) اور آل محمد (ﷺ) کی طرف سے ذبح کرتے''۔ (ابن ماجہ)

(پہلی بات یہ معلوم ہوئی کہ جس نے توحید اور رسالت کا اقرار کیا وہی آپ ﷺ کی امت میں داخل ہے، گو دوسرے معاملات میں کتنا ہی اختلاف کرتا ہو بشرطیکہ اس کا درجہ کفر تک نہ پہنچتا ہو۔ دوسری بات یہ کہ امت میں اس وقت کے مسلمانوں کے علاوہ وہ لوگ بھی شامل تھے جو مسلمان ہو کر وفات پا چکے تھے' اور وہ تمام مسلمان بھی جو آئندہ پیدا ہو کر دنیا میں آنے والے تھے)

## صدقہ وخیرات

میت کے ایصالِ ثواب کے لیے اس کی طرف سے صدقہ' خیرات کرنا بھی احادیث سے ثابت ہے۔

ایک آدمی نے نبی کریم ﷺ سے عرض کیا،''میری والدہ اچانک فوت ہو گئیں اور کوئی وصیت نہ کر سکیں' میرا گمان ہے کہ اگر وہ بول سکتیں تو صدقہ کرنے کو کہتیں۔ کیا اب میں ان کی طرف سے صدقہ کروں تو ان کو اجر ملے گا اور ساتھ ساتھ کیا مجھے بھی (ان کو ثواب پہنچانے کا) اجر ملے گا؟

آپ ﷺ نے فرمایا، ''ہاں''۔

تو پھر اس نے اپنی والدہ کی طرف سے صدقہ کیا۔ (بخاری)

سعد بن عبادہؓ کی والدہ ان کی غیر موجودگی میں وفات پا گئی تھیں تو وہ نبی ﷺ کے پاس آئے اور عرض کیا،'یارسول اللہ! میری والدہ فوت ہو گئیں اور میں موجود نہ تھا، کیا میرا ان کی طرف سے اب صدقہ کرنا ان کو فائدہ دے گا' ؟ آپ ﷺ نے فرمایا،''ہاں''۔ تو سعدؓ نے



کہا، میں آپ کو گواہ کرتا ہوں کہ میرا پھل دار باغ ان کی طرف سے صدقہ ہے'۔ (بخاری)

سیّدنا ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے عرض کیا،'اے اللہ کے رسول ﷺ! میرا باپ فوت ہو گیا ہے' کوئی وصیت بھی نہیں کی۔ اگر میں اس کی طرف سے خیرات کروں تو کیا یہ اس کی کوتاہیوں کا کفارہ ہو گی' ؟

آپ ﷺ نے فرمایا، ''ہاں''۔ (مسلم)

ایک اور حدیث کے مطابق:-

''عاص بن وائل سہمی نے وصیت کی کہ اس کی طرف سے سو غلام آزاد کر دیئے جائیں' ان کے بیٹے ہشام نے پچاس غلام آزاد کر دیئے۔ ان کے دوسرے بیٹے عمرو نے باقی پچاس غلام آزاد کرنے کا ارادہ کیا۔ انہوں نے سوچا کہ پہلے رسول اللہ ﷺ سے پوچھ لوں چنانچہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر دریافت کیا کہ میرے بھائی نے پچاس غلام آزاد کر دیئے' اب میرے ذمے پچاس باقی ہیں، کیا میں اپنے والد کی طرف سے یہ ادا کر دوں؟ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا،'' اگر وہ مسلمان تھا پھر تم چاہے اس کی طرف سے غلام آزاد کرو' صدقہ کرو' یا حج کرو' سب کا اجر اسے مل جائے گا''۔ (سنن ابی داؤد)

### اعمال کا محاسبہ

اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا،''تم میں سے ہر شخص سے اس طرح سے محاسبہ ہو گا کہ اللہ اور اس بندے کے درمیان کوئی وکالت اور ترجمانی کرنے والا نہ ہو گا۔ وہ اپنے دائیں طرف دیکھے گا تو اس کو اپنے اعمال کے سوا کوئی اور نظر نہ آئے گا پھر بائیں طرف دیکھے گا تو ادھر بھی سوائے اپنے ان اعمال کے کسی اور کو نہ پائے گا۔ پھر وہ آگے نظر ڈالے گا تو جہنم کو اپنے سامنے موجود پائے گا۔ تو اے لوگو! آگ سے بچنے کی فکر کرو خواہ ایک کھجور کا آدھا حصہ ہی تمہارے پاس ہو' اس کو ہی (صدقہ میں) دے کر''۔ (متفق علیہ)

## مفلس کو قرض معاف کرنا

سیدنا ابوہریرہؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، ''ایک شخص لوگوں کو قرض دیا کرتا تو اپنے نوکر سے کہتا، دیکھو! جس کو تم مفلس پانا اس کو قرض معاف کر دینا شاید کہ ایسے اللہ تعالیٰ ہمارے بھی قصور معاف کر دے''۔ پھر آپ ﷺ نے فرمایا:

''جب وہ (وفات پا کر) اللہ سے ملا تو اللہ نے اس کو بخش دیا''۔ (بخاری)

## غلام آزاد کرنا

کسی گردن کو غلامی سے چھڑانا یا کسی بے گناہ مسلمان قیدی کو آزاد کرانا بہت اجر و ثواب کا کام ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

فَلَا اقْتَحَمَ الْعَقَبَةَ ○ وَمَا اَدْرٰکَ مَا الْعَقَبَةُ ○ فَکُّ رَقَبَةٍ ○
اَوْ اِطْعٰمٌ فِیْ یَوْمٍ ذِیْ مَسْغَبَةٍ ○ یَتِیْمًا ذَا مَقْرَبَةٍ ○ اَوْ مِسْکِیْنًا
ذَا مَتْرَبَةٍ ○ (البلد : 11,12,13)

''تو اس نے دشوار گزار گھاٹی سے گزرنے کی ہمت نہ کی۔ اور تم کیا جانو کہ کیا ہے وہ دشوار گزار گھاٹی۔ کسی گردن کو غلامی سے چھڑانا یا فاقے کے دن کسی قریبی یتیم یا خاک نشین مسکین کو کھانا کھلانا''۔

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، ''جو شخص کسی مسلمان غلام کو آزاد کر دے، اللہ تعالیٰ اس کے ہر عضو کو غلام کے ہر عضو کے بدلے دوزخ سے آزاد کر دے گا''۔ (بخاری)

ابوذر غفاریؓ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے پوچھا، 'کونسا عمل افضل ہے؟'

آپ ﷺ نے فرمایا، ''اللہ پر ایمان لانا اور اس کی راہ میں جہاد کرنا''۔

میں نے پوچھا، 'کونسا غلام آزاد کرنا افضل ہے؟'

فرمایا، ''جس کی قیمت زیادہ ہو اور وہ اس کے مالک کو بہت پسند بھی ہو ...''۔ (بخاری)



رسول اللہ ﷺ نے عاص بن وائل کے بیٹے عمروؓ کو اپنے (مرحوم) والد کی طرف سے ان کی وصیت کے مطابق غلام آزاد کرنے کی اجازت دیتے ہوئے فرمایا تھا، ''اگر تمہارا والد مسلمان تھا پھر تم چاہے اس کی طرف سے غلام آزاد کرو، صدقہ کرو یا حج کرو، سب کا اجر اسے مل جائے گا''۔ (ابی داؤد)

## ایفائے عہد

وفات پا جانے والے کی طرف سے کیے گئے وعدے کا پاس کرنا تاکہ اس کا وعدہ پورا ہونے پر اسے بھی اجر اور دعا ملے، یہ بھی مسلمان کا حق ہے۔

سیدنا جابرؓ بیان کرتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے مجھ سے یہ فرمایا تھا کہ بحرین کی طرف سے مال آ گیا تو تمہیں اتنا اتنا اور اتنا دوں گا لیکن نبی ﷺ رحلت فرما گئے اور ان کی زندگی میں مال نہ آیا۔ ابوبکرؓ کے عہدِ خلافت میں جب بحرین سے مال آیا تو انہوں نے منادی کرنے کا حکم صادر فرمایا کہ جس شخص سے رسول اللہ ﷺ نے مال دینے کا وعدہ کر رکھا تھا یا جس نے آپ سے قرض لینا تھا تو وہ ہمارے پاس آئے۔ چنانچہ میں گیا (اور احوال عرض کیا)۔ ابوبکرؓ نے کہا، اچھا ایک لپ (دونوں ہاتھ ملا کر بھر کر) لے لو۔ میں نے ان کو گنا تو پانچ سو نکلے۔ ابوبکرؓ نے مجھے ایک ہزار اور دیے تو یہ تین لپ ہو گئے''۔ (بخاری)

**دین، ایمان**

سیّدنا انسؓ بیان کرتے ہیں کہ کم ہی ایسا ہوا کہ رسول اللہ ﷺ نے ہم سے خطاب کیا ہو اور یہ نہ کہا ہو:

''جو امانت دار نہیں وہ ایماندار نہیں
اور جو عہد و پیمان کی پابندی نہیں کرتا اس کا کوئی دین نہیں''۔ (بیہقی)

# عمر میں برکت

## (صلہ رحمی)

### صلہ رحمی کیا ہے؟

والدین اور دیگر تمام رشتہ داروں سے درجہ بدرجہ احسان، حسن سلوک اور نیکی کا معاملہ رکھنا اور حسب توفیق واستطاعت ان کے حقوق کو فرض سمجھ کر ادا کرنا ''صلہ رحمی'' کہلاتا ہے۔

### قطع رحمی

رشتے اور قرابت داریاں سب اللہ تعالیٰ نے بنائی ہیں، وہی اپنے دستِ قدرت سے ان کو باندھ کر رکھتا ہے۔ فطرت کی اس گرہ کو انسان جان بوجھ کر تعلقات میں بگاڑ پیدا کر کے یعنی 'بالواسطہ' توڑ دے یا جہالت کے ہتھکنڈے مثلاً غیبت، بہتان، چغلی، حسد، بدگمانیاں پھیلا کر نیز جادو وغیرہ جیسے شر استعمال کر کے 'بلاواسطہ' توڑ ڈالے، یہ 'قطع رحمی' ہے۔

### وعید

.... وَيَقْطَعُوْنَ مَآ اَمَرَ اللّٰهُ بِهٖٓ اَنْ يُّوْصَلَ وَ يُفْسِدُوْنَ فِى الْاَرْضِ ۙ اُولٰٓئِكَ لَهُمُ اللَّعْنَةُ وَلَهُمْ سُوْٓءُ الدَّارِ ۝

(الرعد : 25)

''اور کاٹتے ہیں ان رشتوں کو کہ جن کے ملانے کا اللہ نے حکم دیا ہے اور زمین میں فساد مچاتے ہیں، یہی لوگ ہیں کہ جن پر لعنت ہے اور ان کے لیے برا گھر ہے''۔

اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:

''رشتہ کاٹنے والا جنت میں داخل نہ ہوگا''۔ (متفق علیہ)



### فضیلت

اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

وَالَّذِيْنَ يَصِلُوْنَ مَآ اَمَرَ اللّٰهُ بِهٖٓ اَنْ يُّوْصَلَ وَيَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ وَيَخَافُوْنَ سُوْٓءَ الْحِسَابِ ۝ وَالَّذِيْنَ صَبَرُوا ابْتِغَآءَ وَجْهِ رَبِّهِمْ وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَاَنْفَقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ سِرًّا وَّعَلَانِيَةً وَّيَدْرَءُوْنَ بِالْحَسَنَةِ السَّيِّئَةَ اُولٰٓئِكَ لَهُمْ عُقْبَى الدَّارِ ۝ (الرعد : 21,22)

''اور وہ جو ملاتے ہیں ان (رشتوں) کو جن کے بارے میں اللہ نے حکم دیا ہے کہ انہیں ملایا جائے اور ڈرتے ہیں اپنے رب سے، اور خوف رکھتے ہیں سخت عذاب کا۔ اور جو اپنے رب کی رضا جوئی کے لیے (اس راہ) کے مصائب پر صبر کرتے ہیں اور نماز قائم کرتے اور جو ہم نے انہیں دیا اس میں سے چھپا کر اور اعلانیہ خرچ کرتے ہیں اور برائی کو بھلائی سے دور کرتے ہیں، یہی وہ لوگ ہیں کہ جن کے لیے آخرت کا گھر ہے''۔

آخرت میں اچھے بدلے کے علاوہ دنیا میں بھی برکات نصیب ہوتی ہیں۔

اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا، ''جس کو یہ پسند ہو کہ اس کی روزی میں وسعت اور اس کی عمر میں برکت ہو اس کو چاہیے کہ وہ صلہ رحمی کرے''۔ (متفق علیہ)

ایک اور حدیثِ رسول ﷺ ہے:

''صلہ رحمی، والدین کے ساتھ حسنِ سلوک، ہمسایوں کے ساتھ اچھا سلوک اور حسنِ خلق ایسی چیزیں ہیں جن سے عمریں زیادہ ہوتی ہیں اور گھر آباد رہتے ہیں''۔ (احمد)

### عمر میں برکت کیسے ؟

روزی دینے والا اللہ تبارک وتعالیٰ ہے، اسباب کی اس دنیا میں اس نے یہ نعمتِ رزق بندوں پر ایک دوسرے کے توسّط سے باندھ رکھی ہے۔

قرابت داروں کو جوڑ کر رکھنے اور ان کی ضروریات پوری کرنے کے نتیجے میں اللہ تعالیٰ بندے کی کمائی اور رزق میں ان قرابت داروں کا بھی حصہ ڈال کر وسعت و برکت پیدا فرما دیتا ہے۔ اس کے علاوہ جب وہ اپنے اس بھائی سے راضی ہوتے ہیں تو لازمی طور پر اس کے لیے دعا گو بھی رہتے ہیں اور پھر اللہ تعالیٰ بھی اپنے اس بندے سے راضی رہ کر اس کے حق میں مانگی جانے والی ان دعاؤں کو قبول فرماتا ہے اور یوں اس کے مال و جان میں اضافہ اور برکت عطا کی جاتی ہے۔ واللہ اعلم

## صلہ رحمی کے ساتھ دعا کی قبولیت

ابو سعید خدریؓ نے کہا کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا، " جو بھی آدمی کوئی دعا کرے جس میں گناہ یا قطع رحمی نہ ہو تو اللہ تعالیٰ اس کو تین چیزوں میں سے ایک ضرور دے دیتا ہے :

1۔ جلدی ہی اس کی دعا قبول ہو جاتی ہے،

2۔ اس دعا کو آخرت کے ذخیرہ میں جمع کر دیا جاتا ہے،

3۔ اس کے برابر اس سے کوئی مصیبت دور کر دی جاتی ہے..."۔ (مسند احمد)

## صلہ رحمی کے اوّل حقدار

ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

وَاُولُوا الْاَرْحَامِ بَعْضُهُمْ اَوْلٰى بِبَعْضٍ فِيْ كِتٰبِ اللّٰهِ ط
اِنَّ اللّٰهَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ o (الانفال : 75)

"اور خون کے رشتہ دار اللہ کے حکم کی رو سے ایک دوسرے کے زیادہ حقدار ہیں۔ کچھ شک نہیں کہ اللہ ہر چیز سے واقف ہے"۔

خالق و مالک نے اپنے حق کے بعد مخلوق کے حق میں سے سب سے پہلے والدین کا حق رکھا۔ قرآن پاک میں صلہ رحمی کے حق داروں کی ترتیب ان آیات سے واضح ہوتی ہے :



..لَا تَعْبُدُوْنَ اِلَّا اللّٰهَ قف وَبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا وَّذِي الْقُرْبٰى وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنِ وَقُوْلُوْا لِلنَّاسِ حُسْنًا ..... (البقرہ: 83)

"..اللہ کے سوا کسی کی عبادت نہ کرنا اور والدین، قرابت داروں اور یتیموں اور محتاجوں کے ساتھ بھلائی کرتے رہنا اور لوگوں سے اچھی بات کہنا.."

قُلْ تَعَالَوْا اَتْلُ مَا حَرَّمَ رَبُّكُمْ عَلَيْكُمْ اَلَّا تُشْرِكُوْا بِهٖ شَيْئًا وَّ بِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا..... (الانعام : 151)

"کہو کہ (لوگو) آؤ ! میں تمہیں وہ چیزیں پڑھ کر سناؤں جو تمہارے رب نے تمہارے اوپر حرام کر دی ہیں۔ وہ یہ کہ کسی چیز کو اللہ کا شریک نہ بنانا اور ماں باپ سے اچھا سلوک کرتے رہنا..."

يَسْئَلُوْنَكَ مَا ذَا يُنْفِقُوْنَ قُلْ مَآ اَنْفَقْتُمْ مِّنْ خَيْرٍ فَلِلْوَالِدَيْنِ وَالْاَقْرَبِيْنَ وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنِ وَابْنِ السَّبِيْلِ... (البقرہ : 215)

"(اے محمد ﷺ!) لوگ آپ سے پوچھتے ہیں کہ (اللہ کی رضا کے لیے) کیسے مال خرچ کریں۔ کہہ دیجیے! جو بھی خرچ کرو تو وہ ماں باپ اور قریب کے رشتہ داروں کو اور یتیموں کو اور محتاجوں کو اور مسافروں کو سب کو دو....'

سیدنا ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ ایک شخص رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا اور پوچھنے لگا، 'یا رسول اللہ! مجھ پر کس کا حق سب سے زیادہ ہے کہ میں اس کے ساتھ حسنِ سلوک کروں'؟ فرمایا، "تمہاری ماں کا"۔ پوچھا، 'پھر کس کا؟' پھر فرمایا، "تمہاری ماں کا"۔ پوچھا، 'پھر کس کا؟' فرمایا، "تمہاری ماں کا"۔ پوچھا، 'پھر کس کا ؟' فرمایا، "تمہارے باپ کا"۔ (بخاری)

اسماء بنت ابوبکرؓ کہتی ہیں کہ میری والدہ نبی کریم ﷺ کے عہد میں مدینہ آئی تھیں۔ (وہ اسلام نہیں لائی تھیں) میرے نانا بھی ان کے ساتھ تھے' میں نے آپ ﷺ سے پوچھا،

'میری والدہ آئی ہیں اور وہ اسلام سے پھری ہوئی ہیں، کیا میں ان کے ساتھ صلہ رحمی کروں؟'
تو فرمایا،'ہاں، اپنی والدہ سے صلہ رحمی کرو (اگرچہ وہ مسلمان نہ بھی ہوں)'۔ (بخاری)

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا،''اللہ تعالیٰ نے تم پر ماؤں کی نافرمانی (ان کو ستانا)' اور جو چیزیں دینا چاہیے ان کو روکنا' لوگوں سے سوال کرنا' بیٹیوں کو زندہ گاڑنا' بے فائدہ گفتگو کرنا اور مال ضائع کرنا حرام کردیا ہے''۔ (بخاری)

## نسب اور سسرال

صلہ رحمی میں رحم کے یا خونی رشتے ہی شامل نہیں بلکہ ازدواجی اور سسرالی رشتے بھی شامل ہیں۔ اوّل الذکر رشتے ہر کوئی نبھا ہی لیتا ہے، نیکی اور بہادری یہ ہے کہ اللہ کی رضا کے لیے سسرالی رشتہ داری کو بھی نبھایا جائے اور ان سے بھی اسی لطف و محبت کا معاملہ کیا جائے۔ اس لیے بھی کہ یہ رشتہ اللہ تعالیٰ ہی کی طرف سے مقدر کیا ہوا اور (نکاح کی صورت میں) اسی کی گواہی کے ساتھ جوڑا گیا ہوتا ہے۔

قرآن پاک میں ارشاد ہوتا ہے:

وَهُوَ الَّذِیْ خَلَقَ مِنَ الْمَآءِ بَشَرًا فَجَعَلَهٗ نَسَبًا
وَّصِهْرًا ط وَكَانَ رَبُّكَ قَدِيْرًا o (الفرقان : 54)

''وہ (اللہ ہی) ہے جس نے انسان کو پانی سے پیدا کیا' پھر اسے نسب والا اور سسرالی رشتوں والا کردیا بلاشبہ آپ کا رب (ہر چیز پر) قادر ہے''

وَاتَّقُوا اللّٰهَ الَّذِیْ تَسَآءَلُوْنَ بِهٖ وَالْاَرْحَامَ ط
اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلَيْكُمْ رَقِيْبًا o (النساء : 1)

''اور اللہ سے ڈرو جس کا واسطہ دے کر تم ایک دوسرے سے اپنا حق مانگتے ہو (نکاح کرتے ہو) اور رشتہ و قرابت کے تعلقات کو بگاڑنے سے بھی پرہیز



کرو، بیشک اللہ تم پر نگہبان ہے''۔

ازدواجی ذمہ داریاں اور سسرالی تعلق نبھانے کا حکم مردوں اور عورتوں دونوں کے لیے یکساں ہے۔ رسول اللہ ﷺ کی حیات طیبہ سے اس کی واضح مثالیں ملتی ہیں جبکہ ہمارے معاشرے میں یک طرفہ طور پر عورتوں سے ہی نہ صرف اس کی زیادہ توقع کی جاتی ہے بلکہ ابتداہی سے ان کی اپنے والدین اور بہن بھائیوں سے تعلق رکھنے کی حوصلہ شکنی کی جاتی ہے اور مردوں کو اپنے سسرال سے تعلق جوڑ کر رکھنے سے بری الذمہ سمجھا جاتا ہے۔

ایک حدیث قدسی ہے:

''رحم (شکم مادر) رحمٰن سے مشتق (نکلا) ہے، اس لیے محبت والے اللہ نے رحم کو مخاطب کر کے فرمایا: ''جو تجھ کو ملائے گا اسے میں ملاؤں گا اور جو تجھ کو کاٹے اس کو میں کاٹوں گا''۔ (بخاری)

ایک اور روایت میں دوسرے الفاظ کے ساتھ یوں ہے:

''رحم انسانی نے عرش کو پکڑ کر کہا،'' جو مجھ سے ملائے اس کو اللہ ملائے اور جو مجھ کو کاٹے اللہ اس کو کاٹے''۔ (مسلم)

## قطع رحمی کا جواب صلہ رحمی

بالفرض کوئی عزیز رشتہ دار اپنے اس فرض کو نہیں نبھاتا تو اس کے مقابل رشتہ داروں کو یہ مناسب نہیں کہ یہ بھی اپنے اس قرابت کے حق (صلہ رحمی) کو پورا نہ کریں بلکہ دراصل صلہ رحمی اسی کا نام ہے کہ جو کوئی قرابت کے حق کو ادا نہ کرے اس کے حق کو ادا کیا جائے۔

ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

وَلَا تَسْتَوِی الْحَسَنَةُ وَلَا السَّيِّئَةُ ط اِدْفَعْ بِالَّتِیْ هِیَ اَحْسَنُ فَاِذَا

الَّذِیْ بَیْنَکَ وَبَیْنَهٗ عَدَاوَةٌ کَاَنَّهٗ وَلِیٌّ حَمِیْمٌ ○ وَمَا یُلَقّٰهَآ اِلَّا الَّذِیْنَ صَبَرُوْا ۚ وَمَا یُلَقّٰهَآ اِلَّا ذُوْ حَظٍّ عَظِیْمٍ ○

(حم السجدہ: 34,35)

''بھلائی اور برائی برابر نہیں ہو سکتی، تو (سخت کلامی کا) ایسے طریقے سے جواب دو جو بہت اچھا ہو (ایسا کرنے سے) جس میں اور تم میں عداوت تھی وہ تمہارا گرم جوش دوست بن جائے گا اور یہ بات ان ہی لوگوں کو حاصل ہوتی ہے جو برداشت کرنے والے ہیں اور ان ہی کو ملتی ہے جو بڑے صاحبِ نصیب ہیں''۔

نبی کریم ﷺ نے فرمایا، ''جو بدلہ کے طور پر صلہ رحمی کرتا ہے، وہ دراصل صلہ رحمی کرنے والا نہیں ہے بلکہ ٹوٹے ہوئے رشتوں کا جوڑنے والا صلہ رحمی کرنے والا ہے''۔ (بخاری)

لیکن اس کے باوجود بھی فریقین میں سے کوئی ایک فریق دوسرے سے قطع رحمی پر ہی ڈٹا رہے اور دین و ایمان کے لیے نقصان ہی کا سبب بنتا رہے تو ایسی صورتحال کے لیے مندرجہ ذیل آیت سے رہنمائی بھی ملتی ہے:

یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا عَلَیْکُمْ اَنْفُسَکُمْ ۚ لَا یَضُرُّکُمْ مَّنْ ضَلَّ اِذَا اهْتَدَیْتُمْ ؕ... (المائدہ: 105)

''اے ایمان والو! اپنے (اعمال اور اخلاق) کی فکر (اور حفاظت) کرو۔ جب تم ہدایت پر ہو تو کوئی گمراہ تمہارا کچھ بھی بگاڑ نہیں سکتا...''

اسی حوالے سے ایک حدیثِ مبارکہ ہے:

عمروؓ بن عاص کہتے تھے کہ میں نے نبی کریم ﷺ کو اعلانیہ یہ فرماتے سنا، ''فلاں کی آل اولاد (اپنے ان رشتہ داروں کے نام لیے جو مسلمان نہ تھے اور طرح طرح سے ستاتے تھے) میرے عزیز نہیں ہیں۔ ولی تو میرا اللہ ہے اور عزیز میرے وہی ہیں جو مومنوں میں



نیک اور صالح ہیں (اگرچہ ان سے نسبی رشتہ نہ بھی ہو) البتہ ان سے ناطہ ہے۔ اگر وہ تر رکھیں گے تو میں بھی تر رکھوں گا یعنی وہ ناطہ جوڑیں گے تو میں بھی جوڑ دوں گا''۔ (رشتہ داری تر رکھنے سے تر رہتی ہے، جیسے دو خشک کاغذ نہیں جڑتے، گیلے کاغذ جڑے رہتے ہیں)۔ (بخاری)

حسنِ معاشرت بہترین خوشگوار تعلقات کا نام ہے جو فریقین کی جانب سے صلہ رحمی کا حق ادا کرنے سے وجود میں آتی ہے۔

ہمارے ہاں عموماً چھوٹی چھوٹی رنجشوں اور غلط فہمیوں کو سلجھانے کی بجائے انا کا مسئلہ بنا دیا جاتا ہے اور جذباتی عجلت میں تعلقات بگاڑنے کے بعد آخری جملہ یہ بولا جاتا ہے:

''مر جاؤں تو فلاں کو میرا منہ نہ دکھانا'' یا ''میرا منہ دیکھنے نہ آنا''۔ یعنی مرنے کے بعد بھی قطع رحمی ہی کی وصیت چھوڑی جاتی ہے۔ کیا چہرہ نہ دیکھنے سے فریقین کی طرف سے تمام بدسلوکیوں اور حق تلفیوں کا کفارہ ادا ہو جاتا ہے؟...... حالانکہ یہ وقت قریب المرگ اور قرابت داروں کے مابین حقوق العباد کی کمزوریوں، کوتاہیوں کے بخشوانے کا ہوتا ہے۔

### احادیثِ نبوی ﷺ

''والد جنت کا بہترین دروازہ ہے، چاہو تو اس دروازے کو ضائع کر دو اور چاہو تو محفوظ کر لو''۔

''بے شک جنت ماں کے قدموں تلے ہے''۔ (مسند احمد)

''کسی مسلمان کے لیے حلال نہیں کہ وہ اپنے بھائی کو تین دن سے زیادہ چھوڑے رہے''۔ (متفق علیہ)

''اپنے بھائی کی مدد کرو خواہ وہ ظالم ہو یا مظلوم، کسی نے عرض کیا، مظلوم کی اعانت تو معلوم ہے مگر ظالم کی اعانت کا کیا مطلب ہے؟ فرمایا، ''ظالم کی اعانت یہ ہے کہ اس کو ظلم سے باز رکھو''۔ (بخاری)

''رحم کرنے والوں پر رحمٰن رحمت کرتا ہے، تم زمین والوں پر رحم کرو آسمان والا تم پر رحم کرے گا''۔ (ابوداؤد)

# بیوہ کی عدت

## عدت کیا ہے؟

"عدت" کے لغوی معنی شمار یا گنتی کرنے کے ہیں۔ شرعی اصطلاح میں وہ عرصہ جس میں کسی مسلمان عورت کو خاوند کی وفات کے بعد اپنے نفس کو دوسرے نکاح سے روکے رکھنے کا حکم ہے،" زمانہ عدت" کہلاتا ہے۔

## عدت کی مدت

بیوہ عورت کی عدت چار ماہ دس دن ہے' جیسا کہ قرآنِ پاک میں حکم ہوتا ہے :

وَالَّذِیْنَ یُتَوَفَّوْنَ مِنْکُمْ وَیَذَرُوْنَ اَزْوَاجًا یَّتَرَبَّصْنَ بِاَنْفُسِهِنَّ
اَرْبَعَةَ اَشْهُرٍ وَّ عَشْرًا ج (البقرہ :234)

"اور جو تم میں سے فوت ہو جائیں اور بیویاں چھوڑ جائیں تو وہ (بیویاں) چار ماہ دس دن تک انتظار کریں"۔

بیوہ حاملہ ہو تو عدت کا عرصہ وضع حمل تک ہے خواہ وہ اس چار ماہ دس دن سے پہلے فارغ ہو یا اس سے کئی ماہ بعد۔ ارشادِ باری تعالیٰ ہے :

وَاُولَاتُ الْاَحْمَالِ اَجَلُهُنَّ اَنْ یَّضَعْنَ حَمْلَهُنَّ ط (الطلاق : 4)

"اور وہ عورتیں جو حاملہ ہوں، ان کی عدت یہ ہے کہ بچہ جن لیں"

## سوگ کیا ہے؟

حدیث پاک ہے' رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

"جو عورت اللہ اور آخرت پر ایمان لا چکی ہے اس کے لیے تین دن سے زیادہ سوگ کرنا حلال نہیں ہے البتہ اپنے خاوند (کی وفات) پر چار ماہ دس دن سوگ کرے گی"۔ (متفق علیہ)



سوگ یہ ہے کہ :

### (1) زینت سے پرہیز

عدت گزارنے والی بیوہ، دورانِ عدت کسی قسم کا بناؤ سنگھار اور زیب و زینت نہیں کرے گی نیز وہ خوبصورت اور شوخ رنگوں کا لباس نہیں پہنے گی۔ مہندی، سرمہ سے لے کر ہر قسم کا میک اپ اس کے لیے ممنوع ہوگا، اسی طرح نہ وہ خوشبو لگائے گی اور نہ زیورات سے سجے گی۔

حکمت : شوہر کی جدائی کے بعد اس کی رفاقت میں گزارے ہوئے دنوں کا احترام نیز فوری طور پر دوسرے نکاح کی پیشکش سے بچے رہنا، اس سادگی اختیار کرنے کی حکمت ہے۔

### (2) باہر نکلنے سے پرہیز

عدت کے دوران عورت اپنے گھر سے باہر نہ جائے گی۔ البتہ کسی نہایت ضروری کام سے جانا پڑے (جس کے ضروری ہونے کا تعین تقویٰ کی بنیاد پر وہ خود کر سکتی ہے) تو وہ رات اپنے اسی گھر ہی میں آ کر گزارے گی جہاں خاوند کی وفات کے وقت تھی۔

ایک عورت نے رسول اللہ ﷺ سے شوہر کی وفات کے بعد وہاں سے اپنے میکے جانے کی اجازت طلب کی تو آپ ﷺ نے فرمایا:

"جس گھر میں تمہیں اپنے خاوند کی موت کی خبر آئی اسی میں رہو یہاں تک کہ عدت پوری ہو جائے"۔ (سنن ابی داؤد)

وضاحت : حدیث کے الفاظ سے یہ مراد نہیں کہ اگر عورت نے شوہر کی موت کی خبر کسی اور جگہ مثلاً پڑوسی یا کسی عزیز کے گھر سنی ہے تو وہ اپنی عدت اسی پڑوسی یا عزیز کے گھر پوری کرے۔

**قلب و عمل**

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:" اللہ تمہاری صورتوں اور مال کو نہیں دیکھتا بلکہ تمہارے دلوں اور تمہارے اعمال کو دیکھتا ہے"۔ (مسلم)

## معاشی ضروریات

دورانِ عدت عورت کو کسی ایسی مجبوری یا اشد ضرورت کے تحت باہر جانے کی رخصت ہے، مثلاً علاج کی غرض سے معالج تک جانے کے لیے' بچے کو سکول چھوڑنے یا گھر کے سودا سلف وغیرہ لانے کے لیے' جبکہ گھر میں واقعی اس کے سوا کوئی اور یہ کام کرنے والا موجود نہ ہو۔ اسی طرح اگر عورت روزگار کے معاملے میں محتاج ہے اور کوئی دوسرا ذریعہ معاش نہ ہونے کی وجہ سے اسے کمانے کے لیے نکلنا پڑتا ہے' یا اپنی سابقہ نوکری کو بحال رکھنے کی غرض سے، یا جیسے گاؤں کی عورتوں کو کھیتی باڑی کرنے اور مویشی سنبھالنے کے لیے گھر سے نکلنا پڑتا ہے تو اس کے لیے ایسا کرنے کی گنجائش ہے۔ بشرطیکہ وہ عدت کی دوسری شرائط کی پابندی نبھائے' یعنی بغیر کسی زینت و سنگھار کے نہایت سادگی سے باہر نکلے اور شام سے پہلے اپنے گھر واپس لوٹ آئے۔ (واللہ اعلم)

## بیرونِ ملک یا دورانِ حج

بیرونِ ملک مستقل مقیم ہونے یا عارضی قیام کے دوران اگر عورت بیوہ ہو جائے اور وہاں کے قوانین کے رو سے مزید ٹھہرنا ممکن نہ ہو تو عورت کو وطن واپس آنا پڑے گا۔ اسی طرح دورانِ حج شوہر کی موت واقع ہو جائے تو لازمی بات ہے کہ اس کے لیے وہاں ٹھہرنے یعنی عدت وہاں گذارنے کی پابندی نہیں وہ اپنے ملک واپس آئے گی اور یہاں اپنے گھر میں عدت گذارے گی۔

### آسانیاں

ام المومنین سیدہ عائشہؓ سے روایت ہے ''جب بھی رسول اللہ ﷺ کو معاملہ کے درمیان کسی ایک معاملہ کو اختیار کرنا ہوتا تو آپ ہمیشہ دونوں میں سے آسان معاملہ کو لے لیتے تھے جب تک وہ گناہ نہ ہو۔ پس اگر وہ گناہ ہوتا تو آپ سب سے زیادہ اس سے دور رہتے''۔ (بخاری)



# بیوہ کی خدمت

## اسلام کا احسان

بیوہ عورت کو اسلام نے عزت کا مقام عطا کیا ہے۔ زمانہ جاہلیت میں (اور ابھی بھی دینی تعلیمات سے محروم بعض گھرانوں میں) بیوہ کو منحوس اور قابلِ نفرت سمجھا جاتا تھا۔ خصوصاً خوشی کے موقعوں پر لوگ اس سے بچنا چاہتے تھے۔ اسے نہ سسرال میں رہنے دیا جاتا، نہ ہی میکے میں باعزت مقام ملتا۔ اسلام کا عورتوں پر ایک یہ بھی احسان ہے کہ اس نے بیوہ کو بھی جینے کا حق دیا اور اللہ کی خاطر اس کے حقوق ادا کرنے اور اس کی خدمت و مدد کرنے کو اللہ اور اس کے رسول ﷺ نے بہت پسند فرمایا۔ حدیث پاک ہے:

''بیوہ اور مسکین کے لیے دوڑ دھوپ کرنے والا اور ان کی خدمت کرنے والا ایسا ہے' جیسا کہ اللہ کے راستے میں جہاد کرنے والا' جیسا وہ نمازی جو نماز سے نہیں تھکتا اور جیسا وہ روزہ دار جو کبھی روزہ سے ناغہ نہیں کرتا''۔ (بخاری)

اللہ کے رسول ﷺ جو بھی حکم فرماتے، پہلے خود اس کا عملی نمونہ بن کر دکھاتے۔ مندرجہ ذیل حدیث سے معلوم ہوتا ہے۔ آپ ﷺ کو خمس سے بھی محتاجوں اور بیواؤں پر خرچ کرنے کا اتنا خیال ہوتا تھا کہ ان کی ضروریات کو اپنے اہل بیت کے آرام پر بھی مقدم رکھتے تھے۔

ایک مرتبہ جب سیدہ فاطمہؓ نے قیدیوں میں سے ایک قیدی خدمت گزار کے طور پر اپنے محترم والد ﷺ سے مانگا اور اپنی تکلیف کا تذکرہ کیا، جو اناج پیسنے اور آٹا گوندھنے میں ہوتی تھی تو آپ ﷺ نے ان کا کام اللہ پر رکھا (اور ان قیدیوں کو بیچ کر ان کی قیمت ان بیواؤں اور ضرورت مندوں پر خرچ کرنے کو ترجیح دی) اور سیدہ فاطمہؓ سے فرمایا:

"جب تم اپنے بستر پر جاؤ تو چونتیس (34) بار 'اللہ اکبر' تینتیس (33) بار 'الحمد للہ' اور تینتیس (33) بار 'سبحان اللہ' کہا کرو۔ یہ تمھارے لیے اس سے بہتر ہے جو تم مانگتی ہو"۔

(بخاری)

### بیوہ کا نکاحِ ثانی

بیوہ کی رضامندی اور بچوں کی کفالت کی خاطر ضرورت ہو تو عدت کاٹنے کے بعد اس کا نکاح ثانی کرا دینا چاہیے۔ قرآن پاک میں ارشاد ہوتا ہے۔

وَاَنْكِحُوا الْاَيَامٰى مِنْكُمْ (النور: 32)

"اور اپنے میں سے بے نکاح مرد وعورت کا نکاح کر دیا کرو"۔

بیوہ نکاحِ ثانی کے لیے آمادہ ہو جائے تو رشتہ کے معاملہ میں اس کی اجازت و رضامندی لینا ضروری ہے۔ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں:

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا يَحِلُّ لَكُمْ اَنْ تَرِثُوا النِّسَآءَ كَرْهًا ط... (النساء: 19)

"اے مومنو! تمہارے لیے یہ جائز نہیں کہ عورتوں کو ترکے کا مال سمجھ کر زبردستی ان پر قبضہ کر لو"۔

تو ہوا یہ تھا کہ جاہلیت کے زمانہ میں یہ (بُرا) دستور ہوا کرتا تھا کہ جب کوئی مر جاتا تو اس کے وارث اس کی بیوی کے بھی حقدار بنتے۔ اب ان کا اختیار ہوتا، چاہتے تو خود اس سے نکاح کر لیتے (اگرچہ وہ راضی نہ بھی ہوتی)' چاہتے تو کسی دوسرے سے اپنی مرضی پر اس کا نکاح کرا دیتے' چاہتے تو یوں ہی لٹکا کر رکھتے اور کسی سے نکاح نہ کرنے دیتے۔ یہ میت کے وارث اس عورت پر عورت کے وارثوں سے زیادہ حق رکھتے، تب اللہ تعالیٰ نے یہ آیت اُتاری۔ (بخاری)

کوئی بیوہ عورت عزت و مال کے تحفظ کی موجودگی میں اپنے چھوٹے چھوٹے بچوں کی پرورش میں لگی رہے اور نکاح کے بندھن سے آزاد رہے تو اس کی بھی بڑی فضیلت ہے۔



# یتیم کے ساتھ حسن سلوک

### یتیم کسے کہتے ہیں؟

بلوغت سے پہلے جس بچہ یا بچی کے والد کی وفات ہو جائے، اسے "یتیم" کہتے ہیں۔

### یتیم کب تک؟

لڑکی اور لڑکے کے بالغ ہونے اور عقل میں پختگی آنے تک یتیمی کی حالت رہتی ہے۔

بلوغت کے بعد حالت یتیمی ختم ہو جاتی ہے۔

### یتیم کے حقوق

والد کی وفات کے بعد اس کے رشتہ داروں اور دیگر متعلقین کا فرض ہے کہ اللہ سے ڈرتے ہوئے یتیم کے ساتھ احسان اور ہر ممکن بھلائی کا معاملہ رکھیں۔ قرآن مجید میں جہاں جہاں قرابت داروں، ضرورتمندوں اور مستحقین کی طرف توجہ دلانے والی آیات ملتی ہیں وہاں ساتھ ہی یتیموں کے بارے میں عدل و احسان اور ان کے حقوق کی حفاظت کا ذکر اور حکم بھی ملتا ہے:

...وَبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا وَّبِذِي الْقُرْبٰى وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنِ
وَالْجَارِ ذِي الْقُرْبٰى وَالْجَارِ الْجُنُبِ وَالصَّاحِبِ بِالْجَنْبِ
وَابْنِ السَّبِيْلِ لا وَمَا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ ط .... النساء: 36)

"ماں باپ اور قرابت داروں اور یتیموں اور مسکینوں اور رشتہ دار ہمسایوں اور اجنبی ہمسایوں اور رفقائے پہلو (پاس بیٹھنے والوں) اور مسافروں جو لوگ تمہارے زیر دست ہوں سب کے ساتھ احسان کرو"۔

مسلمان معاشرہ میں یتیم بچہ یا بچی تین مختلف انداز میں گردوپیش بسنے والے مسلمانوں کی توجہ اور نیک سلوک کے مستحق ہو سکتے ہیں۔

## (1) فوری دل جوئی

باپ کے سایہ سے محروم ہوتے ہی بچوں کو اس غمناک ماحول کے اثرات سے ممکن حد تک بچانے کے لیے کوشش کی جائے۔ اس وقت بچوں کی والدہ خود بھی شوہر کی جدائی کے ایسے ہوش میں نہیں ہوتی۔ بچے اس موقع پر دوسروں کی ہمدردی اور توجہ کے مستحق ہوتے ہیں، ایسے موقع پر ان یتیموں کی ہر ممکن دل جوئی کی جائے تا کہ وہ اس صدمے سے شعوری کوشش کے ساتھ جلد نکل سکیں۔ اللہ تعالیٰ یتیموں کے بارے میں انسان کو یہی سوچ دے کر ہوش دلاتے ہیں۔

وَلْيَخْشَ الَّذِيْنَ لَوْ تَرَكُوْا مِنْ خَلْفِهِمْ ذُرِّيَّةً ضِعٰفًا خَافُوْا عَلَيْهِمْ ۖ فَلْيَتَّقُوا اللّٰهَ وَلْيَقُوْلُوْا قَوْلًا سَدِيْدًا o (النساء :9)

''اور لوگوں کو چاہیے (وہ اس بات سے) ڈریں کہ اگر وہ بھی اپنے پیچھے ننھے بچے چھوڑ جاتے تو ان کو اس بارے میں خوف ہوتا (کہ ان کے مرنے کے بعد ان بے چاروں کا کیا ہوگا) پس چاہیے کہ اللہ سے ڈرتے ہوئے جچی تلی درست بات کہا کریں''۔

نبی کریم ﷺ خود پیدائشی یتیم تھے اور یتیموں کی محرومیوں کو بخوبی سمجھتے تھے، اسی لیے یتیموں کے ساتھ خود بھی زندگی بھر حد درجہ شفقت و رحمت فرماتے رہے اور دوسروں کو بھی اس کی خصوصی تلقین کرتے رہے۔

سیّدنا جعفرؓ کی شہادت کے بعد نبی کریم ﷺ آلِ جعفر کے پاس تشریف لائے تو فرمایا: ''آج کے بعد میرے بھائی کو نہ رونا اور میرے دونوں بھتیجوں کو بلاؤ''۔ عبداللہ بن جعفرؓ بیان کرتے ہیں کہ جب ہم آپ ﷺ کی خدمت میں حاضر کیے گئے تو بہت چھوٹے تھے، آپ ﷺ نے فرمایا ''حجام کو بلاؤ''۔ حجام نے آکر ہمارے سر مونڈ دیئے، (بچوں کی ظاہری حالت



درست رکھنے کو) پھر آپ ﷺ فرمانے لگے، ''محمدؓ تو بالکل ہمارے چچا ابو طالب کا ہم شکل ہے اور عبداللہؓ شکل اور اخلاق میں مجھ سے ملتا جلتا ہے''۔ پھر میرا ہاتھ بلند کر کے دعا فرمائی، ''اے اللہ! خاندان جعفر کا والی بن جا، عبداللہ کے ہاتھ (کمائی) میں برکت ڈال دے'' (یہ دعا تین بار دہرائی)۔ پھر آپ ﷺ میری والدہ سے فرمانے لگے: ''تمہیں ان کی تنگدستی کا فکر کیوں ہے؟ میں خود دنیا و آخرت میں ان کا سرپرست ہوں''۔ (مسند احمد)

## (2) عزت و اخلاق کا برتاؤ

کمسن یتیم کے ساتھ ایسی نرمی اور اخلاق کا برتاؤ رکھیں جس سے نہ کبھی اس کی عزتِ نفس مجروح ہو اور نہ ہی وہ باپ کی کمی محسوس کرے۔ خصوصاً عید وغیرہ جیسے تہواروں پر، تعلیمی اداروں میں داخلہ کے وقت جب ولدیت کی خانہ پُری کے لیے کسی سرپرست کی ضرورت ہو یا گھر میں اور کسی خوشی کے موقع وغیرہ پر ان کے ساتھ حسنِ تدبیر سے معاملہ کرنا چاہیے۔

ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

وَقُوْلُوْا لَهُمْ قَوْلًا مَّعْرُوْفًا o (النساء : 8)

''اور (یتیموں سے بھی) شیریں کلامی سے پیش آیا کرو''

فَاَمَّا الْيَتِيْمَ فَلَا تَقْهَرْ o (الضحیٰ : 9)

''پس تم یتیم پر سختی نہ کیا کرو''

وَاَمَّا اِذَا مَا ابْتَلٰهُ فَقَدَرَ عَلَيْهِ رِزْقَهٗ ۙ فَيَقُوْلُ رَبِّيْٓ اَهَانَنِ o كَلَّا بَلْ لَّا تُكْرِمُوْنَ الْيَتِيْمَ o

(الفجر:18,17)

''اور جب وہ (اللہ) اس (انسان) کو آزماتا ہے تو اس کی روزی تنگ

کر دیتا ہے تو وہ (انسان) کہنے لگتا ہے کہ میرے رب نے میری اہانت کی، ہرگز نہیں بلکہ تم لوگ یتیموں کی عزت نہیں کرتے ہو"

رسول اللہ ﷺ بھی یتیم کے ساتھ حسن سلوک اور اس کے حقوق کی حفاظت کرنے کی بارہا تاکید فرماتے۔ ایک بار فرمایا: "اے اللہ! میں دو کمزوروں (یتیم اور عورت) کے حق کا خیال نہ رکھنے سے ڈراتا رہتا ہوں"۔ (نسائی)

ایک بار ایک شخص نے اپنی سخت دلی کی شکایت نبی کریم ﷺ سے کی تو آپ ﷺ نے فرمایا: "یتیم کے سر پر ہاتھ پھیرا کرو اور مسکین کو کھانا کھلایا کرو، تمہارا دل نرم ہو جائے گا"۔ (مسند احمد)

تو اندازہ ہوا کہ یتیم کے ساتھ اچھا سلوک کرنا اور اخلاق سے پیش آنا کتنا پسندیدہ ہے۔

## (3) پرورش اور تعلیم و تربیت

والد کے وفات پا جانے کے بعد چونکہ ذریعہ معاش نہیں رہتا اور نہ ہی تعلیم و تربیت اکیلی ماں کے اختیار کی بات ہوتی ہے لہٰذا اسی بات کے پیش نظر کہ یتیم بچہ محرومیوں کا شکار ہو کر ہاتھ پھیلانے پر مجبور نہ ہو جائے یا پھر اس کی تعلیم و تربیت میں کوئی کمی بیشی نہ رہ جائے، اسلام نے عام مسلمانوں پر یہ ذمہ داری عائد کر دی کہ ان کی مدد، اصلاح اور تربیت کا انتظام کریں۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

وَيَسْئَلُوْنَكَ عَنِ الْيَتٰمٰى ط قُلْ اِصْلَاحٌ لَّهُمْ خَيْرٌ ط (البقرہ : 220)

"اور آپ (ﷺ) سے یتیم کے بارے میں دریافت کرتے ہیں، کہہ دیجیے کہ ان کی (حالت کی) اصلاح بہت اچھا کام ہے"۔

وَ يُطْعِمُوْ نَ الطَّعَا مَ عَلٰى حُبِّهٖ مِسْكِيْنًا وَّ يَتِيْمًا وَّ اَ سِيْرًا o

(الدھر:8)



"نیک بخت ہیں وہ لوگ جو اللہ کی محبت میں یتیم، مسکین اور قیدیوں کو کھانا کھلاتے ہیں"۔

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "میں اور یتیم کی پرورش کا ذمہ دار دونوں جنت میں اس طرح ساتھ رہیں گے جس طرح یہ دونوں ہیں"۔ اور شہادت اور درمیان والی انگلی اشارہ کر کے بتائی اور درمیان میں بہت کم فاصلہ رکھا۔ (بخاری)

نبی کریم ﷺ نے خود بھی یتیموں کے ساتھ حسنِ سلوک اور احسان کی مثالیں قائم کیں۔

بشر بن عقربہ جہنی کہتے ہیں کہ جنگ احد کے دن میری رسول اللہ ﷺ سے ملاقات ہوئی تو میں نے پوچھا کہ میرے والد کا کیا ہوا؟

آپ ﷺ نے فرمایا: "وہ تو شہید ہو گئے اللہ تعالیٰ ان پر رحم فرمائے"۔

میں یہ سن کر رونے لگا۔ نبی ﷺ نے مجھے پکڑ کر میرے سر پر ہاتھ پھیرا اور اپنے ساتھ سواری پر سوار کر لیا اور فرمایا: "کیا تم اس پر راضی نہیں ہو کہ میں تمہارا باپ بن جاؤں اور عائشہ تمہاری ماں"۔ (بخاری)

### صرف ضرورتاً مناسب سختی

اسماء بن عبید رحؒ فرماتے ہیں کہ میں نے ابنِ سیرین سے عرض کیا کہ میرے پاس ایک یتیم ہے تو انہوں نے فرمایا، اس کے ساتھ ایسا ہی معاملہ کرو جیسا تم اپنے بیٹے کے ساتھ معاملہ کرتے ہو (تربیت کی خاطر ضرورت پڑے تو) اس کو اتنا ہی مارو جتنا تم اپنے بیٹے کو مارتے ہو (اس سے زیادہ نہیں)۔

(الادب المفرد از امام بخاری)

## مال دار یتیم

یتیم کے لیے اس کے والد نے اگر اتنا مال چھوڑا ہے کہ کسی اور کو اس مال کی دیکھ بھال اور انتظام داری کا ذمہ اٹھانا پڑتا ہے، تو اس ذمہ دار شخص کا فرض ہے کہ ان یتیموں کو بے آسرا اور کمزور سمجھ کر ان کا مال کھانے یا دیگر حق تلفیاں کرنے کا مرتکب نہ ہو اور اللہ تعالیٰ سے ڈرتے ہوئے اس کے بتائے ہوئے احکامات کے مطابق اس مال کی حفاظت کرے اور ان پر خرچ کرے۔

وَابْتَلُوا الْيَتٰمٰى حَتّٰٓى اِذَا بَلَغُوا النِّكَاحَ ج فَاِنْ اٰنَسْتُمْ مِّنْهُمْ رُشْدًا فَادْفَعُوْٓا اِلَيْهِمْ اَمْوَالَهُمْ ج وَلَا تَاْكُلُوْهَآ اِسْرَافًا وَّبِدَارًا اَنْ يَّكْبَرُوْا ط وَمَنْ كَانَ غَنِيًّا فَلْيَسْتَعْفِفْ ج وَمَنْ كَانَ فَقِيْرًا فَلْيَاْكُلْ بِالْمَعْرُوْفِ ط فَاِذَا دَفَعْتُمْ اِلَيْهِمْ اَمْوَالَهُمْ فَاَشْهِدُوْا عَلَيْهِمْ ط وَكَفٰى بِاللّٰهِ حَسِيْبًا ۝

(النساء :6)

”اور یتیموں کو بالغ ہونے تک کام کاج میں مصروف رکھو پھر اگر ان میں عقل کی پختگی دیکھو تو ان کا مال ان کے حوالے کر دو اور اس خوف سے کہ وہ بڑے ہو کر (اپنا مال واپس) لے لیں گے اس کو فضول خرچی اور جلدی میں نہ اڑا دینا جو شخص آسودہ حال ہو اس کو (ایسے مال سے بالکل) پرہیز کرنا چاہیے اور جو مفلس ہو وہ مناسب طور پر (یعنی بقدرِ خدمت) کچھ لے لے اور جب ان کا مال ان کے حوالے کرنے لگو تو گواہ کر لیا کرو اور حقیقت میں اللہ ہی حساب لینے والا کافی ہے“۔

وَاٰتُوا الْيَتٰمٰٓى اَمْوَالَهُمْ وَلَا تَتَبَدَّلُوا الْخَبِيْثَ بِالطَّيِّبِ ص وَلَا تَاْكُلُوْٓا اَمْوَالَهُمْ اِلٰٓى اَمْوَالِكُمْ ط اِنَّهٗ كَانَ حُوْبًا كَبِيْرًا ۝ (النساء:2)

”اور یتیموں کا مال ان کو واپس کر دو اور ان کا پاکیزہ (عمدہ) مال اپنے ناقص مال



سے نہ بدلو اور نہ ہی ان کا مال اپنے مال میں ملا کر کھاؤ کہ یہ بڑا سخت گناہ ہے“

اِنَّ الَّذِيْنَ يَاْكُلُوْنَ اَمْوَالَ الْيَتٰمٰى ظُلْمًا اِنَّمَا يَاْكُلُوْنَ فِيْ بُطُوْنِهِمْ نَارًا ط وَسَيَصْلَوْنَ سَعِيْرًا ۝ (النساء : 10)

”بے شک جو لوگ یتیموں کا مال (ناجائز طور پر) ظلم سے کھاتے ہیں وہ اپنے پیٹوں میں آگ بھرتے ہیں اور وہ دوزخ میں ڈالے جائیں گے“۔

سیدنا ابوہریرہؓ نبی کریم ﷺ سے روایت کرتے ہیں :

”سات ہلاک کر دینے والی چیزوں سے بچو۔ صحابہ کرامؓ نے عرض کیا کہ وہ کیا ہیں؟ تو آپ ﷺ نے فرمایا:

اللہ کے ساتھ شرک کرنا اور جادو کرنا اور کسی جان کا قتل جسے قتل کرنا اللہ نے حرام ٹھہرایا ہو (البتہ کسی حق کے ساتھ جائز ہے) اور سود کھانا اور یتیم کے مال کو کھانا اور لڑائی کے دن صفوں سے بھاگ جانا اور پاک دامن مومن غافل عورتوں پر تہمت لگانا“۔ (متفق علیہ)

## ربیبہ

یتیم بچی جو ابھی نکاح و رخصتی کی عمر کو نہیں پہنچی، اپنی والدہ کے نکاحِ ثانی کے بعد سوتیلے والد کی ”ربیبہ“ کہلاتی ہے۔

ربیبہ اس شخص کے زیرِ پرورش ہونے یا نہ ہونے، دونوں صورتوں میں اس کی بیٹی ہی کی مثل ہے یعنی بیوی کی بیٹی ہر حال میں نکاح کے لیے حرام ہے۔

سیدہ ام حبیبہؓ اور سیدہ ام سلمہؓ کی بھی پہلے شوہروں سے بچیاں تھیں جن کو نبی کریم ﷺ نے اپنے سایہ شفقت میں لے لیا اور اس طرح انہوں نے آغوشِ نبوت میں پرورش و تربیت پائی اور اپنے وقتوں کی بہترین فقیہ اور معلّمہ ثابت ہوئیں۔ (بحوالہ سیر الصحابیات)

# بچے کی موت

اولاد کے لیے والدین کی محبت کسی تعارف کی محتاج نہیں، انسان تو کیا بے ضرر چرند پرند سے لے کر وحشی ترین حیوان تک اپنے بچوں کے معاملے میں انتہا درجہ شفقت اور دل میں نرم ترین گوشہ رکھتے ہیں، اس محبت اور تعلق کا ایک نمونہ یا مظاہرہ ہمیں روزمرہ زندگی میں رونما ہونے والے اس رِقّت آمیز منظر میں بھی نظر آتا ہے جب موت کسی انسان یا حیوان والدین سے اس کی اولاد چھین لے جاتی ہے۔

## بہترین صلہ

مسلمان والدین کے لیے ان بے سدھ کر دینے والے لمحات میں بھی اللہ رب العزت نے عمل کی راہ رکھی ہے اور اس راہ پر صبر و تسلیم سے چلنے والے کے لیے اپنی جنت انعام کرنے کا وعدہ فرمایا ہے، سچ ہے جتنی بڑی مشقت اتنا بڑا صلہ۔

اولاد کی جدائی کے صدمے سے جہاں بڑے بڑے پہاڑ جیسے مضبوط دل لوگوں کو پگھلتے دیکھا گیا ہے وہاں تاریخ کے پس منظر میں ایسے ہی ایک موقع پر غیر معمولی صبر و ضبط اور برداشت کی قائم کی گئی اس مثال کو یاد رکھنا بھی ضروری ہے جو اولاد کے بچھڑ جانے پر غمزدہ والدین کو صبر کا بہترین سبق دیتی ہے۔ سیّدنا انسؓ فرماتے ہیں:

''سیّدنا ابوطلحہؓ کا ایک بچہ (ابوعمیر) بیمار ہوا، پھر انتقال کر گیا، انتقال کی ان کو خبر نہ تھی، ان کی اہلیہ (ام سلیمؓ) نے دیکھا کہ بچہ وفات پا گیا ہے تو (نہلا دھلا کر) گھر کے ایک طرف لٹا دیا پھر کچھ کھانا پکایا، ابوطلحہؓ آئے تو پوچھا، ''بچہ کیسا ہے''؟ انہوں نے عرض کیا، ''اب تو پُرسکون معلوم ہوتا ہے، میرا خیال ہے آرام کر رہا ہوگا''۔ پھر کھانا حاضر کیا اور بستر لگا دیا (رات شوہر



نے صحبت بھی کی) صبح جب اٹھے تو غسل کیا، باہر جانے لگے تب بچے کے انتقال کی خبر دی۔ ابوطلحہؓ نے صبح نبی ﷺ کے ساتھ نماز پڑھی اور خدمتِ اقدس میں سارا قصہ عرض کیا۔ نبی ﷺ نے دعا دی کہ اللہ تعالیٰ اس رات میں تمہارے لیے برکت عطا فرما دیں۔ چنانچہ (اس رات کی برکت سے ان کے بیٹا پیدا ہوا اور اس سمیت) ابوطلحہؓ کے نو بچے ہوئے اور سب کے سب قرآن الکریم کے عالم ہوئے''۔ (بخاری)

ام سلیمؓ کی اداشناسی دیکھئے کہ کس طرح انہوں نے اپنے شوہر کو ایک بڑی ذہنی کوفت سے بچایا جبکہ وہ تھکے ماندے گھر آئے تھے۔ انہیں پرسکون دیکھنے پر یہ خبر دی اور ثابت کیا کہ بچے کی جدائی پر میں بھی صبر کا پیکر ہوں۔

## جنت کے حقدار

ایمان لانے والوں پر ہر حال میں اللہ سبحانہ وتعالیٰ اپنی رحمت انعام کرتا ہے، والدین وفات پا جائیں تب بھی نیک اولاد زندگی بھر دعاؤں اور نیک اعمال کے ذریعے ان کے واسطے اجر اور درجات میں بلندی کا باعث بنتی ہے، اور والدین زندہ ہوں اور اولاد وفات پا جائے تب بھی وہ والدین کے لیے پیش رو بن کر انہیں اجر دلاتی ہے۔

اگلے صفحات پر درج ذیل احادیث سے پتہ چلتا ہے کہ مومنوں کے بچے جو بالغ ہونے سے پہلے ہی وفات پا جاتے ہیں خود بھی جنت میں بھیجے جائیں گے اور ان کے والدین بھی ان پر صبر کرنے کی وجہ سے جنت کے حقدار ہوں گے۔

براءؓ کہتے ہیں، جب ابراہیمؓ (فرزندِ رسول ﷺ) فوت ہوئے تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

''ابراہیم کو جنت میں دودھ پلانے والی انا موجود ہے''۔ (بخاری)

## غمزدہ باپ کے لیے بشارت

قرۃ المزنیؓ بیان کرتے ہیں کہ، ”نبی ﷺ جب تشریف رکھتے تو کئی ایک صحابہ کرامؓ آپ ﷺ کی خدمت میں آ کر بیٹھ جاتے۔ ان میں سے ایک صاحب کا چھوٹا سا بچہ تھا وہ اسے پشت پر بٹھا کر لایا کرتے اور اپنے سامنے بٹھا لیتے۔ ایک روز رسول اللہ ﷺ نے دریافت فرمایا، ”کیا تم اس سے محبت کرتے ہو؟“

انہوں نے عرض کیا، یارسول اللہ! اللہ تعالیٰ آپ سے ایسی محبت فرمائے جیسی میں اس سے محبت کرتا ہوں۔

اب ہوا یہ کہ وہ بچہ فوت ہو گیا چنانچہ وہ صحابی اپنے بیٹے کی یاد اور غم کی وجہ سے بہت دنوں تک رسول اللہ ﷺ کی محفل میں حاضر نہ ہو سکے۔ آپ ﷺ نے جب ان کو کچھ روز نہ دیکھا تو دریافت فرمایا، ”میں فلاں آدمی کو نہیں دیکھ رہا؟“ صحابہ کرامؓ نے بتایا کہ ان کا جو بچہ آپ نے دیکھا تھا وہ فوت ہو گیا ہے۔ چنانچہ آپ ﷺ نے ان سے ملاقات کی اور بچے کے بارے میں انہیں تسلی دیتے ہوئے فرمایا:

”کونسی صورت تمہیں پسند ہے، تم دنیاوی زندگی میں اس سے فائدہ حاصل کرتے یا تمہیں یہ زیادہ پسند ہے کہ کل کو (آخرت میں) وہ آگے بڑھ کر تمہارے لیے جنت کا دروازہ کھول دے؟“ انہوں نے عرض کیا، یا نبی اللہ! بلکہ مجھے یہ زیادہ پسند ہے کہ وہ آگے بڑھ کر میرے لیے جنت کا دروازہ کھول دے۔ اس پر آپ ﷺ نے فرمایا:

”یہ تو تمہارے لیے طے ہو ہی چکا ہے“۔

ایک انصاری نے دریافت کیا، اے اللہ کے رسول (اللہ مجھے آپ پر فدا کرے)! کیا یہ ان ہی کی خصوصیت ہے یا ہم سب کے لیے ہے؟

آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا، ”بلکہ تم سب کے لیے ہے“۔ (نسائی، مستدرک حاکم)



ایک اور موقع پر اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا، ”یہ چھوٹے بچے اپنے باپ کا دامن پکڑ لیں گے اور جب تک اسے جنت میں نہ پہنچا دیں اس کا دامن نہ چھوڑیں گے“۔ (مسلم)

ایک اور قابل ذکر حدیثِ قدسی ہے، ابوموسیٰ اشعریؓ کہتے ہیں، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، ”جب مومن کا بچہ فوت ہوتا ہے تو اللہ تعالیٰ فرشتوں سے پوچھتے ہیں (حالانکہ سب کچھ جانتے ہیں): ”کیا تم نے میرے بندے کے بچے کی روح قبض کر لی؟“

فرشتے کہتے ہیں، جی ہاں۔

اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: ”کیا تم نے میرے بندے کے جگر کا ٹکڑا لے لیا؟“

فرشتے عرض کرتے ہیں، جی ہاں۔

اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: ”پھر میرے بندے نے کیا کہا؟“

فرشتے کہتے ہیں، ”اس نے آپ کی حمد بیان کی اور پڑھا: اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیۡہِ رَاجِعُوۡنَ۔

پھر اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں: ”میرے بندے کے لیے جنت میں ایک گھر بنا دو اور اس کا نام 'بیت الحمد' رکھو“۔ (مسند احمد)

ابوہریرہؓ نے رسول اللہ ﷺ سے روایت کیا ہے:

”جس مسلمان کے تین بیٹے وفات پا جائیں جو گناہ (کی عمر یعنی جوانی) کو نہیں پہنچے تو اللہ تعالیٰ صرف ان بچوں پر رحمت کی وجہ سے اس کو جنت میں لے جائیں گے“۔ (بخاری)

## غمزدہ ماں کے لیے بشارت

مندرجہ ذیل احادیث مبارکہ میں آپ ﷺ ماؤں کو ان کی اولاد کی وفات پر جنت اور وہاں ذخیرہ ہونے والے اجر کی خوشخبری سنا کر تسلی دیتے ہیں۔

اُسامہ بن زیدؓ بیان فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ کی کسی صاحبزادیؓ نے پیغام بھیجا کہ ان کی بچی یا بچہ حالت نزع میں ہے (ایک اور روایت کے مطابق بیمار کا نام اُمیمہؓ بنت زینب

تھا) چنانچہ آپ ہمارے ہاں تشریف لے آئیں۔ آپ ﷺ نے واپسی پیغام میں سلام بھیج کر فرمایا: ''اللہ تعالیٰ جو بھی لیتا ہے یا دیتا ہے، وہ سب اُسی کا ہے اور ہر چیز کا ایک وقت مقرر ہے، لہٰذا صبر کرو اور اجر کی طلبگار رہو''۔ (بخاری)

ابو سعیدؓ کہتے ہیں کہ عورتوں نے نبی کریم ﷺ کی خدمت میں عرض کیا، 'آپ ہمارے لیے (وعظ و نصیحت کا) ایک دن مقرر فرما دیجیے۔ تو آپ ﷺ نے ان کو نصیحت کرتے ہوئے فرمایا، ''جس عورت کے تین بچے فوت ہو جائیں (اور وہ صبر کرے) تو وہ بچے اس کے لیے جہنم کی آگ سے رکاوٹ ہوں گے۔

ایک عورت نے پوچھا، 'جس عورت کے دو بچے فوت ہوں؟'

ارشاد فرمایا، ''دو بچے بھی جہنم کی آگ سے رکاوٹ ہوں گے''۔ (بخاری)

ایک انصاری عورت کے بچے کی وفات کے بعد رسول اللہ ﷺ نے اس سے فرمایا:

''مجھے معلوم ہوا ہے کہ تم نے اپنے بچے پر جزع فزع کی ہے''۔ پھر آپ ﷺ نے اسے اللہ کے تقویٰ اور صبر کی تلقین فرمائی۔ وہ کہنے لگی، 'یارسول اللہ! میں کیوں نہ جزع فزع کروں، میں ایسی عورت ہوں جو ''رقوب'' ہے (جس کا بچہ زندہ نہ بچے) اور میرا صرف یہی بچہ تھا۔

آپ ﷺ نے فرمایا، ''رقوب تو وہ ہے جس کا بچہ باقی رہے''۔ پھر فرمایا:

''جس مسلمان مرد یا عورت کے تین بچے فوت ہو جائیں اور وہ اللہ سے اجر کا طلبگار رہے تو اللہ تعالیٰ اسے بچوں کی وجہ سے جنت میں داخل کریں گے''۔

سیّدنا عمرؓ نے دریافت کیا، 'میرے والدین آپ پر قربان اور دو بچوں کا کیا حکم ہے؟

آپ ﷺ نے فرمایا، ''ہاں دو کی وجہ سے بھی''۔ (الحاکم)

(چھوٹے بچوں کی وفات پر اتنا اجر ہے تو پال پوس کر بڑے کیے ہوئے بچوں کی وفات پر اور بھی زیادہ اجر ہوگا' بشرطیکہ صبر کیا جائے' واللہ اعلم)۔



## غسل و تکفین

مسلمان کے نابالغ بچے کی میت کے لیے بھی غسل ایسے ہی ضروری ہے جیسے بالغ مسلمان کے لیے' خواہ اس کا سارا جسم محفوظ ہے یا کسی وجہ سے جسم کا کچھ حصہ ہی رہ گیا ہے (سوائے میدان جنگ میں شہید ہونے والے مسلمان کے)۔

غسل دینے کے لیے چھ سال یا اس سے کم عمر کے لڑکے کو عورت نہلا سکتی ہے' مگر مرد نابالغ بچی کو غسل نہیں دے سکتا۔ علماء نے اسے غیر درست قرار دیا ہے۔

بچوں کی میت کو (نئے کپڑے پہنانے کی بجائے) کفن ہی میں لپیٹ کر دفن کرنا چاہیے' نئے کپڑوں کے حقدار مردہ کی بجائے زندہ بچے ہیں۔

## نمازِ جنازہ

ابنِ شہاب کا قول ہے کہ ہر بچے پر جو فوت ہو جائے' جنازہ کی نماز پڑھی جائے گی اگرچہ وہ جائز اولاد نہ بھی ہو' اس لیے کہ وہ اسلام کی فطرت پر پیدا ہوا۔ اس کے ماں باپ دونوں مسلمان ہوں یا صرف باپ مسلمان ہو اگرچہ اس کی ماں مسلمان نہ ہو۔ جب بچہ پیدا ہوتے وقت آواز نکالے تو اس پر نماز جنازہ پڑھی جائے اور اگر آواز نہ نکالے تو نماز نہیں ہے۔ کیونکہ وہ 'کچا بچہ' (Pre mature) ہے۔ (بخاری)

وضاحت: کچا بچہ سے مراد ہے کہ مرا ہوا پیدا ہوا اور سانس لینا بھی شروع نہیں کیا تھا۔ البتہ فطرتِ اسلام پر پیدا ہونے کا مطلب اس حدیثِ رسول ﷺ سے واضح ہے:

فرمایا، ''ہر ایک بچہ فطرت اسلام یعنی توحید پر پیدا ہوتا ہے پھر اس کے ماں باپ اس کو یہودی' نصرانی یا پارسی بنا دیتے ہیں''۔ (بخاری)

ایک اور حدیثِ رسول ﷺ سے بھی یہی حکم ثابت ہے کہ ''بچے کی نمازِ جنازہ ادا کی جائے گی اور اس کے والدین کے لیے مغفرت و رحمت کی دعا کی جائے گی''۔ (ابی داؤد)

حسن بصریؒ نے ایک بچے پر نمازِ جنازہ پڑھی جس میں سورۃ الفاتحہ کے بعد یہ دعا کی:

اَللّٰھُمَّ اجْعَلْهُ / اجْعَلْهَا لَنَا سَلَفاً وَّ فَرَطاً وَّذُخْراً وَّ اَجْراً (بخاری)

"اے اللہ! بنا دے اس بچہ / بچی کو ہمارے لیے پیشوا اور پیش رو اور ذخیرہ اور باعثِ اجر۔"

مغیرہؓ بن شعبہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا "سوار جنازے کے پیچھے چلے اور پیدل کی جہاں مرضی ہو چلے اور چھوٹے بچے پر نماز جنازہ پڑھی جائے"۔ (سنن نسائی)

ام المومنین سیدہ عائشہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں انصار کے ایک بچے کا جنازہ لایا گیا تا کہ آپ اُس پر نمازِ جنازہ پڑھیں۔ سیدہ عائشہؓ فرماتی ہیں، میں نے اس کے لیے یوں کہا کہ یہ جنت کی چڑیوں میں سے ایک چڑیا ہے جس نے نہ تو کوئی گناہ کیا ہے نہ گناہ والے کاموں کی سمجھ ہے (یعنی چھوٹا معصوم بچہ ہے)۔ اس پر نبی ﷺ نے فرمایا:

"اے عائشہ! اس کے علاوہ مزید بھی (کچھ کہنا ہے مجھے) اور وہ یہ کہ اللہ عزّ وجلّ نے جنت بنائی اور اس میں رہنے والے بھی پیدا فرمادیے اور اُن کو اُن کے آباؤ اجداد کی پشتوں سے پیدا فرمایا"۔ (سنن نسائی)

### حقیقی خیر خواہ کون ؟

انسان کے حقیقی خیر خواہ اور اس سے بے لوث محبت کرنے والے اس کے والدین ہوتے ہیں۔ ان میں سے کوئی ایک بھی اس کے ساتھ قبر میں داخل نہیں ہوتا' بلکہ ان میں سے کسی کو یہ خبر بھی نہیں ہوتی کہ اس کے لختِ جگر کے ساتھ قبر میں کیا پیش آ رہا ہے۔ اگر اسے وہاں عذاب ہو رہا ہو تو وہ اس کی کوئی مدد نہیں کر سکتے۔ اگر ماں باپ اپنے پیارے بچے کی قبر میں کچھ مدد نہیں کر سکتے تو دوسرا کون ہے جو ایسی جرات کرے؟ لہٰذا انسان کو نیک اعمال کے ساتھ اپنی مدد آپ کرنی چاہیے۔ اور زندگی میں کوئی ایسا عمل نہیں کرنا چاہیے' جو قبر میں برے ساتھی کی صورت میں اس کے ساتھ رہے۔



# شہادت

(عظیم معرکہ حیات)

## شہادت کیا ہے؟

میدان جنگ میں جو مسلمان جان و مال سے صرف اللہ کی خاطر لڑتا ہے' اور کفر و شرک کو مٹانے اور اللہ کی وحدانیت کا بول بولا کرنے کے لیے قتل کرتا ہے اور اس معرکہ میں خود بھی قتل ہو جاتا ہے، وہ "شہید" ہے۔

## قرآن میں شہادت کی فضیلت

شہید اللہ تعالیٰ کے ہاں خاص تقرب اور امتیازی درجہ پاتے ہیں، انہیں پہلا اعزاز یہ حاصل ہوتا ہے کہ موت کی بجائے ایک نئی زندگی عطا کر دی جاتی ہے جو ہماری زندگی سے مختلف ہے اور وہ وہاں رزق دیئے جاتے ہیں۔

ارشادِ باری تعالیٰ ہے :

وَلَا تَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ قُتِلُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَمْوَاتًا ؕ بَلْ اَحْيَآءٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ يُرْزَقُوْنَ ۝ فَرِحِيْنَ بِمَآ اٰتٰهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ (آلِ عمران :169,170)

"اور جو لوگ اللہ کی راہ میں قتل کیے گئے انہیں مردہ مت سمجھو بلکہ زندہ ہیں اپنے رب کے پاس رزق دیئے جاتے ہیں' اللہ کے دیے ہوئے فضل پر خوش ہیں"۔

وَلَا تَقُوْلُوْا لِمَنْ يُّقْتَلُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَمْوَاتٌ ؕ بَلْ اَحْيَآءٌ وَّلٰكِنْ لَّا تَشْعُرُوْنَ ۝ (البقرہ : 154)

"اور اللہ کی راہ میں قتل ہونے والوں کو 'مردہ' نہ کہو، بلکہ وہ زندہ ہیں، لیکن تم (ایسی زندگی کا) شعور نہیں رکھتے"۔

## حمد وثنا کے ساتھ

نبی کریم ﷺ نے ایک شخص کو اس طرح دعا کرتے سنا کہ اے اللہ! میں تجھ سے سوال کرتا ہوں اس بنا پر کہ ساری تعریف تیرے لیے ہے، تیرے سوا کوئی معبود نہیں، تو اکیلا ہے، تیرا کوئی شریک نہیں، تو منان (بہت احسان کرنے والا) ہے، اے آسمانوں اور زمین کو پیدا فرمانے والے، اے عظمت و بزرگی کے مالک، اے زندہ جاوید ہستی، اے پوری کائنات کو سنبھالنے والے، میں تجھ سے سوال کرتا ہوں جنت کا اور تیری پناہ طلب کرتا ہوں جہنم سے۔

آپ ﷺ نے صحابہ کرامؓ سے فرمایا، "تمہیں معلوم ہے کہ اس نے کس چیز کا واسطہ دے کر دعا مانگی ہے"۔

صحابہؓ نے عرض کیا، اللہ اور اللہ کا رسول زیادہ جانتے ہیں۔

آپ ﷺ نے فرمایا، "قسم اس ذات کی جس کے قبضۂ قدرت میں میری جان ہے، اس شخص نے اللہ کو اس کے اسمِ اعظم کا واسطہ دے کر پکارا ہے۔ یہ ایک ایسا نام ہے کہ جب اس کے ذریعے سے دعا مانگی جائے تو قبول ہوتی ہے اور جب اس کے ذریعے سے سوال کیا جاتا ہے تو جو مانگا جائے وہ مل جاتا ہے"۔ (ابوداؤد، نسائی و ادب المفرد للبخاری)

## درود شریف کے ساتھ

فضالہؓ کہتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ مسجد میں تشریف فرما تھے کہ ایک شخص آیا، اس نے نماز کے بعد کہا، "اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِیْ" (اے اللہ! میری مغفرت فرما)۔

نبی ﷺ نے یہ سنا تو فرمایا، "تم نے مانگنے میں جلد بازی سے کام لیا۔ جب نماز ادا کر بیٹھو تو پہلے اللہ کی حمد وثنا بیان کیا کرو پھر درود پڑھو اور پھر مانگو۔ آپ ﷺ یہ فرما ہی رہے تھے کہ دوسرا آدمی آیا، اس نے نماز پڑھ کر اللہ کی حمد بیان کی پھر درود شریف پڑھا۔

نبی ﷺ نے فرمایا: "اب دعا مانگو، دعا قبول ہوگی"۔ (ترمذی)



## دعا سے قبل مغفرت طلبی اور توبہ

اللہ تعالیٰ کو بندے کا غلطی کر کے پلٹنا اور توبہ استغفار کرنا پسند ہے۔ توبہ سے اللہ کی رحمت جلوہ گر ہوتی ہے اور وہ اس بندے کی دعا کی طرف خصوصی توجہ فرماتے ہیں۔

نبی کریم ﷺ رحمت اللعالمین ہونے کے باوجود دن رات میں ستر بار توبہ استغفار کیا کرتے تھے اور یوں دعا فرماتے:

رَبِّ اغْفِرْ لِی خَطِیْئَتِیْ وَ جَھْلِیْ وَاِسْرَافِیْ فِیْٓ اَمْرِیْ کُلِّهٖ وَمَآ اَنْتَ اَعْلَمُ بِهٖ مِنِّیْ . اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِیْ خَطَایَایَ وَعَمْدِیْ وَجَھْلِیْ وَھَزْلِیْ وَ کُلُّ ذٰلِکَ عِنْدِیْ . اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِیْ مَا قَدَّمْتُ وَمَآ اَخَّرْتُ وَمَآ اَسْرَرْتُ وَمَآ اَعْلَنْتُ اَنْتَ الْمُقَدِّمُ وَاَنْتَ الْمُؤَخِّرُ وَاَنْتَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ . (بخاری)

"اے پروردگار! بخش دیجیے میری خطائیں اور میری جہالت اور میرے معاملے میں میری زیادتی کو اور اس چیز (گناہ) کو بھی جسے آپ مجھ سے زیادہ جانتے ہیں۔ اے اللہ! بخش دیجیے میری بھول چوک کو اور جو (غلط) کام میں نے دانستہ کیے اور میری نادانی اور غیر سنجیدگی بھی اور یہ سبھی کچھ مجھ میں موجود ہیں۔ یا اللہ! میرے اگلے، پچھلے، چھپے اور کھلے سب گناہوں کو بخش دیجیے۔ آپ جسے چاہیں آگے کر دیں اور جسے چاہیں پیچھے ڈال سکتے ہیں۔ آپ سب کچھ کر سکتے ہیں"۔

## اللہ کی خاطر کیے ہوئے نیک اعمال کا واسطہ دینا

اللہ رب العالمین فرماتے ہیں:

اِلَیْهِ یَصْعَدُ الْکَلِمُ الطَّیِّبُ وَالْعَمَلُ الصَّالِحُ یَرْفَعُهٗ ط (الفاطر:10)

"اسی (اللہ) کی طرف پاکیزہ کلمات چڑھتے ہیں اور نیک اعمال انہیں بلند کرتے ہیں"۔

## دعا ضائع نہیں ہوتی

نبی کریم ﷺ نے فرمایا، ''جب مسلمان دعا کرتا ہے جس میں کوئی گناہ کی بات نہیں ہوتی اور نہ ہی قطع رحمی کی بات ہوتی ہے تو اللہ تعالیٰ ایسی دعا کو ضرور قبول فرماتے ہیں، (اس طرح) کہ یا تو اس دنیا ہی میں اس دعا کا مقصد پورا فرما دیتے ہیں یا آخرت میں اس کے بدلے میں ذخیرہ بنا دیتے ہیں اور یا اس پر کوئی مصیبت آنے والی ہوتی ہے جسے وہ اس دعا کی بدولت دور فرما دیتے ہیں''۔ (احمد)

## مختصر اور سادہ انداز میں

عبداللہ بن عباسؓ کہتے ہیں کہ دیکھو! دعا میں سجع اور قافیہ بندی سے پرہیز کیا کرو، میں نے نبی ﷺ اور آپ کے صحابہؓ کو دیکھا ہے کہ وہ ان چیزوں سے پرہیز کرتے تھے۔ (بخاری)

## عاجزی وانکساری کے ساتھ

اُدْعُوْا رَبَّكُمْ تَضَرُّعًا (الانعام:63)

''اپنے رب کو عاجزی وزاری کے ساتھ پکارا کرو''

نبی ﷺ نے فرمایا، ''سب سے بڑا عاجز وہ ہے جو دعا کرنے میں عاجز ہو''۔ (طبرانی)

## پست آواز کے ساتھ

اُدْعُوْا رَبَّكُمْ تَضَرُّعًا وَّخُفْيَةً ط اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِيْنَ o

(الاعراف:55)

'' پکارو اپنے رب کو گڑگڑاتے ہوئے اور چپکے چپکے، بے شک وہ حد سے بڑھنے والوں کو پسند نہیں فرماتا''۔

نبی کریم ﷺ نے فرمایا، ''پست آواز سے (اللہ کو) پکارو تم کسی بہرے یا غائب ہستی کو نہیں پکار رہے ہو، بلکہ تم ایک سمیع اور بصیر ذات کو پکار رہے ہو''۔ (متفق علیہ)



## اصرار کر کے

عبداللہ بن مسعودؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ جب اپنے رب سے سوال کرتے یا دعا مانگتے تو تین تین بار دہرایا کرتے تھے۔ (ابوداؤد، نسائی)

## قبول ہونے کا یقین اور توجہ کے ساتھ

نبی کریم ﷺ نے فرمایا، ''اپنی دعاؤں کے قبول ہونے کا یقین رکھتے ہوئے دعا کیا کرو، اللہ تعالیٰ غافل اور لاپرواہ دل کی دعا قبول نہیں فرماتے''۔ (ترمذی)

## جلد قبول نہ ہونے کا شکوہ درست نہیں

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، ''تم میں سے ہر کسی کی دعا تب قبول ہوتی ہے جب تک وہ جلدی نہ مچائے۔ یوں نہ کہے میں نے دعا کی لیکن قبول نہیں ہوئی''۔ (بخاری)

## خالی ہاتھ لوٹاتے اللہ شرماتا ہے

نبی ﷺ نے فرمایا، ''اللہ تعالیٰ حیادار اور سخی ہے، جب کوئی بندہ اپنے دونوں ہاتھ اس کے سامنے پھیلاتا ہے تو ناکام اور خالی ہاتھ لوٹانے میں اسے شرم آتی ہے''۔ (ابوداؤد، ترمذی)

## آمین

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، ''جب پڑھنے والا آمین کہے تو تم بھی آمین کہو، اس لیے کہ فرشتے بھی آمین کہتے ہیں۔ پھر جس کی آمین فرشتوں کی آمین سے موافقت کر لے گی اس کے گزشتہ گناہ سب بخش دیے جائیں گے''۔ (بخاری)

## دعا کے بعد منہ پر ہاتھ پھیرنا

اللہ کے رسول ﷺ ہاتھ بلند فرما کر دعا کرتے اور دعا کے اختتام پر اپنے دونوں ہاتھ مبارک منہ پر پھیرتے۔ (بحوالہ بخاری، ابوداؤد)

اس کتاب کے تمام موضوعات میں حوالہ کردہ قرآنی اور مسنون دعائیں یہاں رقم کی جارہی ہیں۔

## صبح وشام دعاؤں کے ذریعے اللہ تعالیٰ سے ہر قسم کی حفاظت اور عافیت طلب کرنا

**صبح کے لیے** اَللّٰھُمَّ بِکَ اَصْبَحنَا وَبِکَ اَمْسَینَا وَبِکَ نَحْیٰی وَبِکَ نَمُوْتُ وَ اِلَیْکَ النُّشُوْرُ. (ابن ماجه)

"الٰہی! آپ کی عنایت سے ہم صبح میں داخل ہوئے اور آپ کی مدد سے، ہم شام تک پہنچتے ہیں اور آپ کی رضا سے ہی زندہ رہتے اور مرتے ہیں اور آپ ہی کی طرف اٹھ کر حاضر ہونا ہے"۔

**شام کے لیے** اَللّٰھُمَّ بِکَ اَمْسَینَا وَبِکَ اَصْبَحْنَا وَبِکَ نَحْیٰی وَبِکَ نَمُوْتُ وَاِلَیْکَ الْمَصِیْرُ. (ابن ماجه)

"اے اللہ! آپ کی برکت سے ہم نے شام کی اور آپ کی مدد سے صبح کریں گے اور آپ کے حکم سے ہی ہم زندہ رہتے اور موت پاتے ہیں اور آپ کی طرف ہی واپس آنا ہے"۔

**دونوں اوقات میں یا دن کے کسی بھی حصے میں**

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ وَھُوَعَلٰی کُلِّ شَیْئٍ قَدِیْرٌ. (بخاری)

"اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، وہ اکیلا ہے اس کا کوئی شریک نہیں، اسی کی بادشاہی ہے اور وہی تمام تعریف کے لائق ہے اور وہی ہر شے پر قدرت رکھنے والا ہے"۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ بِیَدِہِ الْخَیْرُ یُحْیِیْ وَیُمِیْتُ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْئٍ قَدِیْرٌ (طبرانی)

"اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، وہ اکیلا ہے اس کا کوئی شریک نہیں، اسی کی بادشاہی ہے اور وہی تمام تعریف کے لائق ہے، بھلائی اسی کے ہاتھ میں ہے، وہی زندہ کرتا اور وہی موت دیتا ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے"۔



بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ. (ابوداؤد)

"شروع اللہ کے نام سے، جس کے نام کی برکت کے ساتھ زمین اور آسمان میں کوئی چیز نقصان نہیں پہنچا سکتی، اور وہ سننے والا اور جاننے والا ہے"۔

اَللّٰھُمَّ عَافِنِیْ فِیْ بَدَنِیْ اَللّٰھُمَّ عَافِنِیْ فِیْ سَمْعِیْ اَللّٰھُمَّ عَافِنِیْ فِیْ بَصَرِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ. (ابوداؤد)

"اے اللہ! میرے بدن کو تندرست رکھیے۔ اے اللہ! میری سماعت عافیت سے رکھیے۔ اے اللہ! عافیت سے رکھیے میری بصارت۔ کوئی معبود نہیں آپ کے سوا"۔

اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّآمَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ. (مسلم)

"میں پناہ میں آتا ہوں اللہ کے مکمل کلمات کے ساتھ، تمام مخلوق کی شرارتوں سے"۔

حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ. (ابو داؤد)

"مجھے اللہ کافی ہے اس کے سوا کوئی معبود نہیں میں نے اسی پر بھروسہ کیا اور وہی عرش عظیم کا مالک ہے"۔

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ رَبِّیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ خَلَقْتَنِیْ وَاَنَا عَبْدُکَ وَاَنَا عَلٰی عَھْدِکَ وَوَعْدِکَ مَا اسْتَطَعْتُ اَعُوْذُبِکَ مِنْ شَرِّ مَاصَنَعْتُ اَبُوْءُ لَکَ بِنِعْمَتِکَ عَلَیَّ وَاَبُوْءُ بِذَنْبِیْ فَاغْفِرْ لِیْ فَاِنَّہٗ لَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ. (بخاری) (اس دعا کو سید الاستغفار کہتے ہیں)

"اے اللہ! آپ میرے رب ہیں، آپ کے سوا کوئی معبود نہیں، آپ نے مجھے بنایا اور میں بندہ ہوں آپ کا، اور میں آپ سے کیے ہوئے عہد اور وعدے پر اپنی ہمت کے مطابق قائم ہوں، میں آپ کی پناہ چاہتا ہوں، برے کاموں کے وبال سے جو میں نے کیے ہیں۔ مجھے اقرار

ہے اس احسان کا جو مجھ پر آپ کا ہے' اور مجھے اعتراف ہے اپنے گناہوں کا' پس بخش دیجیے میرے گناہ کیونکہ کوئی نہیں بخشتا گناہ آپ کے سوا''۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ اَسۡئَلُکَ الۡعَافِیَةَ فِی الدُّنۡیَا وَالۡاٰخِرَةِ اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ اَسۡئَلُکَ الۡعَفۡوَ وَالۡعَافِیَةَ فِیۡ دِیۡنِیۡ وَدُنۡیَایَ وَاَھۡلِیۡ وَمَالِیۡ اَللّٰھُمَّ اسۡتُرۡ عَوۡرَاتِیۡ وَاٰمِنۡ رَوۡعَاتِیۡ. اَللّٰھُمَّ احۡفَظۡنِیۡ مِنۡ بَیۡنِ یَدَیَّ وَمِنۡ خَلۡفِیۡ وَعَنۡ یَمِیۡنِیۡ وَعَنۡ شِمَالِیۡ وَمِنۡ فَوۡقِیۡ وَاَعُوۡذُ بِعَظَمَتِکَ اَنۡ اُغۡتَالَ مِنۡ تَحۡتِیۡ. (ابو داؤد)

''اے اللہ! میں آپ سے دنیا اور آخرت کی عافیت مانگتا ہوں' اے اللہ! میں مانگتا ہوں آپ سے گناہوں کی معافی اور عافیت میرے دین' دنیا اور اہل و مال میں، الٰہی ڈھانپ لیجیے میرے عیب اور مجھے خوف کی چیزوں سے بےفکر کر دیجیے۔ اے اللہ! حفاظت کیجیے میری' میرے سامنے سے اور میرے پیچھے سے اور میرے دائیں سے اور میرے بائیں سے اور میرے اوپر سے اور میں پناہ لیتا ہوں آپ کی عظمت کی اس سے کہ میں ہلاک کیا جاؤں نیچے سے''۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ اَسۡئَلُکَ عِلۡمًا نَافِعًا وَّعَمَلًا مُّتَقَبَّلًا وَّرِزۡقًا طَیِّبًا. (ابن ماجہ)

''اے اللہ! میں آپ سے سوال کرتا ہوں فائدہ مند علم اور قبول کیے جانے والے عمل کا اور پاکیزہ رزق کا''۔

رَضِیۡتُ بِاللّٰہِ رَبًّا وَّبِمُحَمَّدٍ رَّسُوۡلًا وَّبِالۡاِسۡلَامِ دِیۡنًا (مسلم)

''میں راضی ہوں اللہ کی ربوبیت پر، محمد ﷺ کی رسالت پر اور دینِ اسلام پر''۔

یَا حَیُّ یَا قَیُّوۡمُ بِرَحۡمَتِکَ اَسۡتَغِیۡثُ اَصۡلِحۡ لِیۡ شَاۡنِیۡ کُلَّهٗ وَلَا تَکِلۡنِیۡ اِلٰی نَفۡسِیۡ طَرۡفَةَ عَیۡنٍ (حاکم)

''اے زندہ و قائم رہنے والی ہستی! میں آپ کی رحمت سے فریاد کرتا ہوں۔ میری ہر قسم کی



حالت درست کر دیجیے اور ایک آنکھ جھپکنے کے برابر بھی مجھے میرے نفس کے سپرد نہ کیجیے''۔

لَا حَوۡلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ. (بخاری)

''نہ گناہ چھوڑنے کی ہمت ہے اور نہ نیکی کرنے کی طاقت مگر صرف اللہ کی مدد کے ساتھ''۔

اَللّٰھُمَّ رَبَّنَا اٰتِنَا فِی الدُّنۡیَا حَسَنَةً وَّفِی الۡاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ. (بخاری)

''اے اللہ! ہمارے پروردگار ہماری دنیا بھی اچھی کر دینا اور ہماری آخرت بھی سنوار دینا، اور ہمیں آگ کے عذاب (جہنم) سے بچالینا''۔

سُبۡحَانَ اللّٰہِ الۡعَظِیۡمِ. سُبۡحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمۡدِهٖ. (بخاری)

''پاک ہے اللہ، عظیم ہے۔ پاک ہے اللہ اور اُسی کی تعریفیں ہیں''

قُلۡ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝ لَمۡ یَلِدۡ ۝ وَلَمۡ یُوۡلَدۡ ۝ وَلَمۡ یَکُنۡ لَّهٗ کُفُوًا اَحَدٌ ۝ (الاخلاص)

''(اے نبی) کہہ دو کہ وہ (اللہ) یکتا ہے' اللہ بےنیاز ہے۔ اس سے کوئی پیدا نہیں ہوا اور نہ وہ کسی سے پیدا ہوا اور نہ ہی کوئی اس کی برابری کرنے والا ہے''۔

قُلۡ اَعُوۡذُ بِرَبِّ الۡفَلَقِ ۝ مِنۡ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝ وَمِنۡ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝ وَمِنۡ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الۡعُقَدِ ۝ وَمِنۡ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝ (الفلق)

''کہو کہ میں صبح کے رب کی پناہ لیتا ہوں تمام مخلوقات کے شر سے اور اندھیری رات کے شر سے جب وہ آ جائے اور گرہوں پر دم کرنے والیوں کے شر سے اور حسد کرنے والے کے شر سے جب وہ حسد کرنے پر آ جائے''۔

قُلۡ اَعُوۡذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝ مَلِکِ النَّاسِ ۝ اِلٰهِ النَّاسِ ۝ مِنۡ شَرِّ الۡوَسۡوَاسِ الۡخَنَّاسِ ۝ الَّذِیۡ یُوَسۡوِسُ فِیۡ صُدُوۡرِ النَّاسِ ۝ مِنَ الۡجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝ (الناس)

"کہو میں لوگوں کے رب، لوگوں کے بادشاہ، لوگوں کے معبود کی پناہ لیتا ہوں، اس وسوسہ ڈال کر پیچھے ہٹ جانے والے کے شر سے جو لوگوں کے دلوں میں وسوسہ ڈالتا ہے جنات میں سے ہو یا آدمیوں میں سے"۔

اَللّٰھُمَّ اَجِرْنِیْ مِنَ النَّارِ

"اے اللہ! مجھے آگ سے پناہ دیجیے"

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ الْجَنَّۃَ الْفِرْدَوْسَ

"اے اللہ! میں آپ سے جنت الفردوس کا سوال کرتا ہوں"۔ (ابو یعلیٰ فی "مسندہ")

### دعائے آسیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا

"اے میرے رب! میرے لیے اپنے پاس جنت میں گھر بنا دیجیے"۔ (التحریم: ۱۱)

### جنت کی سفارش

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، "جس کسی نے اللہ تعالیٰ سے تین مرتبہ جنت کی دعا کی اس کے بارے میں جنت سفارش کرتی ہے کہ 'اے اللہ! اسے میرے پاس پہنچا دے' اور جس کسی نے آگ سے تین مرتبہ پناہ مانگی جہنم اس کے بارے میں سفارش کرتی ہے کہ 'اے اللہ! اسے مجھ سے محفوظ فرما دے'"۔ (ترمذی)

### جنت کی ضمانت

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، "میں جنت کے اطراف میں گھر کا ضامن ہوں اس شخص کے لیے جو حق پر ہونے کے باوجود بحث مباحثہ سے اجتناب کرے، اور درمیان جنت میں گھر کا ضامن ہوں اس شخص کے لیے جو مذاق میں بھی جھوٹ نہ بولے اور اعلیٰ ترین جنت میں گھر کا ضامن ہوں اس شخص کے لیے جس کے اخلاق عمدہ اور خوبصورت ہوں"۔ (ابوداؤد)

### جنت الفردوس

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، "لوگو! تم اللہ سے جنت مانگو تو جنت الفردوس مانگا کرو، کیونکہ وہ تمام جنتوں سے بلند ہے۔ جنت الفردوس کے اوپر اللہ تعالیٰ کا عرش مقدس ہے"۔ (ابن ماجہ)



# سونے سے پہلے پڑھے جانے والے مسنون اذکار

سورۃ البقرہ کی آخری دو آیات، معوّذات (سورۃ الاخلاص، الفلق، الناس)

آیۃ الکرسی اور 33 بار اللہ اکبر 33 بار سبحان اللہ 33 بار الحمد للہ۔ (بخاری)

اَللّٰھُمَّ بِاسْمِکَ اَمُوْتُ وَاَحْیٰی (بخاری)

"الٰہی! آپ ہی کے نام سے مرتا اور زندہ ہوتا ہوں"۔

سُبْحَانَکَ اللّٰھُمَّ رَبِّیْ وَضَعْتُ جَنْبِیْ وَبِکَ اَرْفَعُہٗ۔
اِنْ اَمْسَکْتَ نَفْسِیْ فَاغْفِرْ لَھَا وَاِنْ اَرْسَلْتَھَا فَاحْفَظْھَا
بِمَا تَحْفَظُ بِہٖ عِبَادَکَ الصّٰلِحِیْنَ (مسلم)

"آپ ہی کے نام کے ساتھ اے میرے رب! میں نے اپنا پہلو رکھا اور آپ ہی کی مدد سے اسے اٹھاؤں گا۔ اگر آپ نے روک لی میری جان تو اس پر رحم فرمائیے اور اسے واپس بھیج دیا تو اس کی حفاظت فرمائیے، جیسے کہ آپ اپنے نیک بندوں کی حفاظت فرماتے ہیں"۔

اَللّٰھُمَّ اَسْلَمْتُ نَفْسِیْ اِلَیْکَ وَوَجَّھْتُ وَجْھِیْ اِلَیْکَ
وَفَوَّضْتُ اَمْرِیْ اِلَیْکَ وَاَلْجَاْتُ ظَھْرِیْ اِلَیْکَ رَغْبَۃً
وَّرَھْبَۃً اِلَیْکَ لَامَلْجَاَ وَلَامَنْجٰی مِنْکَ اِلَّا اِلَیْکَ اٰمَنْتُ
بِکِتَابِکَ الَّذِیْ اَنْزَلْتَ وَنَبِیِّکَ الَّذِیْ اَرْسَلْتَ (بخاری)

"اے اللہ! میں نے اپنے نفس کو آپ کے تابع کر لیا اور اپنا چہرہ آپ کی طرف پھیر لیا اور اپنا کام آپ کے سپرد کر دیا، آپ ہی کی طرف رغبت کرتے ہوئے اور آپ سے ڈرتے ہوئے نہ آپ کے (علاوہ) پناہ کی جگہ ہے اور نہ ہی کوئی جگہ ہے بھاگ کر جانے کی مگر آپ کی طرف، میں ایمان لایا آپ کی کتاب پر جو آپ نے اتاری اور آپ کے نبی پر جنہیں آپ نے بھیجا"۔

(یہ دعا پڑھ کر سونے والا اگر وفات پا جائے گا تو اسے ایمان پر خاتمہ کی خوشخبری دی گئی ہے)

رسول اللہ ﷺ سونے لگتے تو اپنا دایاں ہاتھ دائیں رخسار کے نیچے رکھ کر تین بار فرماتے:

اَللّٰھُمَّ قِنِیْ عَذَابَکَ یَوْمَ تَبْعَثُ عِبَادَکَ (ابو داؤد، ترمذی)

''اے اللہ! مجھے اپنے عذاب سے بچانا جس دن آپ اپنے بندوں کو جمع کریں گے''۔

## رات پہلو بدلتے وقت کی دعا

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْوَاحِدُ الْقَھَّارُ، رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا

بَیْنَھُمَا الْعَزِیْزُ الْغَفَّارُ (حاکم، نسائی)

''اللہ کے علاوہ کوئی عبادت کے لائق نہیں جو اکیلا زبردست ہے۔ آسمانوں اور زمین اور ان کے درمیان کی چیزوں کا رب جو بہت عزت والا بہت بخشنے والا ہے''۔

## آدھی رات کی دعا کی فضیلت

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ''ہمارے پروردگار تبارک وتعالیٰ ہر رات کو جب تہائی حصہ رات کا رہ جاتا ہے تو آسمانِ دنیا (پہلے آسمان) پر اترتے ہیں اور فرماتے ہیں: کون مجھ سے دعا کرتا ہے کہ میں اس کی دعا قبول کروں، کون مجھ سے سوال کرتا ہے کہ میں اس کو عطا کروں، کون مجھ سے مغفرت طلب کرتا ہے کہ میں اس کو بخش دوں''۔ (بخاری)

## تہجّد کے وقت کی دعائیں

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ عَافَانِیْ فِیْ جَسَدِیْ وَرَدَّ عَلَیَّ رُوْحِیْ

وَاَذِنَ لِیْ بِذِکْرِہٖ (ترمذی)

''سب تعریف اللہ کے لیے ہے، جس نے مجھے میرے جسم میں عافیت دی اور میری روح مجھے واپس کی اور مجھے اپنی یاد کی اجازت دی''۔

اَللّٰھُمَّ لَکَ الْحَمْدُ اَنْتَ قَیِّمُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَنْ فِیْھِنَّ

وَلَکَ الْحَمْدُ لَکَ مُلْکُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَنْ فِیْھِنَّ



وَلَکَ الْحَمْدُ اَنْتَ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَنْ فِیْھِنَّ وَلَکَ الْحَمْدُ اَنْتَ مَلِکُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَلَکَ الْحَمْدُ اَنْتَ الْحَقُّ وَوَعْدُکَ الْحَقُّ وَلِقَآؤُکَ حَقٌّ وَقَوْلُکَ حَقٌّ وَالْجَنَّۃُ حَقٌّ وَالنَّارُ حَقٌّ وَالنَّبِیُّوْنَ حَقٌّ وَمُحَمَّدٌ ﷺ حَقٌّ وَالسَّاعَۃُ حَقٌّ اَللّٰھُمَّ لَکَ اَسْلَمْتُ وَبِکَ اٰمَنْتُ وَعَلَیْکَ تَوَکَّلْتُ وَاِلَیْکَ اَنَبْتُ وَبِکَ خَاصَمْتُ وَاِلَیْکَ حَاکَمْتُ فَاغْفِرْ لِیْ مَا قَدَّمْتُ وَمَآ اَخَّرْتُ وَمَآ اَسْرَرْتُ وَمَآ اَعْلَنْتُ اَنْتَ الْمُقَدِّمُ وَاَنْتَ الْمُؤَخِّرُ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ۔ (بخاری)

''اے اللہ! آپ ہی کے لیے تمام تعریف ہے، آپ ہی قائم کرنے والے ہیں آسمانوں اور زمین کو اور جو کچھ ان میں ہے اور آپ ہی کے لیے تمام تعریف ہے، آپ ہی کے لیے بادشاہت ہے آسمانوں اور زمین کی اور جو کچھ ان میں ہے اور آپ کے لیے ہی تمام تعریف ہے، آپ نور ہیں آسمانوں اور زمین کا اور جو کچھ ان میں ہے اور آپ ہی کے لیے تمام تعریف ہے، آپ ہی بادشاہ ہیں آسمانوں اور زمین کے اور آپ کے لیے ہی تمام تعریف ہے، آپ ہی حق (اصل سچائی) ہیں اور آپ کا وعدہ بھی سچا ہے اور آپ سے ملاقات بھی حق ہے اور آپ کا قول حق ہے اور جنت حق ہے اور جہنم حق ہے اور انبیاء حق ہیں اور محمد ﷺ حق ہیں اور قیامت کی گھڑی حق ہے۔ اے اللہ! آپ کے لیے میں خود کو سپرد کرتا ہوں اور آپ پر ہی ایمان لاتا ہوں اور آپ پر ہی میرا بھروسہ ہے اور آپ ہی کی طرف رجوع کرتا ہوں اور آپ کی خاطر جھگڑتا ہوں اور آپ ہی سے فیصلہ چاہتا ہوں۔ پس بخش دیجئے مجھ سے جو آئندہ ہونے والے ہوں (گناہ) اور جو پہلے کر چکا اور جو پوشیدہ اور جو جان بوجھ کر ہو چکے ہوں۔ آپ ہی آگے کرنے والے ہیں اور آپ ہی پیچھے کرنے والے ہیں۔ نہیں کوئی معبود سوائے آپ کے اور نہیں گناہ سے بچنے کی ہمت اور طاقت مگر اللہ ہی کی توفیق سے''۔

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ. اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ وَ سُبْحَانَ اللّٰهِ . وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ (بخاری)

"اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، وہ یکتا ہے، اس کا کوئی شریک نہیں، اسی کی بادشاہت ہے اور اسی کے لیے سب تعریف ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے، اللہ پاک ہے اور سب تعریف اللہ کے لیے ہے اور اللہ کے سوا کوئی سچا معبود نہیں، اللہ سب سے بڑا ہے اور اللہ کی مدد کے بغیر نہ (کسی چیز سے بچنے کی) طاقت ہے اور نہ کچھ کرنے کی قوت، اے میرے رب! مجھے بخش دیجیے"۔

## سوتے میں بے چینی، گھبراہٹ اور وحشت کی دعا

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ مِنْ غَضَبِهٖ وَعِقَابِهٖ ، وَ شَرِّ عِبَادِهٖ، وَمِنْ هَمَزَاتِ الشَّيَاطِيْنِ وَاَنْ يَّحْضُرُوْنِ . (ترمذی)

"میں اللہ کے تمام کلمات کی پناہ پکڑتا ہوں اس کے غصے، اس کی سزا اور اس کے بندوں کے شر اور شیطانوں کے وسوسوں سے اور اس سے کہ وہ میرے پاس حاضر ہوں"۔

## بیداری

اللہ سبحانہٗ کا ارشاد ہے:

اَللّٰهُ يَتَوَفَّى الْاَنْفُسَ حِيْنَ مَوْتِهَا وَالَّتِيْ لَمْ تَمُتْ فِيْ مَنَامِهَا ج فَيُمْسِكُ الَّتِيْ قَضٰى عَلَيْهَا الْمَوْتَ وَ يُرْسِلُ الْاُخْرٰى اِلٰى اَجَلٍ مُّسَمًّى ط اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ o (الزمر : 42)

"وہ اللہ ہی ہے جو موت کے وقت روحیں قبض کرتا ہے اور جس کی موت نہ ہو اس کی روح اس کی نیند میں (قبض) کرتا ہے۔ پھر جن کے لیے موت کا فیصلہ ہو چکا ہے، ان کی روحیں ایک مقرر وقت کے لیے واپس بھیج دیتا ہے۔ بے شک اس میں غور وفکر کرنے والوں کے لیے بڑی نشانیاں ہیں"۔



سیدنا ابو ہریرہؓ روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: "جب کوئی شخص سو جاتا ہے تو شیطان اس کے سرہانے بیٹھ کر اس کی گُدّی پر تین گرہیں لگا دیتا ہے۔ ہر گرہ کے ساتھ یہ بات پھونکتا ہے کہ بہت طویل رات پڑی ہے، مزے سے سوتے رہو۔ اگر یہ شخص جاگ جائے اور اللہ کا نام لے تو ایک گرہ کھل جاتی ہے۔ پھر جب وضو کرتا ہے تو دوسری گرہ کھل جاتی ہے اور جب نماز پڑھتا ہے تو تیسری گرہ بھی کھل جاتی ہے اور انسان ہشاش بشاش اور پاکیزہ نفس رہتا ہے ورنہ بدمزاج اور سست رہتا ہے"۔ (بخاری)

## بیداری کے وقت کی مسنون دعائیں

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْٓ اَحْيَانَا بَعْدَ مَآ اَمَاتَنَا وَاِلَيْهِ النُّشُوْرُ (متفق علیہ)

"سب تعریف اللہ تعالیٰ کے لیے ہے جس نے ہمیں مارنے (سلانے) کے بعد پھر زندہ (بیدار) کیا اور جی اٹھنے کے بعد اسی کی طرف لوٹنا ہے"۔

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ فِيْ قَلْبِيْ نُوْرًا وَّ فِيْ بَصَرِيْ نُوْرًا وَّ فِيْ سَمْعِيْ نُوْرًا وَّعَنْ يَّمِيْنِيْ نُوْرًا وَّعَنْ يَّسَارِيْ نُوْرًا وَّ فَوْقِيْ نُوْرًا وَّ تَحْتِيْ نُوْرًا وَّ اَمَامِيْ نُوْرًا وَّ خَلْفِيْ نُوْرًا وَّاجْعَلْ لِّيْ نُوْرًا. وَفِيْ لِسَانِيْ نُوْرًا وَّعَصَبِيْ نُوْرًا وَّ لَحْمِيْ نُوْرًا وَّدَمِيْ نُوْرًا وَّشَعْرِيْ نُوْرًا وَّبَشَرِيْ نُوْرًا وَّاجْعَلْ فِيْ نَفْسِيْ نُوْرًا وَّاَعْظِمْ لِيْ نُوْرًا. اَللّٰهُمَّ اَعْطِنِيْ نُوْرًا (بخاری)

"اے اللہ! کر دیجیے نور میرے دل میں، میری نگاہوں میں، میری سماعت میں، میرے دائیں طرف اور میرے بائیں طرف، میرے اوپر نور اور میرے نیچے نور، میرے آگے نور اور میرے پیچھے نور۔ اور کر دیجیے نور کو میرے لیے میری زبان اور میرے پٹھوں میں، میرے گوشت، میرے خون اور میرے بالوں میں اور میرے جسم وجاں میں بھی نور کر دیجیے۔ اور نور کو میرے لیے بڑھا دیجیے۔ اے اللہ! مجھے نور عطا کر دیجیے"۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ. اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ وَ سُبْحَانَ اللّٰهِ . وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ (بخاری)

"اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، وہ یکتا ہے، اس کا کوئی شریک نہیں، اسی کی بادشاہت ہے اور اسی کے لیے سب تعریف ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے، اللہ پاک ہے اور سب تعریف اللہ کے لیے ہے اور اللہ کے سوا کوئی سچا معبود نہیں، اللہ سب سے بڑا ہے اور اللہ کی مدد کے بغیر نہ (کسی چیز سے بچنے کی) طاقت ہے اور نہ کچھ کرنے کی قوت، اے میرے رب! مجھے بخش دیجیے"۔

## سوتے میں بے چینی، گھبراہٹ اور وحشت کی دعا

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ مِنْ غَضَبِهٖ وَعِقَابِهٖ ، وَ شَرِّ عِبَادِهٖ ، وَمِنْ هَمَزَاتِ الشَّيَاطِيْنِ وَاَنْ يَّحْضُرُوْنِ . (ترمذی)

"میں اللہ کے تمام کلمات کی پناہ پکڑتا ہوں اس کے غصے، اس کی سزا اور اس کے بندوں کے شر اور شیطانوں کے وسوسوں سے اور اس سے کہ وہ میرے پاس حاضر ہوں"۔

## بیداری

اللہ سبحانہٗ کا ارشاد ہے:

اَللّٰهُ يَتَوَفَّى الْاَنْفُسَ حِيْنَ مَوْتِهَا وَالَّتِيْ لَمْ تَمُتْ فِيْ مَنَامِهَا ۚ فَيُمْسِكُ الَّتِيْ قَضٰى عَلَيْهَا الْمَوْتَ وَيُرْسِلُ الْاُخْرٰۤى اِلٰۤى اَجَلٍ مُّسَمًّى ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ ○ (الزمر : 42)

"وہ اللہ ہی ہے جو موت کے وقت روحیں قبض کرتا ہے اور جس کی موت نہ ہو اس کی روح اس کی نیند میں (قبض) کرتا ہے۔ پھر جن کے لیے موت کا فیصلہ ہو چکا ہے، ان کی روحیں ایک مقرر وقت کے لیے واپس بھیج دیتا ہے۔ بے شک اس میں غور و فکر کرنے والوں کے لیے بڑی نشانیاں ہیں"۔



سیدنا ابو ہریرہؓ روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: "جب کوئی شخص سو جاتا ہے تو شیطان اس کے سرہانے بیٹھ کر اس کی گدّی پر تین گرہیں لگا دیتا ہے۔ ہر گرہ کے ساتھ یہ بات پھونکتا ہے کہ بہت طویل رات پڑی ہے، مزے سے سوتے رہو۔ اگر یہ شخص جاگ جائے اور اللہ کا نام لے تو ایک گرہ کھل جاتی ہے۔ پھر جب وضو کرتا ہے تو دوسری گرہ کھل جاتی ہے اور جب نماز پڑھتا ہے تو تیسری گرہ بھی کھل جاتی ہے اور انسان ہشاش بشاش اور پاکیزہ نفس رہتا ہے ورنہ بدمزاج اور سست رہتا ہے"۔ (بخاری)

## بیداری کے وقت کی مسنون دعائیں

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْٓ اَحْيَانَا بَعْدَ مَآ اَمَاتَنَا وَاِلَيْهِ النُّشُوْرُ (متفق علیه)

"سب تعریف اللہ تعالیٰ کے لیے ہے جس نے ہمیں مارنے (سلانے) کے بعد پھر زندہ (بیدار) کیا اور جی اٹھنے کے بعد اسی کی طرف لوٹنا ہے"۔

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ فِيْ قَلْبِيْ نُوْرًا وَّ فِيْ بَصَرِيْ نُوْرًا وَّ فِيْ سَمْعِيْ نُوْرًا وَّعَنْ يَّمِيْنِيْ نُوْرًا وَّعَنْ يَّسَارِيْ نُوْرًا وَّ فَوْقِيْ نُوْرًا وَّ تَحْتِيْ نُوْرًا وَّ اَمَامِيْ نُوْرًا وَّ خَلْفِيْ نُوْرًا وَّاجْعَلْ لِّيْ نُوْرًا . وَفِيْ لِسَانِيْ نُوْرًا وَّعَصَبِيْ نُوْرًا وَّ لَحْمِيْ نُوْرًا وَّدَمِيْ نُوْرًا وَّشَعْرِيْ نُوْرًا وَّبَشَرِيْ نُوْرًا وَّاجْعَلْ فِيْ نَفْسِيْ نُوْرًا وَّ اَعْظِمْ لِيْ نُوْرًا . اَللّٰهُمَّ اَعْطِنِيْ نُوْرًا (بخاری)

"اے اللہ! کر دیجیے نور میرے دل میں، میری نگاہوں میں، میری سماعت میں، میرے دائیں طرف اور میرے بائیں طرف، میرے اوپر نور اور میرے نیچے نور، میرے آگے نور اور میرے پیچھے نور۔ اور کر دیجیے نور کو میرے لیے میری زبان اور میرے پٹھوں میں، میرے گوشت، میرے خون اور میرے بالوں میں اور میرے جسم و جاں میں بھی نور کر دیجیے۔ اور نور کو میرے لیے بڑھا دیجیے۔ اے اللہ! مجھے نور عطا کر دیجیے"۔

# بیماریوں کا پاکیزہ کلام سے علاج

## بہترین دم

ہر بیمار پر...... "بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ط "...... کے ساتھ سورۃ الفاتحہ پڑھ کر دَم کریں۔ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے کہ : "سورۃ الفاتحہ دَم ہے"۔ (بخاری)

## بیمار پرسی کے وقت کی دعائیں اور دم

نبی اللہ ﷺ جب بیمار کے پاس تشریف لے جاتے تو اس طرح اس کی تسلی فرماتے :

لَا بَأۡسَ طَهُوۡرٌ اِنۡ شَآءَ اللّٰهُ ۔ (بخاری)

"کوئی حرج نہیں، اللہ نے چاہا تو یہ بیماری پاک کرنے والی ہے"۔

کوئی مسلمان ایسے مریض کی بیمار پُرسی کرے جس کی موت کا وقت نہ آ پہنچا ہو اور سات دفعہ یہ کہے، تو اسے عافیت دی جاتی ہے۔

اَسۡأَلُ اللّٰهَ الۡعَظِيۡمَ رَبَّ الۡعَرۡشِ الۡعَظِيۡمِ اَنۡ يَّشۡفِيَكَ (ترمذی)

"میں بڑی عظمت والے اللہ، عرشِ عظیم کے رب سے سوال کرتا ہوں کہ وہ آپ کو شفا دے"۔

سیّدہ عائشہؓ روایت کرتی ہیں کہ جب ہم میں سے کوئی بیمار پڑ جاتا تو نبی کریم ﷺ یہ دعا کرتے اور مریض پر اپنا دایاں ہاتھ پھیرتے"۔

اَذۡهِبِ الۡبَأۡسَ رَبَّ النَّاسِ اشۡفِ وَ اَنۡتَ الشَّافِيۡ لَا شِفَآءَ اِلَّا شِفَآؤُكَ شِفَآءً لَّا يُغَادِرُ سَقَمًا (بخاری)

"اس تکلیف کو دور کیجیے، اے لوگوں کے پروردگار! اسے شفا عنایت کیجیے، آپ ہی شفا دینے والے ہیں، آپ کی شفا کے سوا شفا نہیں، ایسی شفا دیجیے کہ بیماری کا نام و نشان نہ رہے"۔



## سحر زدہ اور نظرِ بد کے مریض پر

عبداللہ بن عباسؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا، "نظر برحق ہے اگر کوئی چیز تقدیر پر غالب آنے والی ہوتی تو نظر ہوتی"۔ (مسلم)

سیّدہ عائشہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا، "جب نظرِ بد ہو جائے تو دم کر لینا جائز ہے"۔ (بخاری)

## قرآنی کلمات سے نظرِ بد کے لیے دم

وَاِنۡ يَّكَادُ الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا لَيُزۡلِقُوۡنَكَ بِاَبۡصَارِهِمۡ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكۡرَ وَيَقُوۡلُوۡنَ اِنَّهٗ لَمَجۡنُوۡنٌ ۝ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكۡرٌ لِّلۡعٰلَمِيۡنَ. (القلم :.51,52)

"اور اگرچہ قریب تھا کہ یہ کافر تمہارے قدم اپنی نظروں سے اکھاڑ دیتے، جب قرآن سنتے ہیں تو کہتے ہیں 'یہ تو ضرور دیوانہ ہے' حالانکہ یہ تو ایک نصیحت ہے جہان والوں کے لیے"۔ (بخاری)

## مسنون کلمات سے

اَعُوۡذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّةِ مِنۡ كُلِّ شَيۡطَانٍ وَّهَامَّةٍ وَّمِنۡ كُلِّ عَيۡنٍ لَّامَّةٍ (بخاری)

"میں تم کو اللہ کے بے عیب کلمات کی پناہ میں دیتا ہوں ہر شیطان اور موذی سے اور ہر نظرِ بد سے"۔

بِاسۡمِ اللّٰهِ يُبۡرِيۡكَ وَمِنۡ كُلِّ دَآءٍ يَّشۡفِيۡكَ وَ مِنۡ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ وَ شَرِّ كُلِّ ذِيۡ عَيۡنٍ. (مسلم)

"شروع اللہ کے نام کے ساتھ کہ وہ آپ کو برکت دے اور ہر بیماری سے شفا دے اور حاسد کے شر سے (پناہ میں دیتا ہوں) جب وہ حسد کرے اور ہر نظر لگنے کے شر سے"۔

ایک مرتبہ نبی کریم ﷺ بیمار ہوگئے تو جبریلؑ نے آ کر پوچھا، 'اے محمد ﷺ! کیا آپ بیمار ہوگئے؟ آپ ﷺ نے فرمایا، "ہاں"۔ تو جبریلؑ نے اس دعا سے نبی ﷺ پر دم کیا:

بِاسْمِ اللّٰهِ اَرْقِيْكَ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ يُّؤْذِيْكَ مِنْ شَرِّ كُلِّ نَفْسٍ اَوْ عَيْنِ حَاسِدٍ اَللّٰهُ يَشْفِيْكَ بِاسْمِ اللّٰهِ اَرْقِيْكَ. (مسلم)

"میں اللہ کے نام سے آپ کو جھاڑتا ہوں ہر چیز سے جو آپ کو اذیت دے اور نفس اور حاسد کی نظر کے شر سے۔ اللہ آپ کو شفا دے۔ میں اللہ کے نام پر آپ کو جھاڑتا ہوں"۔

## ہر قسم کے دشمن کے شر سے اللہ کی پناہ

ابو موسیٰؓ کہتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ کسی قوم سے خوف محسوس کرتے تو یہ دعا کرتے:

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَجْعَلُكَ فِيْ نُحُوْرِهِمْ وَنَعُوْذُ بِكَ مِنْ شُرُوْرِهِمْ (ابو داؤد)

اے اللہ! ہم آپ ہی کو ان کے مدمقابل کرتے ہیں اور آپ سے ہی ان کی شرارتوں پر پناہ مانگتے ہیں۔

## خود پر دم کرنا

نبی کریم ﷺ جب (سحر کے اثر سے) بیمار ہوئے تو سورۃ الاخلاص، سورۃ الفلق اور سورۃ الناس پڑھ کر خود پر دم فرماتے اور اپنے ہاتھ مبارک جسمِ اطہر پر پھیرتے۔ (متفق علیہ)

### جادو کرنے یا کرانے والے کو ہلاکت کی خبر

عمرانؓ بن حصین نے مرفوعاً بیان کیا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

- "جو شخص خود فال نکالے یا اس کے لیے نکالی جائے،
- جو نجومی یا کاہن بنے یا کوئی دوسرا اس کے لیے یہ کرے،
- کوئی خود جادوگر ہو یا اس کے لیے کوئی دوسرا کرے، وہ ہم میں سے نہیں"۔ (طبرانی)

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، "سات ہلاکت خیز گناہوں سے بچو! جن میں سے ایک جادو کرنا (یا کرانا بھی) ہے"۔ (بحوالہ بخاری)



وَسَارِعُوْٓا اِلٰى مَغْفِرَةٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ... (آل عمران:133)

# توبہ استغفار کی دعائیں

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، "واللہ، میں ہر روز ستر بار سے بھی زیادہ اللہ تعالیٰ سے استغفار اور اس کی بارگاہ میں توبہ کرتا ہوں"۔ (بخاری)

## سیّد الاستغفار

نبی اللہ ﷺ نے فرمایا، 'سید الاستغفار یہ ہے: (صفحہ 309 دیکھئے)

پھر فرمایا، "جو کوئی یہ دعا اس پر یقین رکھ کر دن کو مانگے اور اس دن شام ہونے سے پہلے اس کو موت آجائے تو وہ اہلِ جنت میں سے ہوگا۔ اور رات کو اس پر یقین رکھ کر پڑھے اور اسی رات کو صبح ہونے سے پہلے اسے موت آجائے تو وہ بھی اہلِ جنت میں سے ہوگا" (بخاری)

سیدنا ابوبکرؓ نے نبی کریم ﷺ سے عرض کیا، 'مجھ کو کوئی ایسی دعا بتائیں جس کو میں نماز میں پڑھا کروں'۔ آپ ﷺ نے فرمایا، "یوں کہا کرو:

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ ظَلَمْتُ نَفْسِيْ ظُلْمًا كَثِيْرًا وَّ لَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّآ اَنْتَ فَاغْفِرْلِيْ مَغْفِرَةً مِّنْ عِنْدِكَ وَارْحَمْنِيْٓ اِنَّكَ اَنْتَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ (بخاری)

"اے اللہ! میں نے اپنی جان پر بہت ظلم کیا اور گناہوں کا بخشنے والا آپ کے سوا کوئی نہیں ہے۔ آپ اپنی (خاص) مغفرت سے میرے گناہ بخش دیجیے اور مجھ پر رحم کیجیے۔ بے شک آپ ہی بہت بخشنے والے مہربان ہیں"۔

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ (ابو داؤد، ترمذی)

"میں بخشش طلب کرتا ہوں اللہ سے جس کے علاوہ کوئی عبادت کے لائق نہیں اور میں اسی کی طرف توبہ کرتا ہوں"۔

# مختلف دردوں سے نجات کے لیے دعائیں

## دانت اور کان کا درد

جو کوئی چھینک کے بعد کہا کرے:

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ عَلٰی کُلِّ حَالٍ مَّا کَانَ

''جو بھی حالات ہوں ہر حال میں سب تعریف اللہ رب العالمین کے لیے ہے''

تو اس کو دانت اور کان کے درد سے بچاؤ رہے گا۔ (الادب المفرد للبخاری)

## کسی بھی قسم کا درد

عثمانؓ بن ابی العاص روایت کرتے ہیں، جسم میں درد کی شکایت کے لیے نبی ﷺ نے مجھے یہ عمل تلقین فرمایا کہ درد کی جگہ پر اپنا ہاتھ رکھ کر تین بار بسم اللہ پڑھو اور سات مرتبہ یہ دعا مانگو، اللہ کے فضل سے درد، دور ہو جائے گا۔

اَعُوْذُ بِاللّٰہِ وَقُدْرَتِہٖ مِنْ شَرِّ مَآ اَجِدُ وَاُحَاذِرُ (مسلم)

''اللہ کے جلال اور اس کی قدرت کی پناہ طلب کرتا ہوں اس تکلیف کے شر سے جو اس وقت مجھے لاحق ہے اور جس کے آئندہ ہونے کا اندیشہ ہے''

## زخم یا پھوڑا

''جب کوئی شخص بیمار ہوتا یا کسی کو زخم یا پھوڑا وغیرہ لاحق ہوتا تو نبی ﷺ اپنی انگشت مبارک پر لعاب دہن لگا کر زمین پر رکھتے پھر اٹھا کر تکلیف کی جگہ پر پھیرتے اور یہ دعا پڑھتے:

بِسْمِ اللّٰہِ تُرْبَۃُ اَرْضِنَا بِرِیْقَۃِ بَعْضِنَا یُشْفٰی بِہٖ سَقِیْمُنَا بِاِذْنِ رَبِّنَا (بخاری)

''اللہ کے نام کے ساتھ ہماری زمین کی خاک اور ہم میں سے کسی کے لعابِ دہن کی برکت سے ہمارا مریض شفا پائے گا' ہمارے رب کے اِذن سے''



## سانپ اور بچھو کا زہر

سیّدہ عائشہؓ سے روایت ہے' انہوں نے فرمایا کہ نبی ﷺ نے ہر زہریلے جانور کے ڈسنے پر دم کرنے کی اجازت عنایت فرمائی ہے۔ (بخاری)

ابو سعید خدریؓ سے روایت ہے کہ ایک شخص کو سانپ یا بچھو نے ڈس لیا تو نبی کریم ﷺ کے ایک صحابیؓ نے اس کا علاج سورۃ الفاتحہ سے کیا۔ یہ صاحب سورۃ الفاتحہ پڑھ کر اس پر دم کرتے رہے اور زخم پر اپنا لعاب دہن لگاتے رہے۔ دیکھتے ہی دیکھتے مریض شفایاب ہو گیا اور اس پر تکلیف کا ذرا بھی اثر باقی نہ رہا اور وہ تندرست ہو کر چلنے پھرنے لگا۔ (مسلم)

## دکھ، کرب، بے قراری، بے چینی، سراسیمگی اور رنج و غم وغیرہ کے علاج کے لیے

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ عَبْدُکَ ابْنُ عَبْدِکَ ابْنُ اَمَتِکَ نَاصِیَتِیْ بِیَدِکَ مَاضٍ فِیَّ حُکْمُکَ عَدْلٌ فِیَّ قَضَآؤُکَ اَسْئَلُکَ بِکُلِّ اسْمٍ ھُوَ لَکَ سَمَّیْتَ بِہٖ نَفْسَکَ اَوْ اَنْزَلْتَہٗ فِیْ کِتَابِکَ اَوْ عَلَّمْتَہٗ اَحَدًا مِّنْ خَلْقِکَ اَوِ اسْتَاْثَرْتَ بِہٖ فِیْ عِلْمِ الْغَیْبِ عِنْدَکَ اَنْ تَجْعَلَ الْقُرْاٰنَ رَبِیْعَ قَلْبِیْ وَنُوْرَ صَدْرِیْ وَجَلَآءَ حُزْنِیْ وَذَھَابَ ھَمِّیْ۔ (احمد)

الٰہی! میں آپ کا بندہ ہوں، آپ کے بندے کا بیٹا، آپ کی بندی کا بیٹا ہوں۔ میری پیشانی آپ کے قابو میں ہے۔ میرے حق میں آپ کا حکم جاری ہے۔ آپ کا فیصلہ میرے بارے میں انصاف کے ساتھ ہے۔ میں سوال کرتا ہوں آپ سے اس نام کے ساتھ کہ جو آپ نے پسند کیا یا اپنی مخلوق میں سے کسی کو سکھایا ہے یا اپنے علم غیب میں سے آپ نے اس کو اختیار کر رکھا ہے، کہ قرآن کو میرے دل کی فرحت و خوشی اور میرے سینے کی روشنی اور میرے رنج و غم کو دور کرنے والا اور پریشانیوں کو لے جانے والا کر دیجیے۔

## سختی اور مصیبت کے وقت

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْعَظِيْمُ الْحَلِيْمُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ
وَالْاَرْضِ، رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۔ (بخاری)

"اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، وہ عظمت والا، بردبار ہے۔ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، وہ پروردگار ہے آسمانوں اور زمین کا اور رب ہے عرشِ عظیم کا"۔

## دعائے نجات قرض

اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ
عَمَّنْ سِوَاكَ ۔ (ترمذی)

"اے اللہ! مجھے اپنے حلال کے ساتھ اپنے حرام کیے گئے کے مقابلے میں کافی ہو جانا اور مجھے اپنے فضل سے اپنے علاوہ سب سے غنی کر دینا"۔ (میرا بھروسہ آپ ہی پر ہو)

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْهَمِّ وَالْحَزَنِ وَالْعَجْزِ وَالْكَسَلِ
وَالْبُخْلِ وَالْجُبْنِ وَضَلَعِ الدَّيْنِ وَغَلَبَةِ الرِّجَالِ ۔ (بخاری)

"اے اللہ! میں ہر فکر اور غم سے اور عاجزی اور سستی سے اور بخل اور بزدلی سے اور قرض کے غلبہ سے اور لوگوں کے مسلط ہو جانے سے آپ ہی کی پناہ طلب کرتا ہوں"۔

## کسی بیماری یا تکلیف سے تنگ آجائیں تو موت کی تمنا کرنے کی بجائے یوں دعا کریں

اَللّٰهُمَّ اَحْيِنِيْ مَا كَانَتِ الْحَيَاةُ خَيْرًا لِّيْ
وَتَوَفَّنِيْ اِذَا كَانَتِ الْوَفَاةُ خَيْرًا لِّيْ (متفق علیہ)

"اے اللہ! مجھے اس وقت تک زندہ رکھنا جب تک زندگی میرے لیے بہتر ہو اور مجھے موت اس وقت دینا، جب موت میرے لیے بہتر ہو"۔



## زندگی و موت کے فتنوں سے بچاؤ، عذاب قبر سے نجات اور بڑھاپے کی بے بسی سے پناہ

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْبُخْلِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنَ الْجُبْنِ
وَاَعُوْذُبِكَ اَنْ اُرَدَّ اِلٰى اَرْذَلِ الْعُمُرِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ فِتْنَةِ الدُّنْيَا
وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ (بخاری)

"یا اللہ! میں بخیلی سے آپ کی پناہ چاہتا ہوں اور میں بزدلی سے آپ کی پناہ چاہتا ہوں اور نکمی عمر (بڑھاپے) سے اور دنیا کے فتنے اور قبر کے عذاب سے بھی آپ کی پناہ چاہتا ہوں"۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ وَمِنْ عَذَابِ النَّارِ وَمِنْ
فِتْنَةِ الْمَحْيَا وَالْمَمَاتِ وَمِنْ فِتْنَةِ الْمَسِيْحِ الدَّجَّالِ ۔ (بخاری)

"یا اللہ! میں آپ سے قبر اور جہنم کے عذاب، زندگی اور موت کی آزمائش اور مسیح دجال کے فتنے سے پناہ مانگتا ہوں۔

## اسلام پر خاتمہ کے لیے روزانہ سونے سے پہلے پڑھی جائے

اَللّٰهُمَّ اَسْلَمْتُ نَفْسِيْ اِلَيْكَ وَفَوَّضْتُ اَمْرِيْ اِلَيْكَ وَوَجَّهْتُ
وَجْهِيْ اِلَيْكَ، وَاَلْجَاْتُ ظَهْرِيْ اِلَيْكَ، رَغْبَةً وَّرَهْبَةً اِلَيْكَ
لَا مَلْجَآءَ مِنْكَ اِلَّآ اِلَيْكَ، اٰمَنْتُ بِكِتَابِكَ الَّذِيْٓ اَنْزَلْتَ
بِنَبِيِّكَ الَّذِيْٓ اَرْسَلْتَ ۔ (بخاری)

"اے اللہ! میں اپنی جان آپ کے سپرد کرتا ہوں اور اپنا سارا کام بھی آپ کو سونپتا ہوں اور اپنا منہ بھی آپ ہی طرف کرتا ہوں اور آپ ہی پر بھروسہ کرتا ہوں، آپ کی عنایت و کرم ہی کی خواہش اور آپ کے عذاب کے ڈر سے بھاگ کر جانے کا ٹھکانہ یا چھٹکارا کا مقام سوائے آپ ہی کے اور کہیں نہیں ہے۔ میں آپ کی اس کتاب پر جو آپ نے نازل فرمائی اور پیغمبر پر جن کو آپ نے بھیجا، ایمان لایا"۔

### خاتمہ بالخیر کے لیے مزید دعائیں

فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ قف اَنْتَ وَلِیّٖ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ ج
تَوَفَّنِیْ مُسْلِمًا وَّاَلْحِقْنِیْ بِالصّٰلِحِیْنَ o (یوسف : 101)

''اے پیدا فرمانے والے آسمانوں اور زمین کے! آپ ہی میرے ولی اور کارساز ہیں، دنیا میں اور آخرت میں بھی۔ آپ اُٹھانا مجھے اس دنیا سے فرمانبرداری کی حالت میں اور شامل کرلینا آپ مجھے اپنے بندوں میں''۔

لَآاِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَر ، لَآاِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَاشَرِيْكَ لَهٗ
لَآاِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ ، لَآاِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَلَاحَوْلَ
وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ. (ترمذی، ابن ماجه)

''اللہ کے سوا کوئی بندگی کے لائق نہیں اور اللہ سب سے بڑا ہے۔ اللہ کے سوا کوئی بندگی کے لائق نہیں، وہ اکیلا ہے اس کا کوئی شریک نہیں۔ اللہ کے سوا کوئی بندگی کے لائق نہیں اسی کے لیے بادشاہی اور تمام تعریف ہے۔ اللہ کے سوا کوئی بندگی کے لائق نہیں اور نہ بچنے کی طاقت ہے اور نہ ہی کچھ کرنے کی توفیق مگر اللہ کی مدد سے''۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُبِكَ مِنْ يَّوْمِ السُّوْٓءِ وَمِنْ لَّيْلَةِ السُّوْٓءِ وَمِنْ سَاعَةِ السُّوْٓءِ
وَمِنْ صَاحِبِ السُّوْٓءِ وَمِنْ جَارِ السُّوْٓءِ فِیْ دَارِ الْمُقَامَةِ. (طبرانی)

''اے اللہ! بے شک میں برے دن، بری رات، بری گھڑی، برے دوست اور سکونت کے گھر میں برے ہمسائے سے آپ کی پناہ مانگتا ہوں''۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُكَ مِنَ الْخَيْرِ كُلِّهٖ عَاجِلِهٖ وَاٰجِلِهٖ مَا عَلِمْتُ
مِنْهُ وَمَا لَمْ اَعْلَمْ. وَاَعُوْذُبِكَ مِنَ الشَّرِّ كُلِّهٖ عَاجِلِهٖ وَاٰجِلِهٖ مَا
عَلِمْتُ مِنْهُ وَمَا لَمْ اَعْلَمْ. (ابن ماجه)



''یا الٰہی! میں آپ سے تمام بھلائیاں مانگتا ہوں جلد ملنے والی (دنیا کی) اور دیر سے ملنے والی (آخرت کی)، جن کو میں جانتا ہوں اور جن کو میں نہیں جانتا اور آپ کی پناہ مانگتا ہوں جلد یا دیر سے ملنے والی تمام برائیوں سے جن کو میں جانتا ہوں اور جن کو نہیں بھی جانتا''۔

اَللّٰهُمَّ اَصْلِحْ لِیْ دِيْنِیَ الَّذِیْ هُوَ عِصْمَةُ اَمْرِیْ.
وَاَصْلِحْ لِیْ دُنْيَایَ الَّتِیْ فِيْهَا مَعَاشِیْ.
وَاَصْلِحْ لِیْ اٰخِرَتِیَ الَّتِیْ فِيْهَا مَعَادِیْ.
وَاجْعَلِ الْحَيَاةَ زِيَادَةً لِّیْ فِیْ كُلِّ خَيْرٍ
وَّاجْعَلِ الْمَوْتَ رَاحَةً لِّیْ مِنْ كُلِّ شَرٍّ. (مسلم)

''اے اللہ! آپ میرے دین کو سنوار دیجیے جو میرے کام کی حفاظت کرے،
اور میری دنیا بھی سنوارے رکھیے جس میں میرا روزگار ہے،
اور میری آخرت بھی سنوار دیجیے، جہاں میں نے لوٹ کر جانا ہے،
اور بنا دیجیے میری زندگی کو بہت زیادہ بھلائیوں کا سبب،
اور بنا دیجیے میری موت کو ہر قسم کی برائی سے راحت پانے کا سبب''

### دعائے شہادت

اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنِیْ شَهَادَةً فِیْ سَبِيْلِكَ وَاجْعَلْ مَوْتِیْ فِیْ بَلَدِ رَسُوْلِكَ. (بخاری)

''اے اللہ! مجھے اپنے راستے میں شہادت نصیب فرمانا اور مجھے اپنے رسول ﷺ کے شہر (مدینہ منورہ) میں موت دینا''۔

**عبداللہ بن مسعودؓ کی دعا**

''اے اللہ! میں آپ سے وہ ایمان مانگتا ہوں جو اپنی جگہ سے نہ ہٹے اور وہ نعمتیں چاہتا ہوں جو کبھی ختم نہ ہوں اور ہمیشگی کی اعلیٰ ترین جنت میں آپ کے پیغمبر محمد ﷺ کا ساتھ نصیب ہو''۔ (احمد)

### بری موت سے پناہ کے لیے

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ التَّرَدِّیْ وَالْهَدْمِ وَالْغَرَقِ وَالْحَرِیْقِ وَاَعُوْذُبِکَ اَنْ یَّتَخَبَّطَنِیَ الشَّیْطَانُ عِنْدَ الْمَوْتِ وَاَعُوْذُبِکَ اَنْ اَمُوْتَ فِیْ سَبِیْلِکَ مُدْبِرًا وَّاَعُوْذُبِکَ اَنْ اَمُوْتَ لَدِیْغًا. (نسائی)

''اے اللہ! بے شک میں آپ ہی سے پناہ طلب کرتا ہوں، مکان سے گر کر مرنے سے اور مکان کے نیچے دب کر مرنے سے اور ڈوب کر مرنے سے اور جل کر مرنے سے اور پناہ مانگتا ہوں آپ سے کہ مرنے کے قریب شیطان مجھ کو اُچک لے اور پناہ چاہتا ہوں آپ سے کہ آپ کی راہ میں پیٹھ پھیر کر مروں اور پناہ چاہتا ہوں آپ سے کہ (کسی زہریلے جانور کے) ڈسنے سے میری موت واقع ہو''۔

### آخری دعا

خوش نصیب مسلمان کا آخری کلام ''کلمہ توحید'' کے علاوہ یہ مسنون دعا ہونی چاہیے:

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِیْ وَارْحَمْنِیْ وَاَلْحِقْنِیْ بِالرَّفِیْقِ الْاَعْلٰی. (متفق علیہ)

''اے اللہ! مجھے بخش دینا، مجھ پر رحم کرنا اور مجھے بلند رفیق یعنی اپنے ساتھ ملا دینا''۔

**قریب المرگ کی روح نکل جائے تو اس کی آنکھیں بند کرنے کے بعد یہ دعا کی جائے**

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِاَبِیْ سَلَمَةَ وَارْفَعْ دَرَجَتَهٗ فِی الْمَهْدِیِّیْنَ وَاخْلُفْهُ فِیْ عَقِبِهٖ فِی الْغَابِرِیْنَ وَاغْفِرْ لَنَا وَلَهٗ یَا رَبَّ الْعَالَمِیْنَ وَافْسَحْ لَهٗ فِیْ قَبْرِهٖ وَنَوِّرْ لَهٗ فِیْهِ. (مسلم) (دعا کے وقت ابو سلمہؓ کی جگہ میت کا نام لیا جائے)

''اے اللہ! ابو سلمہؓ کو بخش دینا اور ان کے درجے ہدایت یافتہ لوگوں میں بلند فرمانا اور ان کے بعد ان کے پسماندگان کی حفاظت فرمانا۔ یا رب العالمین! ہم کو بھی بخش دینا اور ان کو بھی اور ان کی قبر ان کے لیے کشادہ اور منور کر دینا''۔



# میت کی مغفرت کے لیے مسنون دعائیں

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِحَیِّنَا وَمَیِّتِنَا وَصَغِیْرِنَا وَکَبِیْرِنَا وَذَکَرِنَا وَاُنْثَانَا وَشَاهِدِنَا وَغَائِبِنَا. اَللّٰهُمَّ مَنْ اَحْیَیْتَهٗ مِنَّا فَاَحْیِهٖ عَلَی الْاِیْمَانِ وَمَنْ تَوَفَّیْتَهٗ مِنَّا فَتَوَفَّهٗ عَلَی الْاِسْلَامِ اَللّٰهُمَّ لَا تَحْرِمْنَا اَجْرَهٗ وَلَا تُضِلَّنَا بَعْدَهٗ (ابو داؤد)

''اے اللہ! ہمارے زندوں و مردوں، اور چھوٹے و بڑے اور مردوں و عورتوں، اور حاضر و غائب کی بخشش فرما دیجیے۔ اے اللہ! ہم میں سے جسے بھی آپ زندہ رکھیں، اسے اسلام پر زندہ رکھیں اور جسے موت دیں، اس کا خاتمہ ایمان پر کریں۔ اے اللہ! اس جانے والے (کی جدائی پر صبر) کے اجر سے ہمیں محروم نہ رکھنا اور اس کے بعد ہمیں گمراہ بھی نہ کر دینا''۔

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لَهٗ وَارْحَمْهُ وَعَافِهٖ وَاعْفُ عَنْهُ وَاَکْرِمْ نُزُلَهٗ وَوَسِّعْ مُدْخَلَهٗ وَاغْسِلْهُ بِالْمَاءِ وَالثَّلْجِ وَالْبَرَدِ وَنَقِّهٖ مِنَ الْخَطَایَا کَمَا نَقَّیْتَ الثَّوْبَ الْاَبْیَضَ مِنَ الدَّنَسِ وَاَبْدِلْهُ دَارًا خَیْرًا مِّنْ دَارِهٖ وَاَهْلًا خَیْرًا مِّنْ اَهْلِهٖ وَزَوْجًا خَیْرًا مِّنْ زَوْجِهٖ وَاَدْخِلْهُ الْجَنَّةَ وَاَعِذْهُ مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ وَمِنْ عَذَابِ النَّارِ. (مسلم)

''اے اللہ! اس (میت) کی بخشش فرمائیے، اس پر رحم کیجیے، اس سے در گزر کر کے اسے معاف فرما دیجیے، اس کی مہمانی اچھی طرح فرمائیے، اس کی رہائش کو کشادہ فرما دیجیے، اس (کے گناہ) پانی، برف اور اولوں سے دھو دیجیے، اسے خطاؤں سے اس طرح صاف کر دیجیے جیسے سفید کپڑا میل کچیل سے صاف کیا جاتا ہے۔ اسے اس کے پہلے گھر سے بہتر گھر عطا کیجیے اور اس کے اہل خانہ سے بہتر اہل خانہ اور اس کے ساتھی سے بہتر ساتھی عنایت فرما دیجیے، اور اسے قبر کے عذاب اور آگ کے عذاب سے محفوظ کر کے جنت میں داخل فرما دیجیے''۔

اَللّٰھُمَّ عَبْدُکَ وَابْنُ اَمَتِکَ اِحْتَاجَ اِلٰی رَحْمَتِکَ وَاَنْتَ غَنِیٌّ عَنْ عَذَابِہٖ اِنْ کَانَ مُحْسِنًا فَزِدْ فِیْ حَسَنَاتِہٖ وَاِنْ کَانَ مُسِیْٓئًا فَتَجَاوَزْ عَنْہُ

(حاکم)

"یا اللہ! آپ کا غلام اور آپ کا غلام زادہ آپ ہی کی رحمت کا محتاج ہے، آپ کی ذاتِ عالی عذاب دینے سے بے نیاز ہے۔ اگر وہ اچھائیوں والا تھا تو اس کی ان اچھائیوں (پر ثواب) بڑھا دیجیے اور اگر برائیوں پر تھا تو اس سے درگزر فرمایئے"۔

اَللّٰھُمَّ اِنَّ (فُلَانَ ابْنَ فُلَانٍ) فِیْ ذِمَّتِکَ وَحَبْلِ جِوَارِکَ فَقِہٖ مِنْ فِتْنَۃِ الْقَبْرِ وَعَذَابِ النَّارِ وَاَنْتَ اَھْلُ الْوَفَآءِ وَالْحَقِّ فَاغْفِرْلَہٗ وَارْحَمْہُ اِنَّکَ اَنْتَ الْغَفُوْرُ الرَّحِیْمُ (ابو داؤد، ابن ماجہ)

(اس دعا میں فلاں بن فلاں کی جگہ میت اور اس کے والد کا نام لیا جائے گا جیسے عبداللہ بن عزیز)

"یا الٰہی! فلاں بن فلاں آپ کے سپرد اور آپ کی حفاظت میں۔ اسے قبر کے فتنہ اور آگ کے عذاب سے محفوظ رکھیے۔ حق اور وفا صرف آپ کی ذات میں ہے، اس کی مغفرت فرمایئے اور اس پر رحم کیجیے۔ بلاشبہ صرف آپ ہی بخشنے والے اور مسلسل رحمت کرنے والے ہیں"۔

**وضاحت:** عورت کی میت کے لئے دعاؤں میں ہٗ کی جگہ ھا پڑھا جائے گا۔

نمازِ جنازہ میں تیسری تکبیر کے بعد مندرجہ بالا دعاؤں میں سے پڑھنا نبی کریم ﷺ سے ثابت ہے۔

## خواتین کے لیے

خواتین چونکہ نماز جنازہ میں شریک نہ ہو سکنے کی وجہ سے اس اجر سے محروم رہ جاتی ہیں لہٰذا ان کے لیے میت کے گھر میں فارغ بیٹھنے اور دنیا کی باتیں کرنے سے بہتر ہے کہ یہی مسنون دعائیں پڑھتی رہیں اور میت کے لیے اور اپنے واسطے اجر و ثواب حاصل کریں۔



## میت کے گھر والوں کے پڑھنے کے لیے ایک اور مسنون دعا

اَللّٰھُمَّ اغْفِرْلِیْ وَلَہٗ وَاَعْقِبْنِیْ مِنْہُ عُقْبٰی حَسَنَۃً.

(مسلم، ابو دائود، ترمذی، نسائی)

"اے اللہ! میری اور اس (مرنے والے) کی بخشش فرمانا اور مجھے اس کا بہترین بدلہ عطا کرنا (صبر کرنے پر اجر اور نعم البدل دونوں مراد ہیں)"۔

## سلام اور دعائے زیارت قبور

اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ اَھْلَ الدِّیَارِ مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُسْلِمِیْنَ. وَاِنَّآ اِنْ شَآءَ اللّٰہُ لَلَاحِقُوْنَ أَسْئَلُ اللّٰہَ لَنَا وَلَکُمُ الْعَافِیَۃَ. (مسلم)

"السلام علیکم! اس گھر کے رہنے والے مومنو اور مسلمانو! ہم ان شاء اللہ تم سے آ ملنے والے ہیں۔ ہم اللہ سے اپنے اور تمہارے لیے خیر و عافیت کے طلبگار ہیں"۔

اَلسَّلَامُ عَلٰی اَھْلِ الدِّیَارِ مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُسْلِمِیْنَ وَیَرْحَمُ اللّٰہُ الْمُسْتَقْدِمِیْنَ مِنَّا وَالْمُسْتَأْخِرِیْنَ وَاِنَّآ اِنْ شَآءَ اللّٰہُ بِکُمْ لَلَاحِقُوْنَ

(مسلم)

"مومن اور مسلمان گھر والوں پر سلامتی ہو، اللہ تعالیٰ ہم سے پہلے پہنچنے والوں اور بعد میں آنے والوں پر رحمت فرمائے اور ہم بھی ان شاء اللہ تم سے آ ملنے والے ہیں"۔

> اللہ تعالیٰ کا ارشادِ پاک ہے:
>
> وُجُوْہٌ یَّوْمَئِذٍ نَّاضِرَۃٌ o اِلٰی رَبِّھَا نَاظِرَۃٌ o (القیٰمۃ : 22,23)
>
> "اس دن کچھ چہرے تروتازہ ہوں گے، اپنے رب کی طرف دیکھ رہے ہوں گے"

# موت کا خاتمہ

عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

﴿ جب جنتی لوگ جنت میں پہنچ جائیں گے اور جہنمی لوگ جہنم میں تو اس وقت موت کو لایا جائے گا۔ پھر جنت اور جہنم کے درمیان اس کو ذبح کر دیا جائے گا' پھر ایک منادی کرنے والا یوں منادی کرے گا:

" اے اہلِ جنت ! اب تم کو موت نہیں ہے اور،

اے اہلِ جہنم ! اب تم کو بھی موت نہیں ہے"۔

اس وقت جنتیوں کو خوشی پر خوشی اور جہنمیوں کو رنج پہ رنج ہوگا۔ ﴾

(بخاری)